تطوعاً و پیروی کردند نورے را کہ فرود آوردہ شد یعنی قرآن مجید با و صلعم **ش** متعلق پیروی کردند

**م** انقیاداً در ہماں حق اللہ تعالیٰ وحقِ نفسِ او صلعم عموماً ہماناں آنند فلاح یابندگان **ف** باید

دانست کہ قرآن مجید متبع متبوع نتواند شد مگر باو صلعم و مفید تمیز تطوع و انقیاد عطف است ورنہ اہمال

باتحاد اتّبعوا و معہ متعلق اتبعوا است بقرب معنوی و اقتضائے فعل مفعول ثانی را نہ اُنزل چہ

صلۂ علیٰ و الیٰ را خواہد نہ مع را و الاَّ تخصیص بتبعیت نزول محقق حکم نبوت لازم تقدم رتبی باو صلعم بحکم

ثبوتِ معیتہ در ثابتین و تبع عوارض دون ما قامت بہ نتواند شد **توضیح** باید دانست نزول

متقدمِ زمانی مقابلِ نزولِ متاخرِ زمانی است پس نزولِ متقدمِ زمانی محققِ حکمِ نبوت نیست مگر

نزولِ متاخرِ زمانی پس نزولِ متاخرِ زمانی نزولِ متقدمِ رتبی است و نزولِ متاخرِ رتبی نیز

پس نزولِ متقدمِ رتبی محققِ حکم نبوت است و نزولِ متاخرِ رتبی محققِ استعدادِ نبوت پس

ایں باید دانست ثابتین بے احتیاج یک دیگر در وجہِ ثبوت در زمان معیت ہستند۔

**ترجمہ** براہ تطوع یعنی شوق و خوشی سے۔ اور انھوں نے اس نور کی پیروی آپ کے ساتھ کی براہ انقیاد یعنی تابعداری سے جو اتارا گیا یعنی قرآن مجید عام ہی حق کے بابت جو اللہ تعالیٰ کا ہے اور آپ کی جان کا۔ یہی لوگ ہیں کہ فلاح پانے والے ہیں۔ معلوم ہو کہ قرآن مجید جو متبع ہے پیروی نہیں کیا جا سکتا مگر آنحضرت صلعم کے ساتھ۔ اور تطوع اور انقیاد کے تمیز ہونے پر عطفِ جملہ فائدہ دے رہا ہے ورنہ اتّبعوا کے اتحاد میں اہمال واقع ہوگا۔ اور معہ متعلق اتّبعوا کا ہے معنوی قربت کے سبب اور فعل اتّبعوا کے مفعول ثانی کو چاہنے کے سبب نہ اُنزل کا کیونکہ یہ فعل صلۂ علیٰ اور الیٰ کو چاہتا ہے نہ مع کو ورنہ اُنزل معہ میں تخصیص نزول کی کہ حکم نبوت کی محقق لازم تقدم رتبی ہے بحکم ثبوتِ معیتہ ثابتین میں حضور صلعم کے ساتھ خاص نہ ہو سکے گی اور بغیر ما قامت بہ تبع عوارض نہ ہو سکے گا۔ حاصل یہ کہ آیت مذکورہ فامّا الذین الخ میں اگر لفظ معہ متعلق اتّبعوا نہ کیا جائے گا تو اول یہ قباحت لازم آئیگی کہ وہ نور جسکی اتباع کا حکم ہے یعنی قرآن مجید بغیر آنحضرت صلعم کے کیسے پیروی جا سکتا ہے حالانکہ اتحاد اتباع پر جملہ کے عطف ہونے سے تطوع اور انقیاد کی تمیز ہو رہی ہے کیونکہ بغیر شوق و رضا اور تابعداری پیروی مہمل ہوگی۔ دوم اتباع کو آپکی معیت کے ساتھ معنوی قرابت ہے کیونکہ یہ مفعول ثانی کا خواہشمند ہے جو اس ہی یعنی معہ سے بہتر نہیں ہو سکتا۔ نہ لفظ معہ انزل کا متعلق ہے اسلئے کہ اسکا صلہ علیٰ یا الیٰ آتا ہے نہ مع۔ سوم اگر معہ کو اتّبعوا کے متعلق نہ کرینگے تو تخصیص نزول کی حضور صلعم کے ساتھ نہ ہو سکے گی کیونکہ یہ تخصیص حکم نبوت کی محقق اور ثابت کرنیوالی ہے اور تقدم رتبی کو لازم ہے۔ اور یہ دونو ثابتین یعنی محقق حکم نبوت اور تقدم رتبی ثبوت معیت کے حکم میں ہیں یعنی اپنی وجہ ثبوت میں بغیر احتیاج ایک کے دوسرے سے خود زمان معیت میں ہیں چنانچہ اسکی تشریح توضیح لاحق میں آتی ہے۔ چہارم عوارض کا بغیر متبوع کے تابع ہونا کیسے ثابت ہوگا کیونکہ قیام عوارض بغیر ما قامت بہ یعنی جسکے ساتھ وہ قائم ہوں اسکے بدون نہیں ہو سکتا تو بغیر ما قامت بہ تبع عوارض بھی نہ ہو سکے گا۔ **توضیح** معلوم ہو کہ نزول متقدم زمانی مقابل ہے نزول متاخر زمانی کا۔ اور نزول متقدم زمانی محقق حکم نبوۃ نہیں ہے بلکہ نزول متاخر زمانی محقق حکم نبوت ہے اسلئے کہ حکم نبوت نزول وحی سے ثابت ہوگا تو لامحالہ نزول متاخر ہوگا نبوت سے لیکن چونکہ حکم نبوت کا محقق نزول ہی ہے لہذا نزول کو تقدم رتبی حاصل ہے پس نزول متاخر زمانی نزول متقدم رتبی ہے اور نزول متاخر رتبی بھی۔ اور نزول متقدم رتبی محقق حکم نبوۃ ہے۔ اور نزول متاخر رتبی محقق استعداد نبوۃ۔ اسکے بعد

وتحقیقِ حکم نبوۃ باحتیاجِ نزول متقدم رتبی است وسخن درہمین است **ش** نہ درتحقیقِ استعدادِ نبوۃ کہ بجائی خود بنا بر نزول ثابت است و دراینجا نامقصود **م** پس معیتِ منزّل محقّقِ حکم نبوۃ نتواند شد مگر محققِ غیرِ اُولوالعزمی و دراینجا اولوالعزمی مراداست انتہی وازاینجا کہ سرانجام امر بفعل موقوف اتباعِ رسول است اتباعِ کتاب دون الرسول صورت نہ بندد واتباعِ کتاب استقلالاً مخالف کتاب است قال سبحانہ اَطِیْعُوا اللّٰہَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ وَ اُولِی الْاَمْرِ مِنْکُمْ الآیہ وعمومِ مفعولین اُنْزِلَ در ضمنِ اتباعِ رسول اللہ تعالیٰ صلعم مشیرِ اجتماعِ ملل بملتِ متبوع معہ با فائدہ فضل او است **ش** لے رسول اللہ تعالیٰ وملتش صلعم **م** ولطیفہ تلمیح دوام از معہ بقولِ قائل بتعلقِ اُنْزِلَ مشیرِ دوام نزول است وآں باطل وبتعلقِ اِتَّبَعُوا مشیرِ دوام تبع است وآں مشتمل تقریر ولیکن تلمیح دوام از معہ صحت ندارد **ش** چہ معیت در ثابتین مقتضیِ دوامِ ثبوتِ معیت نیست **م** فکیف **ش** اشارت دوام **م** ازینجا پیدا است کہ صحتِ ایمان در تطوع وانقیادِ اوامر و نواہی و مرخصات در تبعِ او است صلعم وفلاح معلّق باں وقولہ تعالیٰ

**ترجمہ** اور تحقیق حکم نبوۃ کی اور اسکا اثبات نزولِ متقدم رتبی کی احتیاج کی بنا پر ہے یعنی حکم نبوۃ کو اپنی تحقیق و اثبات میں نزول متقدم رتبی کی احتیاج ہے اور کلام اسی میں ہے تحقیق استعداد نبوۃ میں کلام ہے اسلیے کہ تحقیق استعداد نبوۃ بجائے خود بسبب نزول ثابت ہے کیونکہ اگر استعداد نبوۃ نہ ہوتی تو نزول وحی کیسے ہوتا اور بے استعداد بار وحی کا متحمل کیونکر ہوسکتا اور یہاں پر یہ مقصود کلام نہیں ہے پس معیت منزّل محقّق حکم نبوۃ نہیں ہوسکتی یعنی کتاب خدا کا نبی کے ساتھ ہونا نبوۃ کا محقّق نہیں ہوسکتا بلکہ حکم نبوۃ کا محقّق نزول متقدم ہوگا ہاں البتہ منزّل کا نبی کے ساتھ ہونا نبی کے غیر اولوالعزم ہونیکو ثابت کریگا حالانکہ یہاں نبی کا اولوالعزم ہونا مراد ہے پس معیت محقّق غیر اولوالعزمی ہے اور یہاں اولوالعزمی مراد ہے انتہی۔ اور چونکہ حکم کا سرانجام فعل کے ساتھ رسول کی پیروی پر موقوف ہے اور پیروی کتاب کی بغیر رسول کے صورت نہیں حاصل کرسکتی۔ اور مستقل کتاب کی پیروی مخالفِ کتاب ہے کیونکہ فرمایا حق سبحانہ نے سورہ نساء رکوع آٹھ میں اَطِیْعُوا اللّٰہَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ وَاُولِی الْاَمْرِ مِنْکُمْ الآیہ یعنی اطاعت کرو اللہ کی اور اطاعت کرو رسول کی اور صاحب امر کی تم میں سے اور اُنْزِلَ کے ہر دو مفعولوں کا عام ہونا رسول اللہ تعالیٰ صلعم کے اتباع کے ضمن میں اشارہ کرتا ہے کہ آپکی ملت متبوعہ کے ساتھ تمام ملتوں کا اجتماع آپکے ہمراہ ہے اور اسمیں آپ کی اور آپکی ملت کی فضیلت کا فائدہ بھی ہے وہ یہ کہ آپکی اور آپکی ملت کے تحت میں علاوہ آپکی ملت متبوعہ کے تمام ملتیں مجتمع ہیں اور آپکی نبوۃ و رسالت جامع تمام انبیاء اور رسولوں کی نبوۃ و رسالت کی ہے۔ اور لطیفہ تلمیحی دوام جو معہ سے اُنْزِلَ کے تعلق کے سبب قائل کے قول کے موافق دوام نزول کا مشیر ہے وہ باطل ہے۔ اور اتبعوا کے تعلق کے ساتھ معہ دوام تبع کا مشیر ہے اور یہ مشتملِ تقریر ہے۔ ولیکن معہ سے تلمیح دوام کی صحت نہیں ہوتی کیونکہ معیت ثابتین میں ثبوت معیت کے دوام کی مقتضی نہیں ہے یعنی معیت کا دو ثابت میں ہونا معیت کے ہمیشہ ثابت ہونیکو نہیں چاہتا تو اشارہ دوام کا کیونکر صحت پذیر ہوگا پس یہاں سے ظاہر ہے کہ ایمان کی صحت اوامر اور نواہی اور مرخصات کی بجاآوری میں خوشی کے ساتھ میں آپ کی پیروی میں ہے اور فلاح اسی کے ساتھ معلّق ہے۔ اور قول خدای تعالیٰ کا سورہ حجرات پہلے رکوع میں ہے

یَا اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تُقَدِّمُوْا بَیْنَ یَدَیِ اللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ وَ اتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ ترجمہ ای آنانکہ ایمان گزیدند پیشی مکنید پیش خدای عزوجل و رسول او تعالی صلعم در قول و فعل در مامورات و عادیات و بترسید خدای عزوجل را تحقیق اللہ تعالی شنوا و دانا است باید دانست لا تقدموا متوسع المفعول است بحذف و ہم ازینجا است کہ وقت ذکر خدای عزوجل و رسول مقبول صلعم کہ ضمیمہ این آیت کریمہ است در حکم مذکور است قول و فعل نامناسب وقت نیارد بل بمقتضای معنی بَیْنَ یَدَیِ اللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ ہیبت و محبت در گرفتہ باشد و این نہی بر مومن غیر موقت است والا بعطف رسولہ در مامورات کہ غیر موقت است چہ توان گفت۔ و قولہ تعالی یَا اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَرْفَعُوْا اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِیِّ وَ لَا تَجْهَرُوْا لَهٗ بِالْقَوْلِ كَجَهْرِ بَعْضِكُمْ لِبَعْضٍ اَنْ تَحْبَطَ اَعْمَالُكُمْ وَ اَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ ۝ ترجمہ ای کسانیکہ بایمان گزیدند بایستی می باید بلند مسازید آوازہای خود را بر آواز پیغمبر صلعم و آواز بلند مکنید برای او صلعم گفتن سخن مقاصد یا خطاب ہمچو آواز بلند کردن بعض شما برای بعض گفتن سخن مقاصد یا خطاب کہ مختار در مساوات و مماثلت است یعنی سخن نرم با ادب و تعظیم کنید و بصفت یا نبی اللہ یا رسول اللہ یا حبیب اللہ خطاب کنید برای آنکہ باطل میشود اعمال شما بسوء ادب و شما نمیدانید ✦

**ترجمہ** یَا اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تُقَدِّمُوْا بَیْنَ یَدَیِ اللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ وَ اتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ یعنی ای وہ جنھوں نے ایمان اختیار کیا خدای عزوجل اور اُسکے رسول صلعم کے سامنے قول و فعل میں جو مامورات و عادیات میں ہوں پیشی نکرو اور خدا عزوجل سے ڈرو بیشک اللہ تعالی سنتا اور جانتا ہے۔ معلوم ہو کہ لَا تُقَدِّمُوْا اپنے مفعول کے حذف ہونیکے سبب متوسع المفعول ہے۔ اور یہ بھی یہیں سے ثابت ہے کہ خدا عزوجل اور رسول مقبول کے ذکر کے وقت جو اسی آیت کا ضمیمہ ہے اور مذکور کے حکم میں ہے کوئی قول و فعل جو وقت کے مناسب نہ ہو وہ اور نہ کرے بلکہ بَیْنَ یَدَیِ اللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ کے معنی کے مقتضی پر اللہ و رسول کے حضور کو مد نظر رکھکر ہیبت اور محبت کو لیے رہے۔ اور یہ بھی مومن پر غیر موقت ہے یعنی یہ ممانعت وقت کی مقید نہیں ورنہ عطف رسولہ کی نسبت امورات میں جو غیر موقت ہیں کیا کہہ سکوگے۔ اور قول خدای تعالی کا سورۂ حجرات پہلے رکوع میں ہے یَا اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَرْفَعُوْا اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِیِّ وَ لَا تَجْهَرُوْا لَهٗ بِالْقَوْلِ كَجَهْرِ بَعْضِكُمْ لِبَعْضٍ اَنْ تَحْبَطَ اَعْمَالُكُمْ وَ اَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ ۝ یعنی اے ایسے لوگو جنھوں نے جس چیز کے ساتھ کہ چاہیے ایمان اختیار کیا۔ اپنی آوازوں کو پیغمبر صلعم کی آواز پر بلند مت کرو۔ اور مقصدوں یا خطاب کی باتوں کے کہنے میں حضور صلعم کے لیے آواز بلند مت کرو جیسا تمھارے بعض کا بعض کے واسطے مقصدوں یا خطابوں کی باتوں کے کہنے میں آواز کا بلند کرنا ہوتا ہے کہ مساوات و مماثلت میں اختیار کیا جاتا ہے یعنی کلام نرم ادب اور تعظیم کے ساتھ کرو اور آپ کو یَا نَبِیَّ اللّٰهِ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ یَا حَبِیْبَ اللّٰهِ صفت سے پکارو۔ کیونکہ بے ادبی سے تمھارے اعمال باطل ہو جاتے ہیں اور تمھیں معلوم نہیں ہوتا ✦

تفسیر قولہ تعالی یا ایہا الذین امنوا لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی ولا تجہروا لہ بالقول کجہر بعضکم لبعض ان تحبط اعمالکم وانتم لا تشعرون ✦

تفسیر قولہ تعالی یا ایہا الذین امنوا لا تقدموا بین یدی اللہ ورسولہ واتقوا اللہ ان اللہ سمیع علیم ✦

تفسیر کریمہ یا ایہا الذین امنوا لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی ✦

باید دانست بر قول الف ولام عہد است یا استغراق مدلّل از ثبوت متقدم برای نہی و از مشبہ بہ مقولہ بحذف متوسع و وجہ تشبیہ جہر بالقول مع المقول است و لفظ بعضکم لبعض مفید معنی مساوات و مماثلت است و حبط عمل بلزوم کفر بہ ترک تعظیم قبل نزول فرضیۃ تحرز از منہی عنہ پس بعد نزولش چہ پیش آید نعوذ باللہ تعالیٰ منہ **ش تنبیہ** ازینجا رد آنست گفتند کہ تعظیم آنحضرت صلعم ہمچو تعظیم برادر کلاں بس است و دلیلے آوردند از حدیث شریف پس آں مأوّل باشد در وجہے بعد این ثبوت چہ نیست کہ بعد نزول این کریمہ کسے خطاب باسم محمدؐ و کنیت ابو القاسم نمیکرد حضرت عباس رضؓ باوجود قرابتے خطاب بصفت یا نبی اللہ و یا رسول اللہ و یا حبیب اللہ میکرد پس چجای آنست گفتند و باید دانست کہ اخوت حقیقی با آنحضرت صلعم باطل است مگر مجازی کہ مشیر معنی مماثلت و مساوات است پس آں مأوّل باشد بوجہی ورنہ معارض شود مر نہی لا تجھروا الخ را بدانکہ بعد نزول نہی لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی ٭ کہ موقت است در مسجد نبی صلعم ہنوز منع صوت باخذ صحابہ رضؓ است بنا بر قرب نبی صلعم ہمانا کہ حضرت نبی صلعم زندہ و دانا و شنوا است در قبر مبارک

**ترجمہ** معلوم ہو کہ اس آیت میں قول پر الف لام عہد کا ہے یا استغراق کا کیونکہ نہی کے واسطے کوئی امر ثابت متقدم کا ہونا ضروری ہے جبپر ممانعت وارد ہو لہٰذا اس ثبوت متقدم سے جو نہی کے لیے ہے قول معہود پر دلالت ہو رہی ہے۔ اور مشبہ بہ سے جسمیں قول معہود مشخص نہیں بسبب توسع کلام استغراق پر دلالت پائی جاتی ہے۔ اور مقولہ بھی حذف ہونیکے سبب متوسع ہے۔ اور وجہ تشبیہ جو جہر بالقول ہے مقولہ کے ساتھ ہے تو اسمیں بھی معیت مقولہ کے سبب توسع موجود ہے۔ اور لفظ بعضکم لبعض مساوات اور مماثلت کے معنی کا فائدہ دے رہی ہے۔ اور حبط عمل یعنی عمل کا باطل ہونا ترک تعظیم سے کفر لازم ہونیکے سبب ہے تاکہ قبل نزول فرضیت منہی عنہ سے تحرز کرے اور بچے ورنہ ممانعت کی چیز و نکی فرضیت کا نزول ہو جانیکے بعد کیا ہو سکتا ہے بجز کفر دائر ہونیکے اللہ تعالیٰ اس سے پناہ دے ٭ **تنبیہ** یہاں سے اسکا بھی رد ہو گیا جنھوں نے کہا کہ تعظیم آنحضرت صلعم مثل تعظیم بڑے بھائی کے کافی ہے۔ اور حدیث شریف سے دلیل لائے پس وہ حدیث اس ثبوت کلام الٰہی کے بعد کسی وجہ میں تاویل کیجاویگی کیا ایسا نہیں ہے کہ اس آیت کریمہ کے نازل ہونیکے بعد اسم محمدؐ اور کنیت ابو القاسم کے ساتھ کوئی نہ خطاب کرتا تھا نہ پکارتا تھا۔ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ باوجود ایسی قرابت کے یا نبی اللہ اور یا رسول اللہ اور یا حبیب اللہ صفت کے ساتھ خطاب کرتے تھے پس کیا موقع اور گنجایش ہے ایسی بات کی جو انھوں نے کہی۔ اور معلوم ہو کہ حقیقی اخوت آنحضرت صلعم کے ساتھ باطل ہے مگر مجازی جو مماثلت اور مساوات کے معنی کی اشارت کرتی ہے پس وہ حدیث کسی وجہ کے ساتھ تاویل کیجاویگی ورنہ خاص نہی لا تجھروا کے معارض ہوگی۔ معلوم کرو کہ نہی لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی کے نزول کے بعد کہ نہی موقت ہے مسجد نبی صلعم میں اب تک آواز بلند کرنیکی ممانعت ہے صحابہ رضی اللہ عنہم کے اختیار کرنیکی وجہ سے قربت نبی صلعم کے سبب۔ یہی بات ہے کہ حضرت نبی صلعم قبر مبارک میں زندہ ہیں اور جانتے ہیں اور سنتے ہیں ٭

ہرگاہ باوجودِ فرضیتِ موقت عمل بر معنی غیر موقت کردند در غیر موقت کہ نفسِ فرضیت ہمچناں بود چہا باید و ایں غیر موقت تائیدی آرد بر اخذ صحابہؓ و در شانِ اہلِ ادب میفرماید **قولہ تعالیٰ** اِنَّ الَّذِیْنَ یَغُضُّوْنَ اَصْوَاتَھُمْ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰہِ اُولٰٓئِکَ الَّذِیْنَ امْتَحَنَ اللّٰہُ قُلُوْبَھُمْ لِلتَّقْوٰی لَھُمْ مَّغْفِرَۃٌ وَّاَجْرٌ عَظِیْمٌ **ترجمہ** تحقیق کسانیکہ پست میکنند آوازہای خود را نزد پیغمبر خدای تعالیٰ صلعم یعنی نرم باادب میگویند آں گروہ آنند کہ آزمودہ است اللہ تعالیٰ ای خالص کردہ است دلہای شاں را برای تقویٰ و برای ایشاں آمرزش گناہان است و مزدی لازم العظمۃ در تقابلِ عمل یا غیر شاں ازینجا است کہ بجا آوردنِ ادب از تقویٰ است و سبب آمرزش گناہانِ غیر متوب تحتِ مشیئۃ بدانکہ بنا بر مراعات معنی عند رسول اللہ ہنوز غضِ صوت در مسجدِ نبی صلعم باخذ صحابہؓ است ہمانا کہ حضرت نبی صلعم زندہ و دانا و شنوا است در قبرِ مبارک و ازینجا آدابِ زیارتِ قبرِ نبی صلعم با داب کہ سزاوار جناب برکت مآب صلعم بحیاتِ ایں عالم بود پیدا است ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی مُحَمَّدٍ نَّبِیِّ الرَّحْمَۃِ وَعَلٰی جَمَالِہٖ کَمَا تُحِبُّہٗ وَتَرْضَاہُ وَشَفِّعْہُ فِیْنَا وَتَرَحَّمْنَا بِہٖ

**ترجمہ** جب باوجود موقت فرضیت کے انھوں نے معنی غیر موقت پر عمل کیا تو غیر موقت میں جسکی نفس فرضیت اسی طرح ہو کیا کچھ چاہیے۔ اور یہ غیر موقت صحابہؓ کے عمل و اختیار کے تائید کر رہا ہے۔ دیکھو اہل ادب کی شان میں فرماتا ہے قول خدای تعالیٰ سورہ حجرات پہلے رکوع میں ہے اِنَّ الَّذِیْنَ یَغُضُّوْنَ اَصْوَاتَھُمْ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰہِ اُولٰٓئِکَ الَّذِیْنَ امْتَحَنَ اللّٰہُ قُلُوْبَھُمْ لِلتَّقْوٰی لَھُمْ مَّغْفِرَۃٌ وَّاَجْرٌ عَظِیْمٌ یعنی بیشک جو لوگ اپنی آوازوں کو پیغمبر خدا صلعم کے نزدیک پست کرتے ہیں یعنی نرم ادب سے بات کہتے ہیں وے وہی گروہ ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ان کے دلوں کو تقویٰ کے واسطے آزمالیا ہے یعنی خالص کرلیا ہے۔ اور انھیں کے واسطے گناہوں کی بخشش ہے اور بدلہ ہے جو لازم عظمت ہو ان کے عمل کے مقابلہ میں یا ان کے غیر کے تقابل میں۔ یہاں سے ثابت ہوا کہ ادب بجا لانا پرہیزگاری و تقویٰ کی سبب ہے۔ اور سبب ہے ان گناہوں کی بخشش کا جو غیر متوب تحت مشیّت ہوں یعنی جنسے توبہ نہوئی ہو بلکہ ما تحت مشیّت خدا ہوں۔ معلوم کرو کہ عند رسول اللہ کے معنی کی مراعات یا رعایتوں کے سبب مسجد نبی صلعم میں صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے عمل و اختیار کرنے سے ابتک آواز پست کرنا موجود ہے یعنی باتباع صحابہؓ اب تک آواز بلند کرنے کی مسجد نبی صلعم میں ممانعت ہے یہی بات ہے کہ حضرت نبی صلعم قبر مبارک میں زندہ ہیں اور جانتے ہیں اور سنتے ہیں۔ اور یہیں سے آداب زیارت قبر نبی صلعم کے جن آداب کے ساتھ کہ آپ کی جناب برکت مآب کو اس عالم دنیا کی زندگی میں سزاوار تھے ظاہر ہیں۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی مُحَمَّدٍ نَّبِیِّ الرَّحْمَۃِ وَعَلٰی جَمَالِہٖ کَمَا تُحِبُّہٗ وَتَرْضَاہُ وَشَفِّعْہُ فِیْنَا وَتَرَحَّمْنَا بِہٖ اے خدا درود و سلام بھیج محمد پر کہ نبی رحمت ہیں اور آپکے جمال پر جیسا کہ تجھے اس سے محبت ہے اور تو اس سے راضی ہے اور شفیع بنا ہمارا لیے اسکو اور اسکے سبب ہم پر رحمت کر ۔

تفسیر قولہ تعالیٰ ان الذین یغضون اصواتہم عند رسول اللہ الآیۃ

تفسیر قولہ تعالیٰ ان الذین یغضون اصواتہم عند رسول اللہ الآیۃ

ذکر کیفیت وجوب خسران دارین از ایذائے حضرت حبیب الرحمن صلعم با دیگر منافع

# ذکر کیفیتِ [۱۷] وجوب خسرانِ دارین از ایذائے حضرت حبیبُ الرحمٰن صلعم با دیگر منافع

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ

مطلب تفسیر قولہ تعالیٰ اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ لَعَنَہُمُ اللّٰہُ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَاَعَدَّ لَہُمْ عَذَابًا مُّھِیْنًا والذین یؤذون المؤمنین والمؤمنات بغیر ما اکتسبوا فقد احتملوا بہتانا و اثما مبینا ہ

نَحْمَدُ اللّٰہ ونستعینُہ ونصلّی علے رسُولہ محمّدٍ ونستشفعہ وعلیٰ الہ واصحابہ واتباعہ اجْمَعِین ہ بدانکہ ایذائی حضرت حبیبُ الرحمٰن صلی اللہ علیہ وسلم موجب خسرانِ دارین ہست قالَ اللہ تعالےٰ اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ لَعَنَہُمُ اللّٰہُ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَاَعَدَّ لَہُمْ عَذَابًا مُّھِیْنًا ہ ترجمہ تحقیق کسانیکہ میرنجانند اللہ تعالیٰ و رسولِ او تعالیٰ صلعم دور افگند اللہ تعالےٰ ایشانرا از رحمت خود در دنیا و آخرت و مقرر کرد برائی شاں عذاب خوار کنندہ ہ این دوری و عذاب بر قدر ایذا تواند شد نہ مطلق ش ای دوری و عذاب مطلق م چہ بعض آن کفر باشد و بعض آن نہ کریمہ وَالَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ بِغَیْرِ مَا اکْتَسَبُوْا فَقَدِ احْتَمَلُوْا بُھْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِیْنًا ہ ترجمہ کسانیکہ میرنجانند مومنین و مُومنات را بانچہ بجا نہ کردہ اند پس تحقیق برداشتند بہتان و گناہ جدا کنندہ از نیک ؏

ذکر بیان ایذائی حضرت حبیب الرحمٰن صلعم کہ موجب نقصان ہر دو جہان ہے مع اور فائدوں کے ہ

## ترجمہ ذکر بیان [۱۸] دونو جہان کے نقصان و ٹوٹا واجب ہونے کا حضرت حبیب الرحمن صلعم کی ایذا کی سبب مع اور فائدوں کے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ

بیان تفسیر کریمہ اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ لَعَنَہُمُ اللّٰہُ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ الخ والذین یؤذون المؤمنین والمؤمنات الخ

نحمدُ اللہ ونستعینہ ونُصلّی علےٰ رسُولہ محمدٍ ونستشفعہ وعلیٰ الہ واصحابہ واتباعہ اجمعین۔ معلوم کر کہ حضرت حبیب الرحمٰن صلعم کی ایذا دو نو جہان کے خسران یعنی ٹوٹے اور نقصان کا موجب ہے۔ فرمایا خدای تعالیٰ نے سورۂ احزاب رکوع سات میں اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ لَعَنَہُمُ اللّٰہُ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَاَعَدَّ لَہُمْ عَذَابًا مُّھِیْنًا ہ بیشک جو لوگ اللہ تعالیٰ اور اُسکے رسول صلعم کو رنج پہنچاتے ہیں اللہ تعالیٰ نے دنیا و آخرت میں اُنکو اپنی رحمت سے دور پھینکدیا ہے۔ اور اللہ تعالیٰ نے اُن کے لیے عذاب خوار کرنیوالا مقرر کردیا ہے۔ یہ دوری اور عذاب مطلق نہیں ہے بلکہ ایذا کی مقدار پر ہو سکتا ہے کیونکہ بعض دوری و عذاب کفر تک ہوتا ہے اور بعض نہیں۔ اور یہ آیت کریمہ بھی جو آیت مذکورہ کے بعد میں ہے وَالَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ بِغَیْرِ مَا اکْتَسَبُوْا فَقَدِ احْتَمَلُوْا بُھْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِیْنًا ہ اور جو لوگ مومنین اور مومنات کو ان چیزوں کی بابت جو اُنہوں نے دل سے بجد و کوشش حاصل نہیں کی ہیں، ستاتے ہیں پس یعنی اُنھوں نے بہتان باندھا اور گناہ ذمہ لیا جو نیکی سے دور کرنیوالا ہے

باید دانست ذات سبحانہ منزّہ ہست از تاذی بنفسہ پس نسبت تاذی بسبحان بواسطہ غیرہ باتحادِ مجازیش باو سبحانہ بالعرض ش مربوط لنسبت ای النسبۃ تاذی بسبحان بالعرض م باشد عموماً - پس تخصیص نمود بہ تاذیِ رسول بعطفِ تفسیری فی العوارض یعنی تاذی تعظیماً لہ ش مربوط تخصیص نمودم صلعم بفارقِ عصمۃ پس فرمود بہ تاذیِ مومنین بنابر فرق احکامِ ایذا یعنی لعنہم اللہ و اعدّ لہم وعیداً از اثماً مبیناً تنبیہاً پس ثانی تحتِ مشیئۃ تواند شد بخلاف اول بدلالۃ فرق حکم صیغہ فاعل الخ ماضی در تحقق و عدم تحقق و در مقابلۂ عصمۃ از حفظ بعطف مذکور استیناً فاً ش مربوط است بہ تاذیِ مومنین یعنی بعطفِ تفسیر استیناً فاً کہ عطف بر جملہ خواہد شد م تخصیصاً للاولیاء و تعمیماً لغیرہم بفارقِ حفظ از معونۃ و لفظِ مومنین فارق است میان انبیاء و اولیاء علی نبینا و علیہم الصلوٰۃ و السلام بفارق من وجہٍ ای از وجہِ ایمان برسالۃ بنفسِ مبارکِ خودش نہ بتوحیدِ حق سبحانہ و شامل است میانِ اولیاء و غیرہم بشمولِ عام رحمہم اللہ تعالیٰ اجمعین ۝

**ترجمہ** معلوم ہو کہ ذات اللہ سبحانہ بنفسہ ایذا پانے سے پاک ہے پس نسبت ایذا پانے کی اللہ سبحانہ کی طرف اسکی غیر کے واسطے میں بسبب اُسکے مجازی اتحاد کے اُسی سبحانہ کے ساتھ عام طور پر عارضی واقع ہوئی ہے کیونکہ اتحاد مجازی کے سبب واسطہ غیر اُسمیں بالعموم عارض ہے لہذا یہ نسبت بالعرض ہوگی عموماً پھر بنا بر تفسیر عوارض عطف تفسیری لاکر تاذیِ رسول یعنی رسول کے ایذا پانے کی تخصیص فرمائی بغرض تعظیم حضور صلعم کیونکہ آپ کی عصمت آپ کی عظمت و شان کو علیحدہ بتلا رہی ہے اور عموم سے فارق ہے - اسکے بعد از سر نو عطف تفسیری لاکر تاذیِ مومنین کو مذکور فرمایا تاکہ فرق احکامِ ایذا معلوم ہو کیونکہ لعنہم اللہ اور اعدّ لہم میں وعید ہے کہ وہ وعید رحمت خدا سے دوری اور خواری عذاب ہے اور اثماً مبیناً میں تنبیہ ہے کیونکہ بھلائی و نیکی سے دور کرنیوالا گناہ ہوتا ہے پس بخلاف اول کے امر ثانی جسمیں تنبیہ ہے خدا کے تحت مشیئت ہونا چاہیے - کیونکہ فرق حکم صیغہ فاعل کا ماضی سے تحقق اور عدم تحقق پر دلالت کرتا ہے اسلیے کہ صیغہ ماضی لعن اور اعدّ سے تحقق حکم ثابت ہو رہا ہے کیونکہ ماضی تحقق فعل پر دلالت کرتا ہے - اور اثماً مبیناً صیغہ اسم فاعل سے عدم تحقق ظاہر ہے - اور عصمت کے مقابلہ میں جو از سر نو عطف تفسیری لاکر ایذائی مومنین کا بیان ہوا اسمیں از راہِ تحفظ اولیاء اللہ کے لیے تخصیص ہے اور اُنکی غیر کے لیے تعمیم یعنی اس حکم عدم تحقق تحت مشیت میں جو ایذائی مومنین پر تنبیہاً ہے بسبب حفاظتِ خدا جو اولیاء اللہ کے ساتھ ہے اولیاء اللہ کے لیے اس حکم میں خصوصیت ہے بمقابلہ عام مومنین کے کہ اُنکو خدا کیطرف سے معونۃ ہے کیونکہ یہ مسئلہ عقاید کا مسلم و متفق علیہ ہے کہ انبیا معصوم ہیں اور اولیاء اللہ محفوظ اور عام مومنین کو خدا کی طرف سے معونت - پس حفظ خدا جو اولیاء اللہ کے ساتھ ہے اُنکی شان کو اس حکم ثانی میں عام مومنین سے خصوصیت کے ساتھ علیحدہ بتلا رہی ہے اور معونۃ مومنین سے فارق و جدا کر رہی ہے - اور لفظ مومنین فرق پیدا کر رہا ہے درمیان انبیاء اور اولیاء علی نبینا و علیہم الصلوٰۃ والسلام کے کہ یہ فارق من وجہ ہے کیونکہ انبیاء کے لیے خود اُن کے نفس مبارک کی رسالۃ کا ایمان ایک وجہ فارق ہے عام مومنین کے ایمان سے نہ ایمان توحید حق سبحانہ کہ سبکو شامل ہے - اور درمیان اولیاء اللہ اور اُنکی غیر میں یعنی عام مومنین میں یہ لفظ شامل ہے کیونکہ ایمان توحید و رسالۃ میں بسبب وجہ مساوات کے اُنکو مساوی طور سے شمول عام ہے لیکن مع الفارق ثابت ہے جیسا کہ عنقریب مذکور ہوگا رحمہم اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین ۔ —

از وجہ مساواتِ ایمان در توحید و رسالت **ش** **تنبیہ** ایں جملہ معطوفہ دلیل دعوی است وہم جواب سوالِ مقدر بر وجہ تخصیص رسول از تعمیم اشتراک در ایمان و ردِّ آنست کہ گفتند با رسول اللہ تعالیٰ برابر اند در اخوتِ ایمانی بدلیلِ حدیث شریف پس آں ماوّل باشد بوجہی بعد ثبوت فارق **شعر**

نسبتی نیست بذاتِ تو بنی آدم را — بہتر از عالم و آدم تو چہ عالی نسبی

وہمچنیں شمول اولیاء اللہ تعالیٰ بفارق ثابت **م** پس ایذا ئیست قلبی لقولہ تعالیٰ **فَلَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَّفْسَكَ عَلَىٰ آثَارِهِمْ إِن لَّمْ يُؤْمِنُوا بِهَٰذَا الْحَدِيثِ أَسَفًا** **ترجمہ** پس شاید کُشندہ نفسِ خودی بر حالِ ایشاں اگر نگروید باین حدیث یعنی قرآن مجید از روئی اندوہ ۔ ولقولہ تعالیٰ **وَلَنَصْبِرَنَّ عَلَىٰ مَا آذَيْتُمُونَا** **ترجمہ** ہر آئینہ صبر کنیم برانچہ ایذا کردید مارا **ع** و آں ترک ادب است در حق اللہ تعالیٰ و ایذا ئیست نفسی کہ معلوم عام است و آں ترک ادب است در حقِ نفس و ایں ہر دو

**ترجمہ** پس یہ جملہ معطوفہ آیت دلیل دعوٰی ہے اور سوال مقدر کا جواب بھی کیونکہ تخصیص رسول تعمیم اشتراک ایمانی میں ظاہر ہے اسلیے کہ رسول کو اپنے خاص نفس مبارک کی رسالۃ کا ایمان مخصوص کرنا ہے بخلاف اولیاء اللہ وغیرہ مؤمنین کے کہ انکو اپنے غیر یعنی رسول کی رسالۃ کے ایمان کی ضرورت ہے کیونکہ رسول کو ایمان رسالت میں اپنے نفس خاص پر ایمان ہونا چاہیئے اور غیر رسول کو رسول پر ۔ پس اپنے نفس خاص پر ایمان ہونے اور غیر پر ایمان لانے میں فرق بیّن ہے اور اسی سے تخصیص رسول بمقابلہ مؤمنین پیدا ہے ۔ اب یہاں سے اُن لوگوں کا بھی رد ہو گیا جنھوں نے رسول اللہ تعالیٰ صلعم کو بدلیل حدیث شریف اخوت ایمانی میں برابر مانا کیونکہ بعد اس ثبوت فارق کے جو آیت کریمہ سے مذکور ہوا وہ حدیث شریف جسپر اُنکی دلیل کا مدار ہے کسی وجہ میں تاویل کی جاویگی اسلیے کہ بعد ثبوت حکم آیت حدیث سے امر ثابت کی نفی ہو سکتی بلکہ حدیث کی کسی وجہ کے ساتھ تاویل کی جاوے گی ۔ پس یہ امر حق ہے **شعر** بنی آدم سے کیا نسبت تمھاری ذات والا کو ✤ کہ بہتر عالم و آدم سے ہو عالی نسب کیسے ✤ اور اسی طرح شمولِ عام اولیاء اللہ تعالیٰ کا مؤمنین کے ساتھ ثابت بفارق ہے کیونکہ حفظِ خدا اُنکی شان میں تخصیص کو ثابت کر رہی ہے ۔ پس ایذا یا قلبی ہے یا نفسی ہے ۔ قلبی بسبب فرمانے اللہ تعالیٰ کے **فَلَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَّفْسَكَ عَلَىٰ آثَارِهِمْ إِن لَّمْ يُؤْمِنُوا بِهَٰذَا الْحَدِيثِ أَسَفًا** کہ سورہ کہف اول رکوع میں ہے یعنی پس شاید کہ آپ اپنے نفس کو ہلاک کرنیوالے ہیں اُن کے حال پر اگر وہ گرویدہ نہ ہوئی اس حدیث یعنی کلام الٰہی پر از روئے غم و اندوہ کے ۔ یعنی آپکو اُنکے ایمان نہ لانے پر اسقدر غم ہوتا ہے کہ آپکے لیے اندیشہ ہلاکی ہے ۔ اور بسبب فرمانے اللہ تعالیٰ کے **وَلَنَصْبِرَنَّ عَلَىٰ مَا آذَيْتُمُونَا** کہ سورہ ابراہیم رکوع دوم میں ہے ۔ اور البتہ ہم اُس چیز پر صبر کرینگے جو تمنے ہمکو ایذا دی ۔ اور ایذائی قلب بسبب ترک ادب کے ہے حق اللہ تعالیٰ میں یعنی ادب کا چھوڑ دینا ہے اللہ تعالیٰ کے حق میں ۔ دوسرے ایذائی نفس مبارک کہ معلوم عام ہے ۔ اور یہ ترک ادب ہے آپکے حق نفس کی بابت ۔ اور یہ دونو

**متن** اسے حق اللہ تعالیٰ وحقِ نفس **م** مشترک اند بہر اختیار و ترکِ ادب پس آدابِ زیارتِ قبور کہ ترکش مستلزمِ ایذای مقبور باشد نیز مرعی خواہد شد چنانکہ از رسول اللہ تعالیٰ وغیرش صلعم نسبتہ بزائر و مزور در حدِ خود ہا کہ بحالتِ حیات سزاوار او بود ثابت است قولاً و فعلاً چنانکہ در فتاویٰ عالمگیری است کیفیۃُ الزّیارۃِ کزیارۃِ ذلک المیتِ فی حیاتہ من القرب والبعدِ کذا فی خزانۃِ الفتاویٰ وایں اجمال را **ش** یعنی اجمال ہر اختیار و ترک را **م** تفصیلے است مختلف فیہ کہ ایں مختصر نتابد مگر اصلی میگویم **ع** اگر عاقلی یک اشارت بس است ٭ در حق اللہ تعالیٰ اختیار استحباب است عبادتاً و عادتاً و در حقِ نفس آنچہ برخود نہ پسندی بر دیگرے مپسند و طریقۂ تمایز موافق نفس اینست کہ آنچہ از دیگری نہ پسندی از خود مپسند و ایں نتوانی مگر بمحبۃ آری محبۃ خود ادیبی است کہ صد ادب می آموزد و بہترین آداب بجا آوردن امر است پس اطاعتِ امر رسول صلعم در مرخصات فرض است و مفیدِ ادب و حذر ایذا، و خیر خود ہست

**ترجمہ** یعنی حق خدا اور حق نفس مبارک صلعم ہر اختیار اور ترک ادب میں مشترک ہیں کیونکہ جو ادب کہ رسول اللہ کی نسبت اختیار کیا جائے گا یا ترک ہوگا وہ باعتبار رسالت کے خدا کی نسبت کر ضرور ہوگا لہذا ترک و اختیار ادب رسول میں حق خدا اور حق رسول کا اشتراک لازمی ہوگا۔ پس آداب زیارت قبور بھی کہ انکا ترک مقبور کی ایذا کا مستلزم ہے رعایت کیے جائینگے کیونکہ کسی مزار مومن کے ترک ادب سے جس کا وہ حالت حیات میں مستحق تھا صاحب مزار کو ایذا ہوتی ہے جیسا کہ حضور صلعم اور آپکے سوا اوروں سے زائر کے لیے اور جسکی زیارت کی جاوے دونوں کی نسبت حسب حیثیت اپنی اپنی حد میں کہ حالت زندگی میں انکے لیے سزاوار تھا قول اور فعل سے کہنا اور کرنا ثابت ہے جیسا فتاویٰ عالمگیری میں کیفیۃ الزیارت میں خزانۃ الفتاویٰ کے حوالہ سے مذکور ہے کزیارۃِ ذلکَ المیتِ فی حیاتہٖ من القُرب والبُعدِ یعنی جیسے اس میت کی زیارت اسکی زندگی میں نزدیک و دور سے۔ اور اس اجمال یعنی ہر اختیار و ترک کی بڑی تفصیل ہے جسمیں اختلاف ہے کہ اس مختصر میں اسکی گنجائش نہیں مگر ایک قاعدہ بیان کیے دیتے ہیں **ع** عاقل کے لیے اشارہ بس ہے ٭ چنانچہ وہ اصل یہ ہے۔ کہ حق اللہ میں اختیار استحباب ہے یعنی ایسی چیز اختیار کرنا عبادت اور عادت کے طور پر جو اچھی جانی گئی ہے۔ اور حقِ نفس میں یہ قاعدہ ہے کہ جو تو اپنے لیے نہ چاہے وہ دوسرے کے واسطے مت پسند کر۔ اور اسکے تمائز کا طریقہ نفس کے موافق یہ ہے کہ جو کچھ تجھکو دوسرے سے پسند نہ آوے وہ اپنی ذات سے غیر کے لیے نہ پسند کر۔ اور یہ نہیں ممکن ہے مگر بذریعہ محبت۔ ہاں محبت خود ایسا ادیب ہے کہ سو ادب سکھلا دیتا ہے اور آداب میں سب سے بہتر بجا آوری حکم خدا ہے پھر اطاعت امر رسول اللہ صلعم فرض ہے مرخصات میں یعنی وہ امر جنکی رخصت ہے عادیات میں۔ اور یہ ادب اور ایذا سے بچنے اور اپنی بہتری اور خیر کے لیے مفید ہے

تفسیر قولہ تعالیٰ ما کان لمؤمن ولا مؤمنۃ اذا قضی اللہ ورسولہ امرًا ان یکون لہم الخیرۃ من امرہم ومن یعص اللہ ورسولہ فقد ضل ضلالًا مبینًا

لقولہ تعالیٰ مَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَةٍ اِذَا قَضَى اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗۤ اَمْرًا اَنْ يَّكُوْنَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ اَمْرِهِمْ ؕ وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا مُّبِيْنًا ترجمہ ہرگز نیست ہر مومن و مومنہ را ہرگاہ کہ جاری کرد اللہ تعالیٰ و رسول مقبول او تعالیٰ صلعم امری را اینکہ باشد برائے شاں رخصت از امرِ شاں و ہر کہ نافرمانی کند اللہ تعالیٰ و رسول مقبول او تعالیٰ را صلعم پس بتحقیق گمراہ شد گمراہی کہ دور کنندہ از نیک است + بہر دو عطفِ نسق **ش** عطف نسق آنست کہ صحیح باشد دراں تردید **م** لفظِ رسول بر لفظ اللہ بدلالت شانِ نزولِ ایں کریمہ و فقد دال است بر تاکیدِ تحقق فعل از ماضی **تنبیہ** ازینجا ردِّ آنست کہ گفتہ شد در مرخصات عادیہ مخالفتِ امرِ رسول اللہ تعالیٰ صلعم جائز است و دلیلے آوردند از حدیث شریف عَنْ رَافِعِ بْنِ خَدِیْجٍ قَالَ قَدِمَ نَبِیُّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ الْمَدِیْنَةَ وَهُمْ یَأْبُرُوْنَ النَّخْلَ فَقَالَ مَا تَصْنَعُوْنَ قَالُوْا نَصْنَعُهٗ قَالَ لَعَلَّكُمْ لَوْ لَمْ تَفْعَلُوْا كَانَ خَیْرًا

تفسیر کریمہ ما کان لمؤمن ولا مؤمنۃ اذا قضی اللہ ورسولہ امرًا۔ الخ

**ترجمہ** بسبب فرمانے خدائے تعالیٰ کے مَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَةٍ اِذَا قَضَى اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗۤ اَمْرًا اَنْ يَّكُوْنَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ اَمْرِهِمْ ؕ وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا مُّبِيْنًا سورۂ احزاب رکوع پانچ میں یعنی ہرگز نہیں ہے کسی مومن مرد یا مومنہ عورت کو جبکہ اللہ تعالیٰ اور اُسکے رسول مقبول صلعم نے کسی امر کو جاری کیا یہ کہ اُن کے لیے اختیار و رخصت ہووے۔ اور جو کوئی نافرمانی کرے اللہ تعالیٰ اور اُس کے رسول مقبول صلعم کی وہ گمراہ ہو گیا ایسی گمرہی میں جو نیکی سے جدا کرنیوالی ہے۔ اس آیت کریمہ میں لفظ اللہ پر رسول کا ہر دو جگہ شانِ نزول کی دلالت سے عطفِ نسق ہے یعنی وہ عطف جسمیں تردید صحیح ہوتی ہے۔ اور قد فعل ماضی کے متحقق ہونیکی تاکید پر دلالت کرتا ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ بعد اجرائے حکمِ خدا یا حکمِ رسول مومن کو کسی امر میں اختیار نہیں رہتا بجز تعمیل چارہ نہیں۔ پس جیسے حکم خدا میں اختیار باقی نہیں اور تعمیل بغیر چارہ نہیں ہوتا ایسے ہی حکم رسول میں عدم اختیار و تعمیل لابدّ منہ سے اور ہر دو حکم یکساں اور فرض ہیں۔ یہی طرح اللہ یا رسول کی نافرمانی میں گمرہی یکساں ہے خواہ کسی ایک کی ہو عقاب یہی ہے اور اسکے تحقق میں تاکید یکساں ہے۔ اسجگہ اس قول کا بھی ردّ ہو گیا جو کہا گیا کہ مرخصات عادیہ میں یعنی وہ امور عادیہ جنمیں رخصت و اختیار ہے۔ رسول اللہ صلعم کے حکم کی مخالفت جائز ہے اور یہ حدیث شریف دلیل میں لائے جو رافع ابن خدیج سے مروی ہے کہ کہا اُنھوں نے آئے نبی خدا صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ کو اور اہل مدینہ درخت خرما کے پیوند چڑھاتے تھے یعنی نرمادہ کا جوڑ دے رہے تھے۔ پس فرمایا آپ نے تم کیا کرتے ہو اُنھوں نے کہا ہم اُسکی اصلاح کرتے ہیں آپ نے فرمایا شاید اگر تم نہ کروگے تو بہتر ہو جاویں گے۔

تعریف عطف نسق

بیان یہ کہ مخالفت حضرت صلعم مرخصات عادیہ میں جائز نہیں +

فَتَرَکُوْہُ فَنَقَصَتْ قَالَ فَذَکَرُوْا ذٰلِکَ لَہٗ فَقَالَ اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ اِذَا اَمَرْتُکُمْ بِشَیْءٍ مِنْ اَمْرِ دِیْنِکُمْ فَخُذُوْا بِہٖ وَاِذَا اَمَرْتُکُمْ بِشَیْءٍ مِنْ رَّاْیِیْ فَاِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ رَوَاہُ مُسْلِمٌ کَذَا فِی الْمِشْکٰوۃِ پس ماول باشد بوجہے بعد ایں ثبوت باید داشت کہ رخصت در مرخصات قبل امر است نہ بعد ش ازانکہ فرمود حق سبحانہ مَاکَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَۃٍ اِذَا قَضَی اللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ اَمْرًا اَنْ یَّکُوْنَ لَھُمُ الْخِیَرَۃُ مِنْ اَمْرِھِمْ وَاِذَا اَمَرْتُکُمْ بِشَیْءٍ مِّنْ رَّاْیِیْ فَاِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ ونہ فرمود لَا تَاْخُذُوْہُ مظنون برآنست کہ حضرت رحمت عالم صلعم تشدد بایشاں نفرمود ازانکہ واقف نباشند از تفصیلات عقاید و تالیف فرمود رحمۃً ازانکہ مشدد مبعوث نشد و تواند شد کہ ورود ایں حدیث شریف قبل نزول کریمہ مَاکَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَۃٍ الخ باشد واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی مُحَمَّدٍ نَبِیِّ الرَّحْمَۃِ وَعَلٰی جمالہ کما تحبہ وترضاہ وشفعہ فینا وترحمنا بہ

**ترجمہ** تو انھوں نے اسکو چھوڑ دیا پس ناقص ہوگئے درخت کہا راوی نے پھر انھوں نے یہ حضور سے ذکر کیا تو آپ نے فرمایا میں تو بشر ہی ہوں۔ جب میں تمکو کسی چیز کا تمھارے دین کے کام میں سے حکم کروں تو اسکو اختیار کرو اور لو۔ اور جب میں تم کو کسی چیز کا بمیری رائے سے حکم کروں تو میں تو بشر ہی ہوں۔ اس حدیث کو مسلم نے روایت کیا۔ اور اسی طرح مشکوۃ میں ہے۔ اور یہی مضمون کی حدیث اس سے پہلے ذکر کیفیۃ تعظیم وادب الخ کے شروع میں بسند والفاظ مختلفہ مذکور ہوچکی ہے اِنْ شَاءَ فَلْیَرْجِعْ اگر خواہش ہو رجوع کرے پس یہ حدیث شریف بعد ثبوت حکم آیت شریف مذکورہ کے کسی وجہ میں تاویل کی جاوے گی۔

یہ بھی معلوم ہونا چاہیے کہ امور مرخصات عادیہ میں رخصت امر سے پہلے ہے نہ اسکے بعد کیونکہ فرمایا حق سبحانہ نے مَاکَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَۃٍ اِذَا قَضَی اللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ اَمْرًا اَنْ یَّکُوْنَ لَھُمُ الْخِیَرَۃُ مِنْ اَمْرِھِمْ سورۂ احزاب کے پانچویں رکوع میں یعنی جب حکم خدا ورسول مومنین کے لیے جاری ہوجاوے تو انکو اپنے امر میں اختیار نہیں رہتا۔ اور فرمایا رسول مقبول صلعم نے جبکہ میں تمکو کسی چیز کا اپنی رائے سے حکم کردوں تو میں تو بشر ہی ہوں۔ پس فَاِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ فرمایا لَا تَاْخُذُوْہُ نہ فرمایا یعنی مت لو اسکو یا نہ اختیار کرو۔ گمان اسکا ہے کہ حضرت رحمۃ عالم صلعم نے اُنپر تشدد نہ فرمایا اس سبب سے کہ وہ عقاید کی تفصیلات سے واقف نہ ہونگی بلکہ از روئے رحمت تالیف فرمائی اسلیے کہ خدا نے آپ کو مشدد اور سخت نہیں پیدا کیا۔ اور ہو سکتا ہے کہ اس حدیث شریف کا ورود آیت کریمہ مَاکَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَۃٍ الخ کے نزول سے پہلے ہوا ہو۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب خدا تعالیٰ ہی صواب کو بہتر سمجھتا ہے۔ اللھم صل وسلم علی محمد نبی الرحمۃ وعلی جمالہ کما تحبہ وترضاہ وشفعہ فینا وترحمنا بہ +

۱۵ ذکر کیفیت تعظیم و محبت ملائکہ و صحابہ و تابعین وغیرہم علی نبینا علیہم الصلوۃ والسلام با دیگر منافع

# ذکر کیفیت تعظیم و محبت ملائکہ و صحابہ و تابعین وغیرہم علی نبینا وعلیہم الصلوٰۃ والسلام با دیگر منافع

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمد اللہ ونستعینہ ونصلی علےٰ رسولہ محمد ونستشفعہ وعلیٰ اٰلہ واصحابہ واتباعہ اجمعین ۞ تعظیم و محبت ملائکہ کلہم اجمعین خصوصاً ملائکہ کرام علی نبینا وعلیہم السلام بانچہ باید واجب است و آں باعتقاد عصمۃ ایشاںست لقولہ تعالیٰ لَا یَعْصُوْنَ اللّٰہَ مَآ اَمَرَھُمْ ترجمہ نافرمانی نمیکنند اللہ تعالیٰ را آنرا کہ حکم فرمود شانرا ۞ وگفتن علیہ السلام برائی مخصوصان و رحمہ اللہ تعالیٰ برائے دیگراں چنانچہ معروف است وحذر از خطاب وانتساب ناسزا لقولہ تعالیٰ مَنْ کَانَ عَدُوًّا لِّلّٰہِ وَمَلٰٓئِکَتِہٖ وَرُسُلِہٖ وَجِبْرِیْلَ وَمِیْکٰلَ فَاِنَّ اللّٰہَ عَدُوٌّ لِّلْکٰفِرِیْنَ ۞ ترجمہ ہر کہ دشمن شد

ترجمہ

۱۵ بیان ذکر تعظیم و محبت حضرات ملائکہ و صحابہ و تابعین وغیرہم کا علی نبینا وعلیہم الصلوٰۃ والسلام مع بیان اور فائدوں کے

## ۱۵ بیان ذکر تعظیم و محبت حضرات ملائکہ اور صحابہ اور تابعین وغیرہم کا ہمارے نبی پر اور انپر صلوٰۃ وسلام ہو جو یہ مع بیان اور فائدوں کے ۞

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمد اللہ ونستعینہ ونصلی علےٰ رسولہ محمد ونستشفعہ وعلیٰ اٰلہ واصحابہ واتباعہ اجمعین ۞

۱ تعظیم و محبت ملائکہ انکی عصمت کے سبب واجب ہے اور دشمنی انکی کفر ہے ۞

۱ تعظیم و محبت کل ملائکہ تمامہ کی خاصکر ملائکہ کرام کی جو فرشتوں میں بزرگ ہیں ہمارے نبی پر اور انپر سلام ہو جیسی اور جس چیز میں چاہیے واجب ہے۔ اور یہ انکی عصمت کے اعتقاد کے سبب ہے کہ وہ معصوم ہیں یعنی اللہ تعالیٰ نے انکو گناہ سے پاک رکھا ہے اور جس کام کے مامور ہیں اسکی بجا آوری میں مشغول ہیں اللہ کی نافرمانی انکا کام نہیں کیونکہ فرمایا اللہ تعالیٰ نے جو سورہ تحریم کے اول رکوع میں اٹھائیسویں پارہ میں لَا یَعْصُوْنَ اللّٰہَ مَآ اَمَرَھُمْ وَیَفْعَلُوْنَ مَا یُؤْمَرُوْنَ ۞ یعنی اللہ کی نافرمانی نہیں کرتے ہیں اس کام میں جس کا ان کو اللہ نے حکم فرمایا اور کرتے ہیں وہی جو حکم کیا جاتا ہے۔ اور خواص ملائکہ کے واسطے سلامتی بھیجنا الفاظ علیہ السلام کہکر اور ان کے سوا باقی ملائکہ کے لیے خدا سے رحمت طلب کرنا الفاظ رحمہ اللہ تعالیٰ کہکر جیسا کہ معروف ہے۔ اور پرہیز کرنا ایسے خطاب و نسبت کرنے سے جو ان کے لائق نہیں ہیں اللہ تعالیٰ کے اس فرمانے کے سبب ہے مَنْ کَانَ عَدُوًّا لِّلّٰہِ وَمَلٰٓئِکَتِہٖ وَرُسُلِہٖ وَجِبْرِیْلَ وَمِیْکٰلَ فَاِنَّ اللّٰہَ عَدُوٌّ لِّلْکٰفِرِیْنَ ۞ یعنی جو شخص دشمن ہے

خواص ملائکہ کے لیے علیہ السلام اور باقی کیلیے رحمہ اللہ تعالیٰ کہنا اور برے خطاب و نسبت کرنے سے ان کے لیے بچنا چاہیے

برائی اللہ تعالیٰ و فرشتگان او و پیغمبران او و جبریل و میکال علیٰ نبینا و علیہم الصلوٰۃ والسلام پس تحقیق اللہ تعالیٰ دشمن است مر کافراں را۔ ازینجا است کہ دشمنی با ملائکہ و پیغمبران کفر است و تعظیم صحابہ و اہلِ بیت کہ ہمہ از اصحاب ہستند بوجہ الرسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیہم اجمعین و آں باعتقادِ محفوظیت و فضلِ ایشان است بہ برکت و حرمتِ صحبتِ حضرت افضل المرسلین صلعم و حفظِ مراتبِ فضلِ ایشاں و محبت بہ نسبِ دائرہ ایشاں بحضرت صلعم و اتصاف بصفاتِ آں مظہرِ صفاتِ اللہ الجلیل الاکبر وصفاً۔ لقولہ علیہ السلام مَنْ اَحَبَّھُمْ فَبِحُبِّیْ اَحَبَّھُمْ و بگفتن رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالیٰ عَنْہُ وقتِ ذکرِ اسمِ شریفِ شاں لقولہ تعالیٰ اَلسَّابِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُھَاجِرِیْنَ وَ الْاَنْصَارِ وَالَّذِیْنَ اتَّبَعُوْھُمْ بِاِحْسَانٍ رَّضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمْ وَرَضُوْا عَنْہُ الآیہ و استثنائِ بعض ازیں بشارت بوجہے نتواند کرد باید دانست بعد صحتِ صحابیہ و زیادت دعائی خیر

**ترجمہ** اللہ کا اور اُسکے فرشتوں کا اور اُسکے رسولوں کا اور جبریل کا اور میکائیل کا پس بیشک اللہ تعالیٰ دشمن ہے خاص کافر ہی ہیں سے یہ ثابت ہے کہ فرشتوں اور پیغمبروں کے ساتھ دشمنی کفر ہے۔ اور تعظیم و محبت صحابہ اور اہل بیت کی کہ یہ بھی سب اصحاب رسول اللہ صلعم کے ہیں جو خاص اسی رسول کی وجہ کے سبب ہے جو واجب ہے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیہم اجمعین۔ اور یہ تعظیم بسبب اعتقاد محفوظیت اور اُنکے فضل کے ہے جو حضرت افضل المرسلین صلعم کی صحبت کی برکت اور حرمت کے سبب اُنکو حاصل ہے، اور انکی فضیلت کا حفظ مراتب اور انکی محبت اُن نسبتوں کے سبب ہے جو آنحضرت صلعم اور اُن کے درمیان دائر ہیں۔ اور اُن کی اوصاف کے متصف ہو جانیکے سبب ہے اُن صفات کے ساتھ وصف میں جو خدائے جلیل و اکبر کے صفات کی مظہر کی صفتیں ہیں یعنی صحابہ اور اہل بیت کے فضل مراتب اور انکی محبت اس اعتبار سے نگاہ رکھنا چاہیے جو آنحضرت صلعم کے ساتھ انکی نسبتیں ہیں اور جسقدر رسول اللہ صلعم کے اوصاف کے ساتھ کہ آپ اللہ جل جلالہ کی ذات و صفات کے مظہر ہیں وہ اپنی صفات میں متصف ہو کر مظہر ذات و صفات رسول صلعم قرار پائے ہیں۔ کیونکہ فرمایا حضور علیہ السلام نے جسنے اُنسے محبت کی پس میری محبت کے سبب اُنسے محبت کی اور انکی تعظیم وقت ذکر انکے اسم شریف کے رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے الفاظ کہکر۔ کیونکہ فرمایا اللہ تعالیٰ نے سورہ توبہ کے تیرھویں رکوع میں اَلسَّابِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُھَاجِرِیْنَ وَالْاَنْصَارِ وَالَّذِیْنَ اتَّبَعُوْھُمْ بِاِحْسَانٍ رَّضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمْ وَرَضُوْا عَنْہُ الآیہ یعنی اگلے سبقت کرنیوالے جو مہاجرین اور انصار ہیں اور جنھوں نے احسان کے ساتھ انکی پیروی کی اللہ اُنسے راضی ہے اور وہ اللہ سے راضی ہیں آخر آیت تک۔ اس بشارت خدا سے بعض صحابہ کا استثنا کسی وجہ کے سبب نہیں کرسکتے ہیں کیونکہ صحابہ مہاجرین و انصار بالعموم اس بشارت میں شامل ہیں بلکہ احسان کے ساتھ جو انکے پیرو ہیں وہ بھی بشارت میں شامل و ملحق ہیں پس بعض کیونکر اس بشارت سے علیحدہ کیے جاسکتے ہیں گو کوئی وجہ واقع ہوئی ہو جبکہ خدا کیطرف سے انکا استثنا نہیں کیا گیا تو ہمکو بھی اسی کی اطاعت واجب اور اُسکا خلاف منع ہے۔ معلوم ہو کہ بعد صحیح ہونے انکی صحابیت کے اور اُن کے حق میں دعائے خیر زیادہ ہونیکے

تعظیم و محبت صحابہ و اہل بیت بوجہ الرسول واجب ہے۔

ذکر صحابہ کے وقت رضی اللہ عنہ کہنا بدلیل النص

بشارت خدا سے بعض صحابہ اور اُنکے تابعین کا استثنا نہیں ہو سکتا ہے جبکہ وہ بشارت میں شامل ہیں۔

وبشارات از قرآن مجید وحدیث شریف بی استثناء بعض تقصیص مختلف متقصصین احوالِ مشاجرات در تصحیح عقیدہ کہ از اصلِ قرآن مجید وحدیث شریف ہست نہ از غیرش دخلے ندارد وقال اللہ تعالیٰ قُلْ هٰذِهٖ سَبِيْلِيْٓ اَدْعُوْٓا اِلَى اللّٰهِ عَلٰى بَصِيْرَةٍ اَنَا وَمَنِ اتَّبَعَنِيْ ط ترجمہ بفرما ای حبیب من این راہِ من کہ می بینید این است کہ میخوانم سوئے خدائی معبودِ واحد بر حجۃ یا بینش باطن ہستم من وہر کہ پیروی کرد مرا + یعنی این خواندنم و پیروی کردنِ پیروان از سرِ حجۃ یا بینشِ باطن است کہ از خدائی تعالیٰ است نہ از نادانشی وخود رائی ہ وقال تعالیٰ اَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ ترجمہ تالیف بخشید میان دلہائے شان ہ از اینجا است کہ تجویزِ کینہ وعناد میانِ شان نتوان شد + وقال تعالیٰ يَوْمَ لَا يُخْزِى اللّٰهُ النَّبِيَّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ ترجمہ روزے کہ نہ رسوا کند اللہ تعالیٰ این نبی را صلعم وآنانکہ گرویدند باو بآنکہ بر سرِ حق ہستند وبعظمتش صلعم وقال تعالیٰ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط وَالَّذِيْنَ مَعَهٗٓ اَشِدَّآءُ

**ترجمہ** اللہ قرآن مجید وحدیث شریف سے اُن کی نسبت بشارتیں ثابت ہونیکے کہ اُن بشارتوں میں کسی کی نسبت اُن میں سے کوئی استثناء نہ کیا گیا ہو۔ احوال مشاجرت کے قصے بیان کرنیوالوں کے بعض مختلف قصے عقیدہ کی تصحیح میں کچھ دخل نہیں رکھتے ہیں کیونکہ اصل تصحیح عقیدہ کی قرآن مجید اور حدیث شریف سے ہے نہ اُسکے سوا کسی اور مختلف بیانات سے جیسا فرمایا اللہ تعالیٰ نے قُلْ هٰذِهٖ سَبِيْلِيْٓ اَدْعُوْٓا اِلَى اللّٰهِ عَلٰى بَصِيْرَةٍ اَنَا وَمَنِ اتَّبَعَنِيْ سورہ یوسف رکوع آخر میں۔ یعنی فرما دیجیے ای میرے حبیب یہ میری راہ کہ تم دیکھتے ہو یہ ہے کہ میں خدائے معبود یکتا کی طرف بلاتا ہوں میں حجت پر یا باطن کی بینائی پر ہوں اور جسنے میری پیروی کی یعنی یہ میرا بُلانا اور پیرو لوگونکی پیروی کرنا از سر حجت ہے یا بینائی باطن کی راہ سے ہے جو خدا تعالیٰ کی طرف سے ہے ناسمجھی اور خود رائی سے نہیں ہے۔ اور فرمایا خدائے تعالیٰ نے سورہ آل عمران رکوع گیارہ میں اَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ یعنی خدائے تعالیٰ نے اُن کے دلوں کے درمیان تالیف بخشی ہے یعنی اُلفت پیدا کردی ہے۔ یہیں سے یہ بات معلوم ہوئی کہ اُن کے درمیان کینہ اور عناد کا جائز کرنا نہیں جانا جا سکتا بلکہ اُس کا جائز ماننا درست نہیں بلکہ انکار نص کے سبب خوف کفر ہے نعوذ باللہ منہ اور فرمایا اللہ تعالیٰ نے يَوْمَ لَا يُخْزِى اللّٰهُ النَّبِيَّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ یعنی اللہ تعالیٰ اُس دن اس نبی کو رسوا نہ کریگا اور نہ اُن لوگونکو جو حضور صلعم کے ساتھ گرویدہ ہو گئے ہیں۔ اس وجہ سے کہ وہ بر سر حق ہیں۔ اور حضور صلعم کی عظمت کے خیال سے اُنکی رسوائی اللہ کو منظور نہ ہوگی اس لیے کہ آپ مقبول خدا ہیں پس بخیال عظمت ومقبولیت آپکے گرویدہ اصحاب بھی مقبول ومعظم ہونگے اور یوم قیامت رسوائی سے محفوظ رہینگے اور فرمایا خدائے تعالیٰ نے سورہ انا فتحنا رکوع آخر میں مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط وَالَّذِيْنَ مَعَهٗٓ اَشِدَّآءُ یعنی محمد صلعم پیغمبر خدائے عز وجل ہیں اور وے لوگ کہ اُن کے ساتھ ہیں سخت تر ہیں

تفسیر کریمہ قل ہذہ سبیلی ادعوا الی اللہ الخ

تفسیر کریمہ الّف بین قلوبہم +

تفسیر کریمہ یوم لا یخزی اللہ النبی الخ

تفسیر کریمہ محمد رسول اللہ والذین معہ الخ

عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَاءُ بَيْنَهُمْ تَرٰهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا سِيْمَاهُمْ مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ط ترجمہ محمد پیغمبر خدای عزوجل است و آنانکہ با او ہستند سخت ترند بر کفار ای در غلبہ بہر وجہ و مہربانند باہمدگر می بینی ایشانرا بسیار راکع و ساجد ظاہراً و باطناً میخواہند فضل از خدای عزوجل و خوشنودی۔ علامت شاں در روہای شانست از اثر انوار سجدہای مقبول + ازینجا است ہر کہ اصحاب را رضی اللہ عنہم مہربان ہمدگر و جویای فضل خدای عزوجل در اعمال نداند منکر صفت رُحَمَاءُ بَيْنَهُمْ وَيَبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا است پس حکم منکر نزد علما حق است + ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِى التَّوْرٰةِ ج صلے وَمَثَلُهُمْ فِى الْاِنْجِيْلِ ج كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْئَهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰى سُوْقِهٖ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ ط ترجمہ اینکہ مذکور شد مثل ایشاں در توراۃ است و مثل ایشاں در انجیل مثل کشتی است کہ بر آورد خوید خود را پس قوت داد اورا پس سخت قوی شد پس استاد بر ساق خود

---

ترجمہ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَاءُ بَيْنَهُمْ تَرٰهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا سِيْمَاهُمْ فِىْ وُجُوْهِهِمْ مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ط کفار پر یعنی غلبہ میں ہر وجہ کے ساتھ۔ اور مہربان ہیں آپس میں۔ آپ انکو ظاہر و باطن بہت رکوع کرنے والا اور سجدہ کرنے والا دیکھتے ہو۔ وہ خدای عزوجل سے فضل اور خوشنودی چاہتے ہیں انکی علامت اُن کے چہروں میں ہے مقبول سجدوں کے انوار کے اثر کی۔ یہیں سے ثابت ہے کہ جو شخص اصحاب رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو آپس میں مہربان۔ اور خدای عزوجل کے فضل کا اعمال میں جویا اور متلاشی نہ جانے وہ صفت رُحَمَاءُ بَيْنَهُمْ یعنی وے آپس میں رحیم و مہربان ہیں۔ اور يَبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا یعنی خدای عزوجل سے فضل و خوشنودی کے جویا ہیں۔ ان دونو صفتوں کا منکر ہے۔ پس منکر کا حکم ایسے شخص کی نسبت جو علماء کے نزدیک ہے حق ہے اور علمای حق ایسے شخص کو منکر جانتے ہیں۔ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِى التَّوْرٰةِ ج صلے وَمَثَلُهُمْ فِى الْاِنْجِيْلِ ج كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْئَهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰى سُوْقِهٖ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ ط بقیہ آیت مذکورہ سورۂ فتح۔ یعنی یہ کہ مذکور ہوا اُن کی مثل توریت میں ہے اور ان کی مثل انجیل میں۔ جیسے کوئی کھیتی ہے کہ اپنے کلّوں یا سوّوں کو نکال لائی۔ پھر اس کو قوت دی۔ تو سخت مضبوط ہوگئی۔ پھر اپنی ساق پر کھڑی ہوئی۔

ای بقوتِ بالغہ خود کہ شاد میکند آں زرع از حُسنِ ذاتی و عرضی خود زُرّاع را و ایں تمثیل در انجیل از بہرِ آنست تا بخشم آرد آں مُمثّل بہ سببِ ایشاں ای محمدٌ رسول اللہ والذین معہ کُفّار را کہ اشارت تخصیصی بہ یہود و نصاریٰ است و تعمیمی بغیر شاں + باید دانست دریں مثل زرع عبارت است از محمد رسول اللہ تعالیٰ صلعم و شطئہ از صحابہ و آزرہ از تربیت ظاہری و باطنی شاں و استغلظ از سیدنِ شاں بحدِ رسیدنی و استویٰ علیٰ سوقہ از صحت اجتہاد و زُرّاع از خدای مُدبّر الامر چنانکہ فرمود ءَانتم تزرعونہ ام نحن الزارعون ہ گفتند ازینجا است کہ احتیاط در آنست کہ زُرّاع جز حق سبحانہ را نباید گفت و حال آنکہ لفظ جمع است زُرّاع ھم و تشبیہ جواز ش کردہ الحاصل ایں شادی پروردگار و پیچ و تاب کُفّار بسرگرمی اختیار مرضیاتِ حق تعالیٰ بذات خود صلعم و توابع رض است پس شادمی شود سبحانہ بملاحظہ کمال ظہورِ استجماعی مقصود از عرفان در مقابلہ اضداد + وعد اللہ الذین آمنوا و عملوا الصّٰلحٰت منہم مغفرۃً و اجرًا عظیما ہ

---

**ترجمہ** یعنی پیروں کے بل بسبب اپنی قوت بالغہ کے۔ کہ وہ کھیتی اپنے حسن ذاتی اور عرضی سے زُرّاع کو یعنی کھیتی کرنیوالونکو خوش کرتی ہے اور یہ تمثیل انجیل میں اسواسطے ہے تاکہ وہ مثل مارنے والا یعنی اللہ سبحانہ انکے سبب یعنی محمد رسول اللہ اور اُن کے ساتھیوں کے۔ کفّار کو غصہ میں لاوے کہ مخصوص انہیں یہود و نصاریٰ ہیں کیونکہ اشارت تخصیصی انھیں کیطرف ہے اور تعمیمی اشارہ میں انکے سوا سب کفّار شامل ہیں معلوم ہو کہ اس مثل میں زرع یعنی کھیتی عبارت ہے محمد رسول اللہ تعالیٰ صلعم سے۔ اور شطئہ یعنی اس کھیتی کے گلّے یا سوئے عبارت ہے صحابہ سے۔ اور آزرہ یعنی اُسکی قوت دینے سے مراد ہے صحابہ کی تربیت ظاہری اور باطنی۔ اور استغلظ یعنے پوری مضبوطی یہ ہے کہ انکا پہنچنے کے لائق حد تک پہنچ جانا۔ اور استویٰ علیٰ سوقہ یعنی پنڈلیوں کے بل کھڑی ہو جانا مراد اُن کا صحت اجتہاد ہے۔ اور زُرّاع یعنی کاشتکار کہ وہ خدائے مُدبّر الامر ہے جو ہر کاموں کی تدبیر کرتا ہے جیسا فرمایا سورہ واقعہ رکوع ۲ میں ءَانتم تزرعونہ ام نحن الزارعون ہ یعنی کیا تم اُسے اگاتے ہو یا ہم اگانیوالے ہیں۔ یہ قول انہیں سے ہے جنھوں نے کہا کہ احتیاط اسمیں ہے کہ لفظ زُرّاع بجز حق سبحانہ اور کیلیے نہ کہنا چاہیے حالانکہ یہ لفظ جمع ہے اور مقام تشبیہ میں ہے۔ پس اسکے جمع ہونے اور تشبیہ میں آنے نے اس لفظ کا جواز کر دیا۔ الحاصل یہ خوشی پروردگار کی اور کفّار کا پیچ و تاب۔ خود حضور صلعم کی ذات پاک کا اور آپکے پیروان رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کا حقتعالیٰ کی رضامندیونکو سرگرمی سے اختیار کرنیکے سبب ہے۔ پس اللہ سبحانہ اپنا کمال ظہور استجماعی جو اُس معرفت کا مقصود ہے اضداد کے مقابلہ میں ملاحظہ کرکے خوش ہوتا ہے یعنی خدای پاک اپنا پورا ظہور استجماعی جس سے اُس کا پہچانا جانا مقصود ہے جب مقابلۂ اضداد میں دیکھتا ہے تو اپنے مقصود معرفت پر اپنا ظہور تام اور کمال جیسا چاہیے پورا جمعیت کی حالت میں ملاحظہ کرنے سے خوش ہوتا ہے۔ وعد اللہ الذین آمنوا و عملوا الصّٰلحٰت منہم مغفرۃً و اجرًا عظیما ہ

ترجمہ وعدہ کرد اللہ تعالیٰ کسانی را کہ گرویدند بخدای عزّ و جلّ و رسول مقبول او تعالیٰ صلعم و عمل شایستہ کردند یعنی حُسنِ سرانجام ماموربہ کہ از ایشان اند یعنی صحابہ **ش** تبیین است از کسانیکہ گرویدند مہ ستاری گناہان ازو در تحت مشیئتہ و مُژدِ لازمِ العظمۃ + باید دانست لفظ مِنہُم دلالت میکند بر تخصیصِ صحابہ دریں اشتراکِ تعمیمِ مومنین صالحین پس منعِ جواز نباشد غیرِ مخصّص و لفظ مَغفِرۃ مطلق است از تقییدِ توبہ موعودِ مغفرت پس ایں وعدہ در غیر متوب داخل تحت مشیئتہ باشد ع ببیں تفاوتِ رہ از کجا است تا بکجا + و لفظ اَجرًا عَظِیمًا بہ جزای لازم العظمۃ اعمالِ حسنہ جاں نثاری بامر رسول اللہ تعالیٰ صلعم لوجہ اللہ تعالیٰ در تقابلِ عملِ خود و غیر خود وَعَن عُمَرَ بنِ الخَطَّابِ قَالَ سَمِعتُ رَسُولَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیہِ وَسَلَّمَ یَقُولُ سَاَلتُ رَبِّی عَن اِختِلَافِ اَصحَابِی مِن بَعدِی فَاَوحَی اللّٰہُ اِلَیَّ یَا مُحَمَّدُ اِنَّ اَصحَابَکَ عِندِی بِمَنزِلَۃِ النُّجُومِ فِی السَّمَاءِ بَعضُہَا اَقوٰی مِن بَعضٍ وَلِکُلٍّ نُورٌ

**ترجمہ** یعنی وعدہ کرلیا اللہ تعالیٰ نے ان لوگوں کے لیے جو خدای عزّ و جلّ اور اُسکے رسول مقبول صلعم کے ساتھ گرویدہ ہو گئے اور جیسے کہ چاہییں اُنھوں نے عمل کیے کہ وہ ماموبہ کا یعنی حکم خدا و رسول کا اچھی طرح سرانجام کرنا ہی۔ اور یہ عاملین صالحین جو صحابہ ہیں انھیں گرویدہ لوگوں سے ہیں۔ انکے لیے اللہ نے ستاری گناہوں کا وعدہ کرلیا ہی وہ گناہ جو تحت مشیت ہیں۔ اور ایسی عوض کا جسمیں انکی عظمۃ لازم ہوتی ہو۔ معلوم ہو کہ اس اشتراک تعمیمِ مومنین صالحین ہیں جو کل مومنین صالحین کو اُنکے عموم میں شریک کیے ہوی ہے لفظ مِنہُم یعنی اُنمیں سے صحابہ کی تخصیص پر دلالت کرتا ہی کہ انکو اس لفظ سے شرکت عموم مومنین صالحین میں ایک خصوصیت حاصل ہے۔ پس خصوصیت غیر مخصّص کے لیے جنکو خصوصیت نہیں ہی جواز کی منع نہیں کرسکتی لہذا جائز ہے کہ عام مومنین صالحین بھی اس وعدہ مغفرت اور اجر عظیم میں شامل و شریک ہوں۔ اور لفظ مَغفِرَۃ یہاں توبہ موعود مغفرت کی تقیید سے مطلق ہے یعنی یہ مغفرت اُس قسم کی مغفرت نہیں ہے جو توبہ پر وعدہ کی گئی ہے بلکہ بے قید مطلق واقع ہوی ہے پس یہ وعدہ جو غیر متوب میں واقع ہوا یعنی بغیر توبہ وعدہ بخشش ہے یہ خدا کے تحت مشیت داخل ہوگا ع ببیں تفاوت رہ از کجا است تا بکجا + **ترجمہ** دیکھو فرق راہ کا کہاں سے کہاں تلک ہے + اور لفظ اَجرًا عَظِیمًا اعمال حسنہ کی ایسی جزا پر دلالت کرتے ہیں جو لازم عظمۃ ہی۔ یہ اپنے اور اپنے غیر کے عمل کے مقابلہ میں امر رسول اللہ تعالیٰ صلعم پر لوجہ اللہ تعالیٰ جاں نثاری ہی جسکے ثمرہ میں یہ اجر عظیم ہی اور یہی اعمال حسنہ ہیں + اور روایت ہے حضرت عمر ابن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ فرمایا آپ نے سنا میں نے رسول اللہ صلعم سے کہ فرماتے تھے میں نے میرے رب سے میرے بعد اپنے اصحاب کے اختلاف کی نسبت پوچھا تو اللہ تعالیٰ نے میری لیے وحی فرمائی اے محمد صلعم یقینی تیری اصحاب میرے نزدیک وہ منزلت رکھتے ہیں جو ستاروں کی آسمان میں ہے کہ بعض انکے بعض سے قوی تر ہیں۔ اور ہر ایک کے واسطے نور ہے +

فَمَنْ اَخَذَ بِشَیْءٍ مِمَّا هُمْ عَلَیْهِ مِنْ اِخْتِلَافِهِمْ فَهُوَ عِنْدِیْ عَلٰی هُدًی قَالَ وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَصْحَابِیْ کَالنُّجُوْمِ فَبِاَیِّهِمُ اقْتَدَیْتُمْ اِهْتَدَیْتُمْ رَوَاهُ رَزِیْنٌ فِی الْمِشْکٰوۃِ
ترجمہ پیغمبر مود صلعم پرسیدم از پروردگارِ خود از اختلاف اصحابِ خود بعدِ خود پس وحی فرمود اللہ تعالیٰ
طرف من ای محمد صلعم تحقیق اصحابِ تو نزدم بچناں منزلہ اند کہ نجوم در آسمان بعضِ شاں قوی تر است
از بعض و برائے ہر یک نور است پس ہر کہ اختیار کرد چیزے را از آنچہ کہ او شاں بر آنند از اختلاف با خودہا
پس آں نزدم بر ہدایت است + از اینجا صحتِ اجتہادِ شاں عیان است و اصحابِ من مانند ستارگانند
پس ہر کہ از ایشاں پیروی کرد پیدا راہ یافتید + و در تشبیہ بہ نجوم توسع اسرار است مشتاق تواند دریافت
و از اینجا ہستدی مقتدا بہ ہدایت یافتگی ثابت است + وقال صلعم اَللّٰهَ اَللّٰهَ فِیْ اَصْحَابِیْ لَا تَتَّخِذُوْهُمْ غَرَضًا
مِنْ بَعْدِیْ فَمَنْ اَحَبَّهُمْ فَبِحُبِّیْ اَحَبَّهُمْ وَمَنْ اَبْغَضَهُمْ فَبِبُغْضِیْ اَبْغَضَهُمْ وَمَنْ
اٰذَاهُمْ فَقَدْ اٰذَانِیْ وَمَنْ اٰذَانِیْ فَقَدْ اٰذَی اللّٰہَ وَمَنْ اٰذَی اللّٰہَ فَیُوْشِکُ اَنْ یَاْخُذَهٗ
رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِیْثٌ غَرِیْبٌ فِی الْمِشْکٰوۃِ **ترجمہ** لفظ مبارک اللہ مفعول بہ ترسید
یا مفعول می ستایم یا استعجاباً و تکرار لفظِ مبارک تاکید است حاصل آنکہ بترسید خدای را عز و جل

---

**ترجمہ** پس جسنے کسی چیز کو اختیار کیا اُس چیز سے کہ وہ اُسپر ہیں اُن کے آپس کے اختلاف سے پس وہ میرے نزدیک ہدایت پر ہے۔
یہاں سے اُنکے اجتہاد کی صحت عیاں ہے۔ پھر فرمایا حضرت عمرؓ نے اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے اصحاب مانند
ستاروں کے ہیں پس اُنمیں سے جس کسی کے ساتھ تمنے پیروی کی تو تمنے راہ پائی۔ اور اس تشبیہ میں جو نجوم کے ساتھ واقع
ہوئی اسرار کا توسع ہے یعنی اس تمثیل میں بڑی وسعت سے بھید بھرے ہیں کہ مشتاق ہی دریافت کرسکتا ہے۔ اور یہیں سے
مقتدی کا ہدایت پانا ثابت ہے۔ اور فرمایا حضور صلعم نے ڈرو تم اللہ سے۔ یا میں خدائے عز و جل کی ستایش و تعریف کرتا
ہوں۔ یا تعجب ہے میرے اصحاب کے حال میں۔ ہرگز اُنکو میرے پیچھے نشانۂ تیر ملامت نہ بناؤ یا نہ گرفت کرو۔ پس جسنے محبت
کی اُن کے ساتھ تو میری محبت کے سبب اُسنے محبت کی اور جسنے بغض کیا اُنسے اُسنے میری کینہ کے سبب اُنسے کینہ کیا۔ اور جس نے
اُنکو ایذا دی پس تحقیق مجھ کو ایذا دی۔ اور جس نے مجھکو ایذا دی پس تحقیق خدا کو ایذا دی۔ اور جس نے خدائے عز و جل کو
ایذا دی پس جلد ہے یہ بات کہ خدائے عز و جل اُسکو پکڑے گا۔ اس حدیث کو ترمذی نے روایت کیا۔ اور کہا یہ
حدیث غریب ہے چنانچہ مشکوٰۃ میں مذکور ہے۔ اس حدیث میں لفظ مبارک اللہ جو شروع میں مکرر آیا ہے مفعول
ہے فعل محذوف ڈرو کا یعنی ڈرو تم اللہ سے۔ یا مفعول ہے اَحْمَدُ کا یعنی سراہتا ہوں میں اللہ کو۔ یا تعجب کی راہ سے
واقع ہوا ہے یعنی تعجب ہے میرے اصحاب کے حال میں۔ اور تکرار اس لفظ مبارک کی بغرض تاکید ہے +

وَمَنْ يُّعَظِّمْ حُرُمٰتِ اللّٰهِ فَهُوَ خَيْرٌ لَّهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ الآیہ و نہی از سوء ادب است لقولہ تعالیٰ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُحِلُّوْا شَعَآئِرَ اللّٰهِ الآیہ و از نوع تعظیم و محبت شعائر تعظیم و محبت آثار انبیاء و اولیاء و تبرک باوست صلی اللہ تعالیٰ علیٰ نبینا و علیہم چنانکہ بستن حضرت یعقوبؑ پیراہن حضرت ابراہیم را تبرکاً و حفظاً بر بازوی حضرت یوسف علیٰ نبینا و علیہم الصلوٰۃ والسلام در تفاسیر تواں یافت ش در تفسیر کبیر است مرویست کہ ہرگاہ حضرت ابراہیم عم برہنہ در آتش انداختہ شد حضرت جبرئیل عم پوشانید نش قمیصی از حریر جنت و آں نقلاً بحضرت یعقوب عم رسید حضرت یعقوب عم در چیزی سخت نہادہ بگردن حضرت یوسف عم آویخت م و تعظیم آثار رسول اللہ تعالیٰ صلعم و تبرک باں فی المشکوٰۃ عن اسماء بنت ابی بکر اخرجت جبۃ طیالسۃ الی ان قالت کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یلبسہا ونحن نغسلہا للمرضی نستشفی بہا رواہ مسلم و تعظیم آثار صحابہ و آثار اولیاء و تبرک

---

بیان ممانعت بے ادبی شعائر و ذکر بعض اقسام تعظیم و محبت آثار انبیاء و اولیاء و تعظیم و تبرک لباس انبیاء مع دلائل

**ترجمہ** اور وَمَنْ يُّعَظِّمْ حُرُمٰتِ اللّٰهِ فَهُوَ خَيْرٌ لَّهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ الآیہ سورۂ حج رکوع چہارم میں۔ یعنی جو معظم رکھے اللہ کے آداب کو تو وہ بہتر ہے اسکے لیے اُسکے رب کے نزدیک تا آخر + اور شعائر اللہ کے ساتھ بے ادبی کی ممانعت ہے کیونکہ فرمایا اللہ تعالیٰ نے سورۂ مائدہ کے پہلے رکوع میں يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُحِلُّوْا شَعَآئِرَ اللّٰهِ الآیہ یعنی بے حرمت نہ کرو اللہ کے نام لگی چیزوں کو آخر تک۔ اور اقسام تعظیم و محبت شعائر میں ایک قسم انبیاء اور اولیاء کے آثار کی تعظیم و محبت ہے اور اُنسے برکت حاصل کرنا ہے درود ہو جیو اللہ کا ہمارے نبی پر اور اُنپر۔ جیسا حضرت یعقوب علیہ السلام کا حضرت ابراہیم علیہ السلام کے پیراہن کو حضرت یوسف علیٰ نبینا و علیہم الصلوٰۃ والسلام کے بازو پر بغرض تبرک اور حفاظت باندھنا کہ تفسیروں میں معلوم کر سکتے ہو چنانچہ تفسیر کبیر میں ہے۔ روایت ہے کہ جب ابراہیم علیہ السلام برہنہ آگ میں ڈالے گئے حضرت جبرئیل علیہ السلام نے حریر جنت کی ایک قمیص آپکو پہنائی اور وہ منتقل ہو کر حضرت یعقوب علیہ السلام کو ملی۔ حضرت یعقوب علیہ السلام نے کسی سخت چیز میں رکھکر حضرت یوسف علیہ السلام کی گردن میں لٹکا دی۔ اور آثار رسول اللہ تعالیٰ صلعم کی تعظیم اور اُس سے برکت لینا کہ مشکوٰۃ میں حضرت اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ انھوں نے ایک جبہ طیلسانی نکالا یہانتک کہ کہا بی بی اسماء رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اسکو پہنتے تھے اور ہم اسکو مریضوں کے واسطے دھوتے ہیں اور اُس سے ہم شفا پاتے ہیں یا حاصل کرتے ہیں اس حدیث کو مسلم نے روایت کیا۔ اور تعظیم آثار صحابہ اور آثار اولیاء کی اور اُن سے برکت لینا

تعظیم و تبرک آثار رسول اللہ تعالیٰ صلعم بنص حدیث

بعض تعظیم و تبرک آثار صحابہ و اولیاء پیران طریقت بدلیل عمل صحابہ و بعض کریمہ نسبت تابوت سکینہ

باآں بملاحظۂ احوال اصحاب و اولیاء خود اظہر است س ش چنانکہ داشتن حضرت خالدؓ موئے سر مبارک حضرت سید عالم صلعم در کلاہ خودش و مظفر و منصور شدن ببرکت آں وہمچنیں بسا است و داشتن آثار پیران طریقت و تبرک باآں تا ایندم در سلاسل طریقت موجود و محمود است کہ بملاحظۂ کتب سیر صحابہ و اولیاءؓ معلوم تواند شد ھم وقصہ تابوتِ سکینہ بر تعظیم و تبرک بشعائر دلیلی اشہر لقوله تعالیٰ وَقَالَ لَهُمْ نَبِيُّهُمْ إِنَّ آيَةَ مُلْكِهِ أَنْ يَأْتِيَكُمُ التَّابُوتُ فِيهِ سَكِينَةٌ مِّن رَّبِّكُمْ وَبَقِيَّةٌ مِّمَّا تَرَكَ آلُ مُوسَىٰ وَآلُ هَارُونَ تَحْمِلُهُ الْمَلَائِكَةُ ۚ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً لَّكُمْ إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ ۝ و از آں است تعظیم و محبت مدینہ منورہ شرفہا اللہ تعالیٰ شرفاً عظیماً لقولہ علیہ السلام المدینۃ خیرٌ من مکۃ ولقولہ علیہ السلام اللھم ان اخرجتنی من احب البقاع الیَّ فاسکنّی فی احب البقاع الیک

**ترجمہ** کہ احوال صحابہ اور اولیاء اللہ کے ملاحظہ سے خود ظاہر تر ہے یعنی خوب اچھی طرح سے معلوم ہوتا ہے۔ جیسا حضرت خالد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا اپنی ٹوپی میں موئے سر مبارک حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم رکھنا اور اسکی برکت سے فتحمند اور منصور ہونا۔ اور اسی طرح بہت ہے۔ اور پیران طریقت کے آثار رکھنا اور انسے برکت لینا اسوقت تک طریقت کے سلسلوں میں موجود ہے اور محمود ہے کہ اسکو اچھا جانتے ہیں جو کتب سیر صحابہ اور اولیاء رضی اللہ عنہم کے ملاحظہ کرنے سے معلوم ہو سکتا ہے۔ اور قصہ تابوت سکینہ کا شعائر کی تعظیم اور انسے برکت لینا پر ایک بہت مشہور دلیل ہے کیونکہ فرمایا اللہ تعالیٰ نے سورۂ بقر کے رکوع ۳۲ میں وَقَالَ لَهُمْ نَبِيُّهُمْ إِنَّ آيَةَ مُلْكِهِ أَن يَأْتِيَكُمُ التَّابُوتُ فِيهِ سَكِينَةٌ مِّن رَّبِّكُمْ وَبَقِيَّةٌ مِّمَّا تَرَكَ آلُ مُوسَىٰ وَآلُ هَارُونَ تَحْمِلُهُ الْمَلَائِكَةُ ۚ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً لَّكُمْ إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ ۝ یعنی اور فرمایا ان کے لیے نبی نے کہ بیشک نشانی اسکی سلطنت کی یہ ہے کہ تمھارے پاس تابوت آویگا جسمیں طمانینت رحمۃ کی ہے تمھارے رب سے اور کچھ بچی چیزیں ہیں جو اولاد موسیٰ اور اولاد ہارون علیہما السلام چھوڑ گئی اسکو فرشتے اٹھاتے ہیں۔ بیشک اسمیں تمھارے لیے پوری نشانی ہے اگر تم مؤمن ہو۔ اور اسی قسم سے تعظیم شعائر میں تعظیم و محبت مدینہ منورہ کی ہے اللہ تعالیٰ اسے بہت ہی بڑھکر شرف و عزت سے مشرف کرے کیونکہ فرمایا حضور علیہ السلام نے مدینہ بہتر ہے مکہ سے اور اس سبب سے کہ فرمایا حضور علیہ السلام نے اے میرے خدا اگر تو نے مجھ کو نکالا اس جگہ سے جو سب جگہوں میں تجھے زیادہ محبوب ہے پس تو مجھ کو ایسی جگہ میں سکونت دیجیو جو تجھ کو تمام جگہوں میں سب سے زیادہ محبوب ہے

وبسیار است اخبار فضائل مدینہ منورہ ولیکن اختصار گرفتم برحسب مدعا و اختلاف فرمودند بعض
علمار بفضل مکہ معظمہ عظمہا اللہ تعالیٰ تعظیماً بدلیل آنکہ قال صلعم واللہِ انکِ لخیرُ
ارضِ اللہِ واحبُّ ارضِ اللہِ ولولا انی اُخرِجتُ منکِ ما خرجتُ ۔ بفہم
در مندی این فضل مدینۃ الرسول صلعم جزئی من وجہٍ است نہ کُلّی پس نیست نزاعی در فضل
ہمدگر بر قع تعارض پس فضلِ مکہ معظمہ در حدِ او است و فضلِ مدینہ منورہ در حدِ او کرمہا اللہ
تعالیٰ تکریماً و تفاضل ہمدگر بفضلِ کُلّی در تقابل نمیکند در باب انچہ درو است سق آے
تعارض و امانت طرفی از طرفین م و آنکہ مکہ معظمہ محل نور حجابی مسجود الیہ محمدٌ رسول اللہ
تعالیٰ است و حقیقتِ آں تعیّن ذاتی باعتبار فعالیۃ مبدءۃ الربوبیۃ است کہ سق بیان
صفت تعین ذاتی م علۃ وجود باجود صلعم کہ سق بیان صفت وجود باجود صلعم م
مبدء و موادِ عالم است و از مراتب الٰہیاتِ شاملہ مسجودیۃ المسجود لہ محمد رسول اللہ تعالیٰ صلعم است

**ترجمہ** اور فضائل مدینہ منورہ کے اخبار بہت ہیں لیکن ہینے مدعا کے موافق اختصار کرلیا۔ اور بعض علماء نے
مکہ معظمہ کی فضیلت میں اختلاف فرمایا اللہ تعالیٰ اسکی عظمت کو معظم کرے۔ اس دلیل سے کہ فرمایا حضور صلعم نے قسم خدا
کی بیشک تو البتہ بہتر ہے خدا کی زمین میں سے اور محبوب تر ہے خدا کی زمین میں سے اور اگر میں نہ نکالا جاتا تجھ سے نکلتا میں
کسی دردمندی سمجھ میں مدینہ رسول صلعم کی یہ فضیلت جزئی من وجہ ہے نہ کُلّی کیونکہ ایک وجہ خاص کے سبب جزئی
فضیلت مدینہ رسول صلعم کو حاصل ہے نہ کُلّی طور پر لہذا اس فضیلت جزئی من وجہ سے تعارض فضیلت اٹھ جائیگا
سبب کہ دونوں میں ہوتا تھا کوئی نزاع باہمی فضیلت میں نہیں ہے۔ پس کہ معظمہ کی فضیلت اپنی حد میں ہے اور مدینہ
منورہ کی فضیلت اپنی حد میں۔ اللہ تعالیٰ دونوں کو بزرگی میں مکرم رکھے۔ اور مقابلہ میں کُلّی فضیلت کے ساتھ
ایک کو دوسرے پر برتری فضیلت نہیں دیتا ہے کیونکہ مقابلہ میں معارضہ طرفین ہے اور طرفین سے ایک طرف
کی امانت۔ معلوم کر اسمیں جو کچھ ہے۔ اور یہ کہ مکہ معظمہ محل نور حجابی ہے جو حضرت محمد رسول خدای تعالیٰ
صلعم کا مسجود الیہ ہے کہ اسی طرف سجدہ کیا گیا۔ اور حقیقت اس نور حجابی کی تعین ذاتی ہے جو باعتبار فعالیت کے
کہ مبالغہ فاعل ہے یعنی سب سے بڑھ کر کرنیوالا۔ مبدء ربوبیت ہے کہ جہاں سے رب ہونیکی ابتدا ہے۔ اور یہی تعین
ذاتی علت وجود حضور صلعم کی جو عالم کا مبدء اور مواد ہے علت ہے جو سبب ظہور وجود مبارک ہے۔
اور یہی تعین ذاتی کہ علتِ وجود باجود حضور صلعم ہے خدا کے خدائی مرتبوں سے جو شامل مسجودیت
میں وہ مرتبہ ہے کہ محمد رسول خدائے تعالیٰ صلعم کا مسجود لہ ہے جسکی واسطے آپ نے سجدہ کیا ہے

متن این است مربوط است از علۃ وجود باجود صلعم معطوف علیہ و از مراتب الہیات معطوف

ھ اگرچہ حقیقۃ نور محمد صلعم کہ مبدء تعین اوست صلعم اعلیٰ و افضل است از حقیقۃ نور حجابی بسبب مبدئیتش برائی حقائق الہیات ولیکن آں نور حجابی از منسوبات اللہ تعالیٰ است بقیام حقیقیش باللہ تعالیٰ و ایں نور حادثی از مخلوقات اللہ تعالیٰ است بقیام مجازیش باللہ تعالیٰ وکلام در نفس وجود ایں ہر دو است نہ در حقیقۃ ایں ہر دو

و استحالۂ ذات مبارک صلعم بانوار حجابی کلی آوانی است پس جزئی آنی باشد و فضل نور حجابی کعبہ معظمہ بکلیۃ آنی است متن فضل کلی راست باحاطۃ جزئی و ایں تبیین حقیقۃ جواب سوال مقدر است کہ از ایں عبارت میتواں یافت ھ و احب البقاع بودن مکہ معظمہ بخاطر عاطر حضرت محبوب رب العالمین بوجہ نور حجاب الٰہ مقصود و معبود است و احب البقاع بودن مدینہ مکرمہ بجناب رب العالمین بوجہ وجود باجود صلعم پس شرف المکان بشرف المکین خود فارق فی الفضل بیّن است و در فضل مدینہ مکرمہ بر مکہ معظمہ تاویل فضل جزئی تواند شد بخلاف فضل مکہ معظمہ بوصف خیر ارض اللہ و احب ارض اللہ کہ جز کلی نتواند شد

**ترجمہ** اگرچہ حقیقت نور محمد صلی اللہ علیہ وسلم جو آپ کا مبدء تعین ہے کہ جہاں سے آپکے تعین کی ابتدا ہوئی۔ حقیقت نور حجابی سے اعلیٰ و افضل ہے کیونکہ مبدء ہونا حقیقت نور محمدی کا حقائق الہیات کے لیے ہے۔ ولیکن وہ نور حجابی خدا تعالیٰ کے منسوبات سے ہے کیونکہ اسکو خدا تعالیٰ کے ساتھ قیام حقیقی ہے اور یہ نور محمدی حادثی مخلوقات خدا سے ہے کہ اسکو خدا تعالیٰ کے ساتھ قیام مجازی ہے۔ اور کلام ان دونوں کے نفس وجود میں ہے نہ ان دونوں کی حقیقت میں۔ اور استحالہ ذات مبارک حضور صلعم کا انوار حجابی کلی آوانی سے ہے پس یہ استحالہ شریف جزئی آنی ہوگا۔ اور فضیلت نور حجابی کعبہ معظمہ کی کلیۂ آنی کے سبب ہے۔ اور کلی کو فضل جزئی پر جزئی کا احاطہ کرنیکے سبب ہے۔ اور یہ بیان کرنا حقیقت میں جواب ہے سوال مقدر کا جو اسی عبارت سے نکلتا ہے۔ اور مکہ معظمہ کا سب جگہوں سے محبوب تر جگہ ہونا حضرت محبوب رب العلمین کی خاطر عاطر میں خدا مقصود و معبود کا محل نور حجاب ہونیکے سبب ہے۔ اور مدینہ مکرمہ کا جناب رب العالمین میں احب البقاع ہونا بسبب فرودگاہ وجود باجود حضور صلعم ہے۔ پس شرف مکان کا مکین کے شرف کے سبب خود فارق بیّن فضل و منزلت میں ہے جس سے علانیہ منزلت میں فرق ظاہر ہے۔ اور مدینہ مکرمہ کے فضل میں جو مکہ معظمہ پر ہے جیسا حدیث سے ظاہر ہے فضل جزئی کی تاویل ہوسکتی ہے بخلاف فضل مکہ معظمہ کے کہ بہتر خدا کی زمین اور محبوب تر خدا کی زمین کا وصف ہونیکے سبب سوائے کلی کے اور فضل اسکا نہیں ہوسکتا

و بقطعِ نظر ازیں فضل مقصود بالانتساب اگر فضلی دیگر باشد غیر مقصود است و البتہ زمینکہ مشرف باشد بحملِ جسدِ طیبؔ صلعم اشرف جملہ روی زمین و آسمان است سوائی زمینکہ محلِ نور حجابی است و عرش عظیم کہ محلِ نورِ مسجود لہ است اگر بری بمطالب اختلاف دعوی شان و دلیلِ آں چنانکہ اختیار فرمودند و ایں دلیل در مند میرسی بہ بہتری آں کہ اختیار کردان شاءَ اللہ تعالیٰ ۔ و البتہ عنصر قلب شریف حضرت صلعم افضل است از ماہیتہ عرشِ عظیم بحکم تبع عنصر بروح در مسلویاتش و البتہ عنصر قلبی افضل است از عنصرِ غیر قلب بر تفاوت حدِ خودہا در تبع روح بفارقِ موجودات از مسلویات مخصوصۂ محمدی صلعم ۔ و قلبِ بسیط شریف حضرت صلعم افضل است فضلاً بعد فضلٍ از عرش عظیم بانکہ تعین عرش عظیم جزئی ست بیائی مجہول مفید معنی تقلیل ہم است از نورِ محمد صلعم با حمل انوار قدیم در آوان بلزوم تجدد امکان خود و دران بلزوم قرار تشخص زائد خود

**ترجمہ** اور قطع نظر اس فضل کے کہ انتساب میں یہی فضل مقصود ہے اگر کوئی اور فضل ہوگا وہ غیر مقصود ہے اور البتہ وہ زمین جو حضرت صلعم کے جسد طیب کے حمل سے مشرف ہے یعنی وہ زمین جسنے جسد مبارک کو اٹھا رکھا ہے تمام روئے زمین اور آسمان سے اشرف ہے سوائے اس زمین کے کہ محل نور حجابی ہے اور سوائے عرش عظیم جو نور مسجود لہ کا محل ہے ۔ اگر تو ہمارے علماء کے اختلافی مطالب اور انکی دلیل جو کچھ انھوں نے اختیار فرمائی ہیں معلوم کریگا اور اس دردمند کی دلیل کو تو جو بہتری کہ اختیار کی ہے اسکو انشاء اللہ تعالیٰ پہنچ جائیگا اور بیشک عنصر قلب شریف حضرت صلعم عرش عظیم کی ماہیت سے افضل ہے کیونکہ عنصر مسلویات روح میں تابع روح ہے جیسے روح اعلیٰ کو روح تابع سے فوقیت و فضل ہے اسلیے کہ عنصر تابع روح ہے ۔ اور البتہ عنصر قلبی افضل ہے عنصر غیر قلب سے اپنے اپنے حد کے تفاوت پر جبکہ تبع و پیروی روح میں موجودات محمدی کا آپکے مخصوص مسلویات سے فرق لحاظ کریں ۔ اور قلب بسیط شریف حضرت صلعم عرش عظیم سے افضل ہے فضیلت کے بعد بڑھکر فضیلت سے ۔ اسلیے کہ تعین عرش عظیم نور محمد صلعم کا ایک جزء قلیل ہے باوجود حمل انوار قدیم کے متعدد آنوں میں بسبب لزوم تجدد اپنے امکان کے اور ان اوقات میں بسبب لزوم قرار اپنے تشخص زائد کے ۔ کیونکہ حدوث ماہیت امکانی کیلیے حدوث لازمی ہے اور حدوث بعد فنا تعدد آنات و زمانہ کی مستلزم ہے لہذا تعین عرش کو حمل انوار قدیم کا متعدد آوان میں باعتبار تجدد خلق ماہیت ضروری ہے ۔ اور تشخص زائد جو ماہیت پر ایک شے زائد علاوہ ماہیت ہے اپنے دوام بقا میں فنا ہونے کے سبب قرار لازمی ہے تو آن واحد کا مستلزم ہے لہذا تشخص عرش کو حمل انوار قدیم کا بسبب لزوم قرار آن واحد میں ہوگا ۔

محل زمین جسد مبارک سوائے محل نور حجابی و عرش تمام روئے زمین و آسمان سے اشرف ہے

عنصر قلب شریف ماہیتہ عرش عظیم سے افضل ہے و عنصر تابع روح ہے اور اسکو مسلویات سے ہیں

[illegible]

وتعیینِ قلب بسیط شریف کُلّی سن بیای مجہول مفید معنی تعظیم ھم است با حملِ انوار قدیم در آوان
بلزوم تجدد امکانِ خود و در ان بلزوم قرار تشخصِ زائدِ خود و تشرف اتصاف کلّی در آوان فضلی
دیگر است کہ بعرش عظیم نصیبی جزئی ہم ازاں نیست و دریں تبیین حقیقۃ جواب خطاہا فکریست فکر
سلیم در قرار نسب مخصوصۃ الوجہ فی محلہ باید تا از انچہ باید برآید سن ای از انچہ باید برآمد برآید ھم
وہمچنین است تعظیم ومحبۃ دیگر آثار ش صلعم مختلف الحقایق متحد النسبۃ المختصر **شعر**

بر زمینیکہ نشانِ کفِ پای تو بود ✤ سالہا سجدہٗ صاحب نظراں خواہد بود

تا آنکہ اگر شنود کہ اثری از دست صلعم گو محقق نباشد تعظیم ومحبۃ لازم است چہ نفی آں ثابت
نتواند شد وہمین است عادتِ سلفِ ما وا لّا سوءِ ادب در تعظیم ومحبت ظاہر ✤ سن در حالِ
امام مالک رحمہ اللہ تعالیٰ مذکور است در مدینہ منورہ ہر جا کہ عمارت قدیم میدید با دب تمام می بوسید
نظر بر آنکہ شاید آں رسولِ خدا حبیبِ کبریا صلعم وقتی دستے بآں رسانیدہ باشد ازینجا ظاہر است
کہ برای تعظیم آثار صحت روایت درکار نیست صرف احتمال کافی باشد

**ترجمہ** اور تعیینِ قلب بسیط شریف ایک بڑا کُل ہے انوار قدیم کا آوان متعدد میں حامل ہونیکے سبب خود
کے امکان کے تجدد لازم ہونے سے اور آنِ واحد میں اپنے تشخص زائد کے قرار کے لازم ہونے سے۔ اور اتصافِ کلی کا تشرف
جو آوان میں ہوتا ہے ایک دوسرا فضل ہے کہ عرش عظیم کو اُس سے ایک جزئی حصہ بھی نہیں ہے۔ اور اس تبیین
یعنی بیان کرنے میں حقیقت کے جواب ہی فکری خطاؤں کا پس نسبتیں کہ وجہ مخصوصہ رکھتی ہیں اُنکو اپنے اپنے
محل ہی میں ٹھہرانے میں فکر سلیم چاہیئے تاکہ جو جس چیز سے کہ حاصل ہونا چاہیے حاصل ہووے۔ اور اسی طرح تعظیم
ومحبت ہی حضور صلعم کے اور دوسرے آثار کی جنکی حقیقتیں مختلف ہیں اور نسبت متحد ہے۔ مختصر یہ ہے **شعر**

جس جا نشانِ پائے مبارک ہو آپ کا ✤ برسوں ہی سجدے اہلِ بصیرت کیا کریں

یہانتک کہ اگر سُن لیوے کہ حضور صلعم کا کوئی اثر ہے گو محقق نہ ہووے تعظیم ومحبت لازم ہے کیونکہ اُسکی نفی ثابت
نہیں ہو سکتی۔ اور ہمارے سلف کی یہی عادت ہے۔ نہیں تو تعظیم ومحبت میں بے ادبی ظاہر ✤ چنانچہ امام مالک
رحمہ اللہ تعالیٰ کے حال ہی میں مذکور ہے کہ مدینہ منورہ میں جہاں کہیں پُرانی عمارت دیکھتے تھے پورے ادب کے ساتھ
چومتے تھے یہ خیال کرکے کہ شاید کبھی اُس رسولؐ خدا حبیبؐ کبریا نے اُسپر دست مبارک لگایا ہووے۔ یہاں سے ظاہر
ہے کہ تعظیم آثار کے لیے صحت روایت درکار نہیں صرف احتمال کافی ہے ✤

تعظیم آثار کے لیے احتمال کافی ہے صحت روایت درکار نہیں بدلیل عمل حضرت امام مالک رحمہ اللہ تعالیٰ ✤

ھم و از حضرت علی مرتضیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہ روایت کردہ اند فرمود صلعم مَن زَارَ قَبرِی بعد موتی فکانّما زارنی فی حیاتی و من لم یزر قبری فقد جفانی ۔ ازیں حدیث شریف شرف بالانتساب و حضور مدینہ منورہ کہ موقوف علیہ تشرف بزیارت مرقد مبارک صلعم و حذر از جفائی خاص است سق یعنی عدم حضور مدینہ منورہ و عدم تشرف بزیارت بابرکت حضرت صلعم ھم موکد است و ایں جفائی عدم حضور مشترک بہمہ تفاوت درجات خود بمقابلہ شرائف حضور است پس محکوم باشد بر مرتبۂ مستجمعہ قال سبحانہ عزیز علیہ ما عنتم الآیہ علی معنی القرینین و از تشبیہ مراتب حکم قبر و آداب استنباطی توال کرد سق تنبیہ ازینجا رد آنست کہ گفتہ شد تعظیم آثار و تبرک بآں شرک است و سخن ہای نازیبا نیز العیاذ باللہ تعالیٰ منہ ھم اللھم صل و سلم علی محمد نبی الرحمۃ و علی جمالہ کما تحبہ و ترضاہ و شفعہ فینا و ترحمنا بہ

ترجمہ اور حضرت علی مرتضیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہ سے لوگوں نے روایت کی ہے کہ فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جسنے میری موت کے بعد میری قبر کی زیارت کی پس گویا میری زندگی میں میری زیارت کی اور جسنے میری قبر کی زیارت نہیں کی پس بیشک اُسنے مجھپر جفا کی ۔ اس حدیث شریف سے شرف بالانتساب کی تاکید ہے یعنی نسبت ہونیکے شرف کی تاکہ معلوم ہو کہ نسبت میں کیونکر شرف حاصل ہوتا ہے ۔ اور ایسے ہی مدینہ منورہ کی حاضری کی جسپر شرف حاصل ہونا موقوف ہے کہ وہ زیارت مرقد مبارک حضور صلعم ہے ۔ اور جفائے خاص سے بچنے کی تاکید ہے کہ وہ مدینہ منورہ میں حاضر نہ ہونا اور حضرت صلعم کی زیارت بابرکت سے شرف حاصل نہ کرنا ہے ۔ اور یہ حاضر نہ ہونے کی جفا اپنے تمام متفاوت درجوں کے ساتھ اُن شرفوں کے مقابلہ میں ہے جو حاضر ہونے میں حاصل ہوتے ہیں ۔ پس اس جفا کا مرتبۂ مستجمعہ پر حکم ہوگا فرمایا حق سبحانہ نے سورہ توبہ کے آخر رکوع میں عزیز علیہ ما عنتم الآیہ دونو قرینوں کے معنے کی بنا پر ۔ یعنی بھاری ہے اُس رسول پر جو تمہارے نفسوں سے ہے یا تمہارے نفیس لوگوں سے یہ کہ تم تکلیف پاؤ ۔ اور حدیث مذکور میں جو تشبیہ ہے اُس سے حکم قبر اور آداب قبر کے استنباط کا [illegible] کرسکتے ہیں ۔ تنبیہ یہیں سے ان باتوں کا رد ہوگیا جو کہا گیا کہ آثار کی تعظیم اور اُن سے تبرک حاصل کرنا شرک ہے اور ایسے ہی اور نازیبا باتوں کا ۔ خدا تعالیٰ اُن سے پناہ دے ۔ اللھم صل و سلم علی محمد نبی الرحمۃ و علی جمالہ کما تحبہ و ترضاہ و شفعہ فینا و ترحمنا بہ ۔

تاکید شرف بالانتساب و حضور مدینہ بزیارت مرقد مبارک صلعم و حذر از جفا کہ عدم حضور مدینہ و عدم تشرف بزیارت بعض حدیث حضرت علی کرم اللہ وجہہ و مراتب حکم و آداب قبر و رد اقوال مخالفین بحکم تعظیم و تبرک آثار و رد سخنان نازیبا

## ذکر کیفیت صحت اشتراک وصفی یا اسمی با اللہ سبحانہ در وجہی از وجوہ باضافۃ اللہ تعالیٰ

ذکر کیفیۃ صحۃ اشتراک وصفی یا اسمی با اللہ سبحانہ در وجہی از وجوہ باضافۃ اللہ تعالیٰ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمد اللہ ونستعینہ ونصلی علی رسولہ محمد ونستشفعہ وعلی آلہ واصحابہ واتباعہ اجمعین۔ مخلوق را از اشتراک وصفی یا اسمی با اللہ سبحانہ در وجہی از وجوہ باضافۃ اللہ چارہ نبود و این بحث مطول از جاہائے خویش بیّن است در اشتراک وصفی بصفۃ رأفۃ ورحمۃ

اِنَّ اللّٰہَ بِالنَّاسِ لَرَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ ۝ لَقَدْ جَآءَکُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْہِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ ۝ در اشتراک وصفی بتخلیق فَتَبٰرَکَ اللّٰہُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِیْنَ ۝ در اشتراک وصفی بترزیق وَاللّٰہُ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ ۝ در اشتراک وصفی بشکر

مطلب بیان اشتراک وصفی

بیان ذکر صحۃ اشتراک وصفی یا اسمی کا اللہ سبحانہ کے ساتھ وجوہ خلق خدا تعالیٰ میں کسی وجہ میں

ترجمہ۔ بیان ذکر وصفی یا اسمی اشتراک کی صحت کا اللہ سبحانہ کے ساتھ کسی وجہ میں وجہوں سے جو خدا تعالیٰ کی اضافت یعنی خلق میں ہیں یعنی یہ ذکر اس بیان میں ہے کہ مخلوق خدا تعالیٰ کا اللہ سبحانہ کے ساتھ وصفی یا اسمی اشتراک صحیح ہے خواہ اشتراک کی کسی وجہ میں ہو سکی وجہوں میں سے باعتبار اس نسبت کے جو خلق کو اللہ تعالیٰ کے ساتھ ہے خدا تعالیٰ کے پیدا کرنے سے

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ نحمد اللہ ونستعینہ ونصلی علی رسولہ محمد ونستشفعہ وعلی آلہ واصحابہ واتباعہ اجمعین۔ مخلوق کو اللہ سبحانہ کے ساتھ وصفی یا اسمی اشتراک یعنی نام یا وصف کی شرکت ہو جانے سے کسی وجہ میں تعلق خدا کی نسبت کے وجوہ سے۔ چارہ نہیں ہے۔ اور یہ بحث مطول جو بہت دراز ہے اپنے اپنے مقاموں سے ظاہر ہے جیسا وصفی اشتراک میں صفت رأفت ورحمت کے ساتھ خدا تعالیٰ کا یہ کلام ہے جو سورہ بقر رکوع سترہ میں ہے اِنَّ اللّٰہَ بِالنَّاسِ لَرَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ یعنی بیشک اللہ آدمیوں پر بڑا ہی شفیق اور مہربان ہے۔ اور یہ کلام جو سورہ توبہ کے آخر رکوع میں ہے لَقَدْ جَآءَکُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْہِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ یعنی یقینی آچکا ہے تمہارا پاس رسول تمہاری جنسوں سے یا تمہارے نفیس تر لوگوں سے ایسا کہ بہت گراں ہے اس پر تم مشقت میں پڑو۔ حریص ہے تم پر یعنی تمہاری تلاش رکھتا ہے ایمان لانے کو۔ مومنین کے ساتھ بڑا ہی شفیق اور مہربان ہے۔ اور وصفی اشتراک میں صفۃ تخلیق یعنی پیدا کرنے بنانے کی نسبت یہ کلام الٰہی جل جلالہ سورہ مومنون کے اول رکوع میں ہے فَتَبٰرَکَ اللّٰہُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِیْنَ یعنی سب سے عمدہ پیدا کرنے والوں میں اللہ ہی برکت والا۔ اور وصفی اشتراک میں صفت ترزیق یعنی روزی دینے کی بابت یہ کلام حق سبحانہ سورہ جمعہ کی آخر آیت میں ہے وَاللّٰہُ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ یعنی اور اللہ روزی دینے والوں میں سب سے بہتر ہے۔ اور وصفی اشتراک میں صفت شکر کی نسبت خدا تعالیٰ کا فرمانا اَنِ اشْکُرْ لِیْ وَلِوَالِدَیْکَ الآیہ سورہ لقمان کے دوسرے رکوع میں ہے یعنی یہ کہ میرا اور اپنے ماں باپ کا شکر کر

مطلب بیان اشتراک وصفی

اشتراک صفۃ رأفت ورحمت

اشتراک صفۃ تخلیق

اشتراک صفۃ ترزیق

اشتراک صفت شکر

بعطفِ نسق لیس از واشکرُوا للہ اِن کُنتُم اِیّاہ تعبُدُون ہ تخصیص عبادت مخصوصۃ اللہ المعبود موقوفۃ النیۃ لہ عزّوجلّ مانع شکر غیر مخصوص بہ سبحانہ نبود مگر شکر مخصوص بہ سبحانہ و اگر شکر نشود در اشتراکِ شکر کہ از عبادت است شرک فی العبادۃ حقیقتًا یکریمہ ان اشکرلی ولوالدیک ثابت خواہد شد بل تساقط۔ و ازینجا البتہ از نظم واعبدوا اللہ ان کنتم ایاہ تعبدون ہ نیز تخصیص عبادت مطلقہ علیٰ انواعہا مخصوصۃ اللہ المعبود موقوفۃ النیۃ لہ عزوجل مانع عبادت غیر مخصوص بہ سبحانہ لغیرہ سبحانہ نشود ورنہ شکر ہم ممنوع در اشتراکِ وصفی باطاعۃ اطعن اللہ و رسولہ الآیہ

**ترجمہ** اس آیت میں عطف نسق ہی جسمیں تردید صحیح ہے جو عطف مذکور کا منشا ہے۔ پھر یہ آیت واشکرُوا للہ اِن کنتم اِیّاہُ تعبُدُونَ ہ جو سورہ بقر کے اکیسویں رکوع میں ہی یعنی اور خاص اللہ کا ہی شکر کرو جبکہ تم خاص اسی کی عبادت کرتے ہو۔ اس میں ایسی عبادت کی تخصیص ہے جو اللہ معبود کی مخصوصہ ہو کہ وہ اللہ عزوجل کے لیے ہی موقوفۃ النیۃ ہو۔ یہ تخصیص عبادت ایسے شکر کی مانع نہیں ہوسکتی جو اللہ سبحانہ کے ساتھ مخصوص نہ ہو مگر اس شکر کی جو مخصوص اللہ سبحانہ کے ساتھ ہو کہ وہ شکر مخصوص غیر کیلیے ممنوع ہے۔ اسلیے کہ اگر شکر مخصوص اللہ سبحانہ کے ساتھ مراد نہ ہوگا تو اشتراک شکر میں کہ یہ بھی عبادت ہے اس آیت کریمہ اِن اشکُرلی وَلِوالدَیکَ سے شرک فی العبادت حقیقتًا ثابت ہو جائیگا بلکہ تساقط ثابت ہوگا کہ ایک کا دونوں میں سے ساقط کرنیکا حکم دیا جائیگا یا دونوں میں سے ہر ایک دوسرے کیلیے حکم سقوط پیدا کریگا جس سے دونوں کا سقوط ثابت ہوگا مطلب یہ کہ آیت شکر جو اللہ اور والدین کی نسبت ہی اگر اس میں عطف نسق مراد لیکر تردید کا صحیح ہونا تسلیم نہ کیا جائے گا تو دوسری آیت شکر سے جو خاص اللہ کے لیے ہے عبادت میں حقیقتًا اور واقعی شرک ثابت ہو جائے گا بلکہ انجام شکر مخصوص کا تساقط ثابت ہوگا کیونکہ شکر بھی منجملہ عبادت ہے پس یہ اشتراک شکر عبادت میں حقیقی شرک پیدا کرکے تخصیص شکر و عبادت کا مانع ہوگا اور یہ منع تخصیص شکر و عبادت شرک حقیقی کے سبب تخصیص شکر جو آیت ثانی سے ظاہر ہے ساقط کریگا اور تخصیص سقوط عبادت و شکر مخصوصہ کو کہ ثابت ہے ساقط کرکے آپسمیں تساقط ثابت کریگا۔ لہذا معلوم ہوگیا کہ آیۃ واشکروا للہ ان کنتم ایاہ تعبدون ہ سے عبادت مخصوصہ خدائے معبود کی کہ خاص اسی کے لیے نیت موقوف کرلی گئی ہو یہ تخصیص عبادت اسی شکر کی ہے ... مانع ہی جو اللہ سبحانہ کے ساتھ مخصوص ہو نہ ایسی شکر کو جو اللہ سبحانہ کے ساتھ مخصوص نہ ہو کیونکہ اگر اللہ سبحانہ کے ساتھ مخصوص شکر مراد نہ ہوگا تو شکر خود عبادت ہے آیۃ ان اشکرلی ولوالدیک الآیہ سے اشتراک شکر میں شرک فی العبادت حقیقتًا ثابت ہوگا اور یہ شرک حقیقی فیما بین عبادت مخصوصہ کو ساقط کریگا جیسا بیان ہوا۔ پس یہاں سے البتہ اس نظم جلیل اعبُدُوا اللہ اِن کُنتم اِیّاہُ تعبدُون ہ سے بھی یعنی اور خاص اللہ کی ہی عبادت و بندگی کرو جبکہ تم خاص اسکی بندگی کرتے ہو۔ کہ یہ نظم جلیل متوافق مضمون آیہ واشکروا للہ ان کنتم ایاہ تعبدون ہے کہ اس تخصیص عبادت مطلقہ کی بنا بر اسکے انسام کہ جو خاص خدائے معبود کی اسکے لیے خاص نیت موقوف کرکے کیگئی ہیں۔ یہ ایسی عبادت کی مانع نہ ہوگی جو غیر مخصوص اللہ سبحانہ ہو غیر اللہ سبحانہ کے لیے ورنہ شکر بھی ممنوع ہوگا۔ اور وصفی اشتراک میں صفت اطاعت کے بارہ میں اللہ کا یہ حکم سورہ احزاب رکوع چار میں ہے اطعن اللہ و رسولہ الآیہ یعنی اطاعت کرو تم اے عورتو اللہ اور اس کے رسول کی ٭

عطفِ نسق

شکر مخصوص موقوف النیت لہ سبحانہ مانع شکر غیر مخصوص بہ سبحانہ نہیں ہوتا مگر مانع شکر مخصوص بہ سبحانہ +

شکر بھی از قسم عبادت ہے

٭ اشتراک صفت اطاعت میں عطف نسق و تفسیر

بعطفِ نسق فی حق اللہ تعالیٰ وحق الرسول صلعم بدلالۃ شانِ نزول وَاطیعوا اللہ ورسولہ
الآیہ بعطفِ تفسیری بدلالۃ شانِ نزول در اشتراک وصفی یقنوت مَن یقنت منکن
للہ ورسولہ الآیہ بعطفِ نسق بدلالۃ شانِ نزول در اشتراکِ صفی بایمان فَآمِنوا
باللہ ورسولہ والنورِ الذی انزلناہ الآیہ در اشتراکِ وصفی بربوبیۃ فرمود سبحانہ
حکایتاً از حضرت یوسف علی نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام یا صاحبی السجن امّا احدکما
فیسقی ربہ خمرًا الآیہ در اشتراکِ وصفی بہ برائت اذانٌ من اللہ ورسولہ الی الناسِ
یومَ الحج الاکبر ان اللہ بریٔ من المشرکین ۵ ورسولہ ط باید دانست وقف مطلق لے
بی تقیدی با اختلافِ لا مقتضی ثبوتِ متقدم میانِ لفظ مشرکین ورسولہ لازم جوازِ قیدی از قیود
بحکم وصل وفصل مفید اشارتِ عطفِ تفسیر وہم عطفِ نسق افادت

**ترجمہ** یہاں اللہ تعالیٰ کے حق اور رسول صلعم کے حق کی بابت شان نزول کی دلالت سے عطف نسق ثابت
ہوتا ہے۔ اور آیت سورۂ انفال رکوع چھ کی اَطیعوا اللہ ورسولہ الآیہ میں۔ یعنی اے مردو اللہ
رسول کی اطاعت وفرمانبرداری کرو۔ شان نزول کی دلالت سے عطف تفسیری ہے۔ اور صفی اشتراک صفت
یعنی بجا آوری حکم کی نسبت یہ آیت کریمہ سورۂ احزاب رکوع چار میں ہے و مَن یقنت منکن للہ ورسولہ
الآیہ یعنی اور جو تم میں سے اللہ اور اسکے رسول کی فرمانبرداری کریگی الخ۔ اسمیں بھی دلالت شان نزول کے اعتبار سے عطف
نسق ہے۔ اور اشتراک وصفی میں ایمان کے باب میں یہ آیہ سورۂ تغابن رکوع اول میں ہے فَآمِنوا باللہ ورسولہ
والنور الذی انزلناہ الآیہ یعنی پس ایمان لاؤ اللہ اور اسکے رسول اور اس نور کا جسکو ہمنے اتارا الخ۔ اور اشتراک
وصفی ربوبیت کے بارہ میں کہ حضرت حق سبحانہ نے حضرت یوسف علی نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام کی نسبت حکایت کرکے
فرمایا سورۂ یوسف رکوع پنجم میں یا صاحبی السجن امّا احدکما فیسقی ربہ خمرًا الآیہ یعنی اے میرے قیدخانہ کے ساتھیو
تم دونوں میں سے ایک جو ہے وہ تو اپنے رب کو شراب پلائیگا الخ۔ اور اشتراک وصفی برائت یعنی بری ہونیکے بارہ میں اللہ کا قول
سورۂ توبہ رکوع اول میں اسطرح ہے اذانٌ من اللہ ورسولہ الی الناس یوم الحج الاکبر ان اللہ بریٔ من المشرکین
ورسولہ ط یعنی اللہ اور اسکے رسول کی طرف سے حج اکبر کے دن لوگوں کو خبر سنا دینا ہے اسبات کی کہ اللہ بری اور الگ ہے مشرکین سے
اور اسکا رسول۔ یہاں سمجھنا چاہیے کہ اس آیت میں لفظ رسولہ کے بعد وقف مطلق یعنی بغیر کسی قید کے وقف کا آنا اور
اسکے ساتھ ہی لفظ مشرکین وقف لا کا اختلاف بصریوں کے نزدیک یہاں آتا ہے۔ اور یہ وقف لا درمیان لفظ مشرکین اور رسولہ کے ثبوت
متقدم کا مقتضی ہے۔ یہ وقف مطلق مع اختلاف لا بحکم وصل وفصل کہ عطف تفسیر اور عطف نسق دونوں کی اشارت کو متضمن ہے
قید وغیرہ سے ہر ایک قید کے جائز ہونیکو لازم کرتا ہے۔

اشتراک صفۃ ربوبیۃ

وقف مطلق مع وقف لا مختلف فیہ کی اسرار آن با… مستقلہ من حکم وصل وفصل متضمن بعطف تفسیری و عطف نسق الخ

براءتِ تابعہ و مستقلہ **س ش** بمقابلہ تابعہ ہم میکند و عدم قبول مستقلہ انفائی عصمت
است در اشتراک وصفی بخشیدن ولو انہم رضوا ما اتاہم اللہ و رسولہ و قالوا حسبنا
اللہ سیؤتینا اللہ من فضلہ و رسولہ انا الی اللہ راغبون ہ در سورۂ توبہ ۱۲ و اذ تقول للذی انعم اللہ علیہ
وانعمت علیہ الآیہ در اشتراک وصفی برضا ، واللہ و رسولہ احق ان یرضوہ ان
کانوا مومنین ہ در اشتراک وصفی باغنا ، و فضل وما نقموا الا ان اغناہم اللہ
و رسولہ من فضلہ ج در اشتراک وصفی بانتساب قل الانفال للہ والرسول ج

**ترجمہ** براءت تابعہ اور مستقلہ جو مقابلہ تابعہ میں ہے دونوں کا فائدہ دیتا ہے۔ اور مستقلہ براءت کا نہ ماننا عصمت کی نفی کرتا ہے۔ مطلب یہ کہ اس وقف مطلق میں مع اختلاف آگے براءت و علیحدگی اللہ اور اسکے رسول کی مشرکین سے خواہ براءت تابعہ ہو یا مستقلہ ہر دو قسم کی براءت کا فائدہ حاصل ہے کیونکہ لفظ رسولہ کے بعد جو وقف مطلق ہے وہ بیقید ہے۔ اور لفظ مشرکین کے بعد جو وقف لا ہے اسکے ہونے اور نہ ہونے میں اختلاف ہے حالانکہ نفی ثبوت متقدم کی مقتضی ہے۔ پس بحکم وصل و فصل بہ عطف تفسیری اور عطف نسق دونوں کی جانب اشارت کا فائدہ دے رہا ہے۔ لہذا وقف مطلق اسی حکم و صل و فصل مذکورہ کے موافق قیود میں سے ہر قید کے جائز ہونے کو لازم کرتا ہے۔ چنانچہ در صورت وصل یعنی تسلیم وقف لا کہ مقتضی ثبوت متقدم ہے بہ تبع بریت خدا باعتبار عطف تفسیر اسکے رسول کی بریت بھی مشرکین سے حاصل ہے اور یہ براءت تابعہ ہے۔ اور در صورت فصل یعنی عدم تسلیم وقف لا باعتبار عطف نسق براءتِ خدا و رسول کی ہر ایک بالاستقلال مشرکین سے ثابت ہے والاستقلہ براءت نہ ماننے میں عصمت رسول کی نفی کرتا ہے۔ اور اشتراک وصفی بخشش کرنے میں یہ کلام الٰہی جل جلالہ سورۂ توبہ کے رکوع ہفتم میں ہے وَلَوْ اَنَّهُمْ رَضُوْا مَآ اٰتٰىهُمُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ ۙ وَقَالُوْا حَسْبُنَا اللّٰهُ سَيُؤْتِيْنَا اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ وَرَسُوْلُهٗٓ ۙ اِنَّآ اِلَى اللّٰهِ رٰغِبُوْنَ یعنی اور کیا خوب ہوتا اگر وے راضی ہوتے جو دیا انکو اللہ نے اور اسکے رسول نے۔ اور کہتے بس ہے ہمکو اللہ دیگا ہمکو اللہ اپنے فضل سے اور اسکا رسول ہمکو اللہ ہی چاہیے۔ اور سورۂ احزاب رکوع پنجم میں وَاِذْ تَقُوْلُ لِلَّذِيْٓ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِ الآیہ یعنی اور یاد کیجیے جبکہ تم اسکو جس پر اللہ نے احسان کیا اور تمنے بھی اسپر احسان کیا یعنی بخشش کی یہ کہہ رہے تھے آخر تک۔ اور اشتراک وصفی رضا یعنی خوشنودی کے بیان میں یہ آیت کریمہ سورۂ توبہ کے رکوع ہشتم میں ہے وَاللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗٓ اَحَقُّ اَنْ يُّرْضُوْهُ اِنْ كَانُوْا مُؤْمِنِيْنَ ہ یعنی وے اگر مومن ہیں انکو اللہ اور اسکے رسول کو راضی کرنا بہت ضرور ہے۔ اور اشتراک وصفی اغنا یعنی غنی کرنے اور فضل کے باب میں یہ کلام حق سورۂ توبہ رکوع نہم میں ہے وَمَا نَقَمُوْٓا اِلَّآ اَنْ اَغْنٰىهُمُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ مِنْ فَضْلِهٖ ج اور یہ سب عیب کرتے ہیں واسکے بدلے میں کہ اللہ اور اسکے رسول نے اپنے فضل سے انکو دولتمند کر دیا۔ اور اشتراک وصفی انتساب کے بارہ میں یہ کلام الٰہی ہے جو سورۂ انفال کے ابتدا میں ہے قُلِ الْاَنْفَالُ لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ ج یعنی کہہ دیجیے کہ مال غنیمت اللہ کا اور رسول کا ہے۔

۱۰ اشتراک صفت بخشش

۱۱ اشتراک صفۃ رضا

۱۲ اشتراک صفۃ اغنا

۱۳ اشتراک صفۃ انتساب

دراشتراکِ وصفی بکفایت یا ایہا النبی حسبک اللّٰہ ومن اتبعک من المؤمنین ه

دراشتراکِ وصفی بتولیت وامداد واعانت فان اللّٰہ ھو مولٰہ وجبریل وصالح المؤمنین ج والملائکۃ بعد ذلک ظہیرا ه ھو الذی ایدک بنصرہ وبالمؤمنین ه الآیہ دراشتراکِ وصفی بقضاء امر وعصیان از امر ما کان لمؤمن ولا مؤمنۃ اذا قضی اللّٰہ ورسولہ امرا ان یکون لھم الخیرۃ من امرھم ط ومن یعص اللّٰہ ورسولہ فقد ضل ضلالا مبینا ه بہر وعطف نسق میان لفظ اللّٰہ ورسولہ بدلالۃ شان نزول ایں اشتراک وصفی از ایمانیات است بتفاوت مراتبِ فرضیۃ ووجوب واباحۃ پس شرک دریں اشتراک مفروض است یا واجب یا مباح واعراض از حقیقتِ آں کفر است العیاذ باللّٰہ تعالیٰ منہ ولا حول ولا قوۃ الا باللّٰہ العلی العظیم فیا ایہا الموحدون کیف کفن تم عن الشرک

**ترجمہ** اور[14] اشتراکِ وصفی کفایت کی بابت یہ آیت ہے سورۂ انفال کے رکوع ہشتم میں یا ایہا النبی حسبک اللّٰہ ومن اتبعک من المؤمنین ه یعنی اے نبی تجکو اللہ کافی ہے اور ایمان والوں میں سے جسنے تیری پیروی کی۔ اور اشتراک[15] صفتی ولیت دربارۂ تولیت وامداد واعانت یہ کلام حق سبحانہ ہے سورۂ تحریم رکوع اول میں فان اللّٰہ ھو مولٰہ وجبریل وصالح المؤمنین ج والملائکۃ بعد ذلک ظہیرا ه یعنی پس بیشک خدا ہی اسکا مولیٰ یعنی رفیق ہے اور جبرئیل اور نیکوکار مومن اور فرشتے بعد اسکے بڑی حمایتی ہیں۔ اور سورۂ انفال کے رکوع ہشتم میں یہ آیت ھو الذی ایدک بنصرہ وبالمؤمنین الآیہ یعنی وہی ہے جسنے تجکو اپنی مدد اور مومنین سے قوی کیا۔ اور اشتراک[16] صفتی قضاء امر یعنی اجرائے حکم اور عصیان از امر یعنی حکم سے نافرمانی کی نسبت میں یہ آیت ہے سورۂ احزاب کے رکوع پنجم میں ما کان لمؤمن ولا مؤمنۃ اذا قضی اللّٰہ ورسولہ امرا ان یکون لھم الخیرۃ من امرھم ط ومن یعص اللّٰہ ورسولہ فقد ضل ضلالا مبینا ه یعنی نہیں ہے کسی ایماندار اور کسی ایماندار عورت کو یہ لائق کہ جب اللہ اور اسکا رسول کسی کام کا حکم دے تو انکو اپنے کام میں اختیار یا رخصت باقی رہے۔ اور جسنے اللہ اور اسکے رسول کی نافرمانی کی تو بیشک وہ صریح گمراہ ہوگیا۔ اس آیت میں دو تو جگہ بمقام اجرائے حکم اور نافرمانی حکم لفظ اللہ اور رسول کے درمیان شان نزول آیت کی دلالت کے اعتبار عطف نسق ہے۔ پس یہ اشتراک صفتی جسکا ذکر ہوا ایمانیات سے ہے جسمیں مرتبے کے تفاوت پر نظر کرنے سے کہیں اس اشتراک صفتی کا ایمان فرض ہے اور کہیں واجب اور کہیں مباح۔ پس شرک بھی اس اشتراک میں مقابلہ ایمان یا مفروض ہوگا یا واجب ہوگا یا مباح۔ اور اسکی حقیقت سے اعراض کفر ہے اللہ تعالیٰ اس سے پناہ میں رکھے ولا حول ولا قوۃ الا باللّٰہ العلی العظیم حالانکہ بجز امداد اللہ کے جو نہایت برتر اور بزرگ ہے توانائی اور قوت نہیں حاصل ہے۔ فیا ایہا الموحدون کیف کفن تم عن الشرک پس اے موحدو تم خدا ہی کے ماننے والے ہو شرک سے کیسے منکر ہوگئے

[14] اشتراک صفتہ کفایت

[15] اشتراک صفتہ تولیت وامداد واعانت

[16] اشتراک صفتہ قضاء امر وعصیان از امر

بیان یہ کہ اشتراک صفتی ایمانیات سے ہے اور اعراض اُس سے کفر

**متن تنبیہ** ازینجا ردِ آنست کہ گفتہ شد اشتراک تعیمی شرک ہست چنانکہ سجدہ تعظیمی و طواف تعظیمی
و لفظِ بندگی و منتسبات مالی و متشابہات محضہ نیز چنانکہ خمیدن وقتِ سلام تعظیماً
باید دانست اشتراک وصفی یا اسمی لابد منہ شرک نیست البتہ اشتراکِ حادث بقدیم در
وصفِ قدم و وجہِ مخصوص شرک ہست العیاذ باللہ تعالیٰ منہ واگرچہ دریں بحث اشتراک مقاصد
اجمالاً بپایاں رسید اما تفصیل در تحقیقِ عبودیت و معبودیت و عبادت و شرک مناسب نمود - باید دانست
محقق عبودیتہ خود نبودن ہست و محقق معبودیتہ خود بودن چنانکہ نزد اولوا الالباب از قول اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ
بحذفِ خبر متوسع مقاصد **شرح** ورنہ الست ربکم فصیح بود و زیادۃ خلافِ فصاحۃ ہم ہمیں معرفۃِ مقصودہ
عیان است **شرح** از ربط و ظلیۃ مربوب برب ہم

**ترجمہ - تنبیہ** یہاں اس کا بھی رد ہو گیا ہے جو کہا گیا کہ اشتراک تعیمی شرک ہے جیسا سجدہ تعظیمی اور طواف تعظیمی اور لفظ بندگی اور
مالی منتسبات یعنی جو مالی منتسب چیزیں ہیں کہ انکو نسبت دی ہے - اور متشابہات محضہ بھی یعنی وہ جنمیں صرف مشابہت ہی ہو جیسے سلام
کے وقت تعظیم کیلیے جھکنا - سمجھنا چاہیے کہ اشتراک وصفی یا اسمی ایسا کہ اس سے چارہ نہ ہو شرک نہیں ہے - البتہ اشتراک حادث کا قدیم سے وصف
قدم اور وجہ مخصوص میں شرک ہی ایسے شرک سے اللہ تعالیٰ پناہ دے - اور اگرچہ اس بحث اشتراک میں جو مقاصد تھے انکا مجمل طور پر بیان تمام ہو گیا لیکن
عبودیت اور معبودیت اور عبادت اور شرک کی تحقیق میں کچھ تفصیل مناسب معلوم ہوئی - پس معلوم ہو کہ تحقق بات عبودیت میں خود نبودن یعنی خود
نہ ہونا ہے اور معبودیت کا محقق خود بودن یعنی خود ہونا ہے جیسا کہ اولوا الالباب یعنی حضرات عقلا کے نزدیک قول اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ سے یعنی کیا
میں تمہارا رب نہیں ہوں - یہی مقصودہ معرفت بسبب اس ربط و علاقہ کے جو مربوب کا رب کے ساتھ ہے اور بسبب ظل و سایہ ہونے پروردہ کے اسکو
اپنے پالنے والے سے ہے ظاہر و عیاں ہے کیونکہ اسمیں خبر کے حذف ہونے کے سبب مقاصد کا توسع پایا جاتا ہے ورنہ الست ربکم فصیح تھا اور زیادتی حرف باکی
فصاحت کے خلاف ہے - مطلب یہ کہ عبودیت میں محقق و اصلی بات خود نہ ہونا ہے - اور معبودیت میں محقق خود ہونا جیسا قول اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ
سے بڑی عقلمندوں کے نزدیک چونکہ اس میں حذف خبر کے سبب مقاصد متوسع ہیں یعنی مقصودات وسیع واقع ہوئی ہیں یہی مقصودہ
معرفت بودن اور خود نبودن کا اظہار ہے جو رب معبود کی خود ہونے اور مربوب کی حالت عبودیت میں خود نہ ہونے پر دال ہے ورنہ
بجائے بربکم کے ربکم فصیح تھا اور زیادتی ایک حرف کی بھی فصاحت کے خلاف ہے - پس حرف با قول اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ میں رب موجود کا مربوب
محدود کے ساتھ یعنی پالنے والے کے خود ہونیکا پروردہ کے خود نہ ہونے یعنی مقید ہونیکے ساتھ ربط و علاقہ بتلا رہا ہے تاکہ معلوم ہو کہ پروردہ اپنے پالنے (والے)
کا ظل و سایہ ہو جو اپنا آپ نہیں ہے بلکہ ذی ظل کے خود ہونے پر اسکا ہونا منحصر ہے لہذا عبودیت میں خود نہ ہونا ظاہر ہے - یا یوں سمجھو کہ اَلَسْتُ
بِرَبِّكُمْ میں حذف خبر مقاصد متوسع خود نبودن کے جسے مقصود معرفت کا ہے ربط و ظلیت کے اعتبار سے بواسطہ حرف با رب معبود کے ساتھ کہ خود
موجود ہونا اسکا ظاہر ہے عیاں کر رہا ہے - پس رب موجود کے ساتھ کہ موجود مستقل بخود ہے اسکے مربوب غیر مستقل موجود کو جو ربط بودن و اذ
کا بواسطہ با کی موجودہ حاصل ہے جس تحت ظل خود بودن کے اسکو ربط خود نبودن کی نگاہداشت توسع مقاصد کے لیے مقصود معرفت ہے واللہ اعلم

اشتراک تعیمی شرک نہیں

اشتراک حادث کا قدیم سے وصف قدم میں یا وجہ مخصوص میں شرک ہے

تحقیق عبودیت اور معبودیت کی قول اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ سے +

ومراد از خود نبودن نفی خود بودن است نہ نفی بودن کہ مہمل است وکفر نعوذ باللہ تعالیٰ منہ
عبادت بجا آوردن فعل است بجہۃ عبودیت ودراں جہۃ امر شرط نیست اگرچہ باشد ونیت دراں شرط است
اطاعۃ بجا آوردن فعلی است بجہۃ امر ودراں جہۃ عبودیۃ ونیت شرط نیست اگرچہ باشد
پس اشتراک عبادت واطاعت در جہت امر تواند شد قربت بجا آوردن فعلی است
بجہت قربت بمقرب الیہ ودراں جہت امر وعبودیت واطاعت شرط نیست اگرچہ
باشد ودراں نیت شرط است پس اشتراک عبادت واطاعت وقربت در جہۃ قربت
تواند شد پس عبادت واطاعت وقربت جہتی عام بربط جامع مش کہ بخدائے پاک و
غیرش ہم یافتہ شود ہم دارد وجہتی خاص بربط مانع مش کہ بجز خدائے پاک بغیرش یافتہ
نشود دارد ہم شرک بر چند قسم است شرک فی الذات وشرک فی الصفات وشرک فی
الافعال آنست کہ واقع شود در نفس معبود از جہت خود بودن در ذات وصفات وافعال
وشرک فی العبادۃ آنست کہ واقع شود در عبادت بغیر معبود باآنکہ مشترک شود در نسبتین

---

تعریف عبادت کی

ترجمہ اور مراد خود نہونے سے خود ہونیکی نفی ہے نہ نفی ہونیکی کہ مہمل ہے اور کفر ہے نعوذ باللہ تعالیٰ منہ۔ اور عبادت۔
کسی فعل کا عبودیت کی غرض سے ادا کرنا ہی۔ اور اسمیں جہت امر شرط نہیں ہے گو جہت امر بھی پائی جاوی لیکن شرط نہیں البتہ
اسمیں نیت شرط ہی بخلاف اطاعت کے کہ بسبب امر کسی فعل کا ادا کرنا ہے۔ اور اسمیں جہت عبودیت اور نیت شرط نہیں ہی گو بھی

تعریف اطاعت کی۔

پائی جاویں لیکن شرط نہیں البتہ جہت امر شرط ہے۔ پس جہت امر میں عبادت اور اطاعت مشترک ہوسکتے ہیں۔ اور قربت کسی فعل

تعریف قربت کی۔

کا ادا کرنا قربت کی غرض سے ہے متقرب الیہ کے ساتھ یعنی جسکی قربت حاصل کرنی ہو۔ اور اسمیں نہ جہت امر شرط ہی نہ جہت عبودیت
اور اطاعت گو یہ بھی ہوں لیکن شرط نہیں البتہ اسمیں نیت شرط ہی۔ پس عبادت اور اطاعت اور قربت جہت قربت
میں مشترک ہوسکتے ہیں۔ لہذا عبادت اور اطاعت اور قربت ایک جہت عام رکھتی ہے جو خدائے پاک اور اسکے
غیر میں ربط کی جامع ہو۔ اور ایک جہت خاص رکھتی ہے جو طرفین میں ربط کی مانع ہو کہ خدائے پاک کے
سوا اُس کے غیر میں وہ جہت نہ پائی جاتی ہو۔

بیان اقسام شرک

شرک کی کئی قسمیں ہیں ایک شرک فی الذات جب ذات میں شرکت ہو دوسری شرک فی الصفات جب
صفات میں شرکت ہو تیسری شرک فی الافعال جب افعال میں شرکت ہو۔ یہ تینوں قسم کا شرک ایسا شرک
ہے کہ نفس معبود میں واقع ہوتا ہے کیونکہ خود بودن یعنی اپنے آپ ہونا ذات وصفات اور افعال میں موجود ہی چہارم
شرک فی العبادت وہ ہے کہ عبادت میں غیر معبود کے ساتھ واقع ہووے بایں عبادت دونسبتوں میں مشترک ہووے

پس اگر فرق نہ کردہ شود بہ کیفیت نیت در نسبتین وقوع شرک شود در نفس معبود وہم
وہم در نفس عبادت بمقابلۂ ایمان ورنہ نہ چنانکہ عبادت بریا فرمود صلعم اَلرِّیَاءُ شِرْکٌ
و این شرک بمقابلۂ ایمان نیست نہ مزیل ایمان و شرک فی العلامۃ باختیار زنار و قشقہ
و صلیب وغیرہ کہ علامت خاص بصاحب مذہب است و این از امارات کفر است اگرچہ
باستہزا باشد بمقابلۂ ایمان و شرک فی المراسم باختیار ہمچو ریسمان رنگین در حلقہ آہنی بستہ
کہ وقت معاقدت بر ساعد بندند و در ہندی کنگنہ گویند شاید کہ رسم مجوس است حرام است
نہ شرک بمقابلۂ ایمان و شرک فی العادت باختیار عادت مخالف مذہب ہست عادتاً و آں
ظاہر است مکروہ است بمقابلۂ عادت اہل اسلام و بہ نیت مشابہت حرام و مومن را بایں
مشابہت تکفیر نکنند بنا بر مذہب اہل سنتہ و جماعۃ و اگر تخصیص نکردہ شود فعل بہ نیت حکمتی فعل مہمل گردد
من لعیہ یا بر داشت سجدہ کہ از سر عبودیت خاص برائے غیر حق تعالیٰ باشد شرک فی العبادت است

ترجمہ پس اگر دونوں نسبتوں میں کیفیت نیت پر فرق نہ کیا جائیگا تو نفس معبود میں شرک کا وقوع ہوگا اور نفس عبادت میں بھی
جبکہ مقابلہ ایمان میں ہو۔ اور اگر نسبتوں میں کیفیت نیت کا لحاظ رکھا جاوے گا تو شرک نہ واقع ہوگا کیونکہ عبادت میں نیت
شرط ہے نہ جہت، جیسا عبادت بریا، فرمایا حضور صلعم نے اَلرِّیَاءُ شِرْکٌ یعنی ریا شرک ہے۔ اور یہ شرک ایمان کے
مقابلہ میں نہیں ہے اور نہ ایمان کو زائل کرنیوالا ہے۔ پانچویں شرک فی العلامت جیسے زنار اور قشقہ اور صلیب وغیرہ اختیار
کرنے سے کہ یہ علامتیں خاص صاحب مذہب کی ہیں۔ اور کفر کے نشانات سے ہیں اگرچہ استہزار اور ٹھٹھول کی راہ سے ہوں جبکہ
مقابلہ میں ایمان کے ہوں چھٹی شرک فی المراسم یہ ایسی رسمیں اختیار کرنے سے ہوتا ہے جیسے رنگین کلاوہ میں لوہے کا چھلا باندھ کر
وقت نکاح کلائی میں باندھتے ہیں جسکو اہل ہند کنگنہ کہتے ہیں۔ شاید یہ مجوسیوں یعنی آتش پرستوں کی رسم
ہے۔ یہ رسم حرام ہے نہ شرک ایسا جو ایمان کے مقابلہ میں ہے۔ ساتویں شرک فی العادت اور یہ مخالف
مذہب عادت کو عادت بنا کر اختیار کرنا ہے۔ اور یہ ظاہر ہے کہ مکروہ ہے جبکہ عادت اہل اسلام کے
مقابلہ میں ہو۔ اور جب کہ بہ نیت مشابہت کفار ہو حرام ہے۔ اور مومن کی اس مشابہت کے سبب
اہل سنت و جماعت کے مذہب کی بنا پر تکفیر نہ کریں گے۔ اور اگر فعل نیت کے ساتھ تخصیص نہ پاوے گا
تو وہ فعل بسبب اہمال نیت رہی حکمت میں مہمل ہو جاوے گا کیونکہ نہ معلوم ہوگا کہ اس فعل کی بنا کس
حکمت پر ہوئی ہے پس بسبب عدم صحت حکمت و بنائے فعل وہ مہمل و عبث ہوگا۔ اب اسکے بعد معلوم ہونا
کہ سجدہ جو عبودیت کے خیال سے خاص غیر خدا کے واسطے ہووے یہ شرک فی العبادت ہے +

ثبوت شرک فی العبادت
بسجدۂ عبودیت ہیں
قرآن مجید سے +

فرمود سبحانہ ومن آیاتہ اللیل والنہار والشمس والقمر لاتسجدوا للشمس ولا للقمر
واسجدوا للہ الذی خلقہن ان کنتم ایاہ تعبدون ۰ از لفظ للہ الذی خلقہن
ان کنتم ایاہ تعبدون ۰ ظاہر است کہ مقصود فی النہی سجدۂ عبودیۃ برای غیر او تعالیٰ است و تخصیص
ایاہ تعبدون در وجہ مخصوص للہ تعالیٰ است ورنہ مشکلے لاینحل است در تعارض واشکروا للہ ان
کنتم ایاہ تعبدون ۰ وان اشکر لی ولوالدیک ۔ واسجدوا لآدم و واسجدوا للہ الذی
خلقہن ان کنتم ایاہ تعبدون ۰ وازہمیں کریمہ بر تفرقہ نیت دلیل میتوان گرفت و سجدۂ کہ از بندگی
خاصہ نباشد شرک فی العبادت نیست چنانکہ فرمود سبحانہ واذ قال ربک للملائکۃ انی خالق
بشرا من طین ۰ فاذا سویتہ ونفخت فیہ من روحی فقعوا لہ ساجدین فسجد الملائکۃ
کلہم اجمعون الا ابلیس ط استکبر وکان من الکافرین ۰ قال یا ابلیس ما منعک ان تسجد
لما خلقت بیدی ط استکبرت ام کنت من العالین ۔

از غلو ۱۲

ثبوت شرک فی العبادت سجدۂ عبودیت میں قرآن مجید سے

**ترجمہ** چنانچہ فرمایا حق سبحانہ نے سورۂ حم سجدہ رکوع پنجم میں ومن آیاتہ اللیل والنہار والشمس والقمر
لا تسجدوا للشمس ولا للقمر واسجدوا للہ الذی خلقہن ان کنتم ایاہ تعبدون ۰ یعنی رات
اور دن اور سورج اور چاند خدا کی بعض نشانیاں ہیں ۔ تم سورج اور چاند کو سجدہ نہ کرو اور اللہ کے لیے ہی سجدہ کرو جس نے
انہیں بنایا جبکہ تم اسکی ہی یعنی خاص خدا کی ہی پوجا کرتے ہو ۔ یہاں الفاظ للہ الذی خلقہن ان کنتم
ایاہ تعبدون ۰ سے ظاہر ہے کہ ممانعت میں سجدۂ عبودیت غیر خدا کے واسطے اسجگہ مقصود ہے ۔ اور ایاہ تعبدون کی تخصیص خاص اللہ تعالیٰ
کے لیے وجہ مخصوص ہے ورنہ تعارض میں ان آیات ذیل کے وہ مشکل پیدا ہوگی جو حل نہ ہو سکے گی چنانچہ وہ آیات یہ ہیں واشکروا للہ
ان کنتم ایاہ تعبدون ۰ وان اشکر لی ولوالدیک کہ انکے مطالب کی مع معنے تصریح ہو چکی ہے اور اسجدوا لآدم یعنی سجدہ کرو
آدم کا ۔ اور واسجدوا للہ الذی خلقہن ان کنتم ایاہ تعبدون ۰ یعنی اور سجدہ کرو تم خاص اللہ کا جسنے انکو بنایا اگر تم خاص
خدا کی ہی عبادت کرتے ہو ۔ اور اسی آیت کریمہ یعنی آیہ ومن آیاتہ اللیل والنہار والشمس الخ سے تفرقہ نیت پر بھی دلیل خاص ہو سکتی ہے
اور جو سجدہ بندگی کے خیال سے خاص نہ ہو گا وہ شرک فی العبادت نہیں ہے جیسا فرمایا حق سبحانہ نے سورۂ ص رکوع پنجم میں اذ قال ربک
للملائکۃ انی خالق بشرا من طین ۰ فاذا سویتہ ونفخت فیہ من روحی فقعوا لہ ساجدین فسجد الملائکۃ
کلہم اجمعون ۰ الا ابلیس ط استکبر وکان من الکافرین ۰ قال یا ابلیس ما منعک ان تسجد لما خلقت
بیدی ط استکبرت ام کنت من العالین یعنی جب کہا تیرے رب نے ملائکہ کو تحقیق میں بشر کو مٹی سے بنانیوالا ہوں پھر جب میں اسکو ٹھیک کرلوں
اور اسمیں اپنی روح پھونک دوں تو اسکے لیے ساجدین بنکر گر پڑو ۔ تو سب سارے کے سارے فرشتوں نے سجدہ کیا سوائے ابلیس کے کہ اسکو تکبر نے لیلیا اور
منکر ہو گیا ۔ فرمایا اے ابلیس کس چیز نے تجکو سجدہ کرنے سے روکا اسکے لیے جسکو میں نے اپنے ہاتھ سے بنایا ۔ کیا تو نے غرور کی ۔ کیا تو بڑے رتبہ والوں میں سے ہے

وفرمود حکایتاً وخرّوا له سجداً ۔ وقال یا ابت ھذا تاویل رویای من قبل قد جعلھا ربی حقا الایۃ قال قتادۃ رضی فی قولہ وخرّوا له سجداً کانت تحیۃ الناس یومئذٍ سجود بعضھم لبعضٍ تفسیر کبیر ھم باید دانست اختلاف کیفیۃ سجدہ ازانکہ سجدہ بمعنی سر بر زمین نہادن وخمیدن است از لفظ فقعوا کہ بمعنی درافتید واز لفظ خرّوا کہ بمعنی بروی افتادند است مرتفع شد وقولہ تعالیٰ خرّ راکعاً واناب بیان کیفیۃ اضطراب است یا اشارت بصلوٰۃ انابت واستغفار پس معنیش چنین باشد بروی افتاد خمان یا عجز کنان وظاہر است کہ مقصود فی الکلام خرّ است ونہایۃ عجز در سجدہ است ورنہ اجتماع متخالفین یعنی خر ورکوع صورت نہ بندد واز لفظ له بتائید لما خلقت بیدی وقال یا ابت ھذا تاویل رویای من قبل قد جعلھا ربی حقا تخصیص سجدہ برای حضرت آدم وحضرت یوسف علیٰ نبینا وعلیھما الصلوٰۃ والسلام واضح تر۔

**ترجمہ** اور فرمایا حکایتاً وخرّوا له سجداً اس آیت میں ورفع ابویہ علی العرش وخرّوا له سجداً وقال یا ابت ھذا تاویل رویای من قبل قد جعلھا ربی حقاً الآیہ کہ سورہ یوسف رکوع یازدہم میں ہے یعنی اور اونچا بٹھایا اپنے ماں باپ کو تخت پر اور وے سب حضرت یوسفؑ کے آگے سجدہ میں گر پڑے تو حضرت یوسفؑ نے کہا اے میرے باپ یہ میرے اس پہلے خواب کی تعبیر ہے کہ تحقیق اسکو میرے ربّ نے سچ کر دیا۔ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ نے اس قول وخرّوا له سجداً کی تفسیر میں یہ فرمایا کانت تحیۃ الناس یومئذٍ سجود بعضھم لبعضٍ یعنی وے اسکے لیے منہ کے بل سجدہ کو گر پڑے۔ کیونکہ اسوقت لوگوں کی یہی تحیۃ تھی کہ بعض بعض کو سجدہ کرتے تھے۔ جیسا تفسیر کبیر میں ہے۔ اب معلوم ہو چونکہ سجدہ کے معنی سر زمین پر رکھنا اور جھکنا ہیں تو لفظ فقعوا سے جسکے معنی گر پڑو اور لفظ خرّوا سے جسکے معنی منہ کے بل پڑ گئے کے ہیں کیفیت سجدہ کا اختلاف اٹھ گیا۔ رہا کلام الٰہی جل جلالہ خرّ راکعاً واناب سو یہ بیان ہے کیفیۃ اضطراب کا یا یہ اشارہ ہے نماز انابت واستغفار کا۔ پس اسکے معنے یہ ہونگے کہ منہ کے بل گر پڑا جھکتا یا عاجزی کرتا۔ اور یہاں مقصود کلام میں جو کچھ ہے وہ خرّ یعنی منہ کے بل گر پڑنا ہے حالانکہ انتہا عجز کی سجدہ ہی میں ہے ورنہ خر اور رکوع یعنی منہ کے بل گر پڑنا اور جھکنا ان دو متخالف کا اجتماع نہیں ہوسکتا اور اس اجتماع کی صورت نہیں حاصل ہو سکتی ہے۔ اور لفظ له یعنی اسکے لیے یا اسکے آگے جو آیات مذکورہ میں فقرہ فقعوا له ساجدین اور خرّوا له سجداً میں ہے اسکی تائید میں یہ فقرہ لما خلقت بیدی یعنی اسکے لیے جسکو میں نے اپنے ہاتھ سے بنایا۔ اور وقال یا ابت ھذا تاویل رویای من قبل قد جعلھا ربی حقاً الآیہ یعنی حضرت یوسف علیہ السلام کا اپنے باپ سے یہ کہنا کہ یہ میرے اسی پہلے خواب کی تعبیر ہے جسمیں [illegible] سجدہ کرتے دیکھا تھا اب میرے رب نے اسکو سچ کر دکھایا کہ تم سب نے سجدہ کیا۔ انھیں آیات میں موجود ہیں جو حضرت آدم اور حضرت [illegible]

ونیز باید دانست کہ از ما اشارت بعموم منسوبات باللہ سبحانہ است چہ ما مستعمل است در غیر ذوی العقول نیز غالباً و صراحت بخصوص حضرت آدمؑ بقرینہ محلی و تخصیص خلقت بیدیّ است واللہ تعالیٰ اعلم بحقیقۃ الصواب و ازینجا است کہ حکم شرک فی العبادت بریں سجدۂ تحیۃ لحوق کفر کند بر حاکم و در صورت عدم ثبوت نسخ قیاس اینست کہ استکبار و انکار ازیں سجدہ بما یستحق کشد و اگر فرق نکردہ شود بہ نیت تخصیص سجدہ اینست کہ امر فرمود اللہ سبحانہ بشرک و شرک آورد حضرت یعقوب علیہ السلام و ایں متعارض خواہد شد از نہی سجدۂ عبودیۃ و عصمۃ نبی نہ موافق و نہ منسوخ از ینکہ شرک باتفاق جملہ ملل منہی عنہ است و اگر فرق کردہ شود خود ظاہر است کہ سجدہ عبودیت شرک است نہ غیر او و لیکن بعد ثبوت قطعی نسخ غیر سجدۂ عبودیت از قرآن مجید چنانکہ معمول علم اصول است وقوعش کبیرہ باشد ورنہ مباح باشد بقاعدۂ علم اصول

**شرحہ** اور یہ بھی معلوم رہے کہ حرف مَا جو فقرہ لما خلقت بیدیّ میں ہے گو اس سے اللہ سبحانہ کے عام منسوبات کی طرف اشارہ ہو رہا ہے یعنی وہ عام اشیاء جو خدا کی طرف نسبت کی گئی ہیں۔ کیونکہ عربی میں حرف مَا اکثر غیر ذوی العقول میں استعمال کیا جاتا ہے لیکن قرینۂ محلی اور تخصیص خلقت بیدیّ پر نظر کر کے حضرت آدم علیہ السلام کے خاص ہونے پر اسکی صراحت ہے یعنی حرف مَا کا استعمال اکثر بے عقل اشیا کے لیے زبان عرب میں ہوتا ہے لہٰذا اس سے اشارہ اگرچہ ان عام اشیا کی جانب ہے جو خدا کی منسوبات میں ہیں لیکن قرینۂ محل اور خاص خدا کے ہاتھ کی بنی ہوئی مخلوق کی خصوصیت پر نظر کر کے حضرت آدم علیہ السلام کے خاص ہونے پر صاف و صریح اشارہ کر رہا ہے کیونکہ حرف مَا کا استعمال کبھی صاحب عقل کے لیے بھی ہوتا ہے گو اکثر اور غالب نہیں بخلاف مَن موصولہ کے کہ اسکا استعمال اسمیں اکثر اور غالب ہے۔ اور حقیقت صواب کو اللہ ہی بہتر جانتا ہے۔ اور یہیں سے معلوم ہو گیا کہ اس سجدۂ تحیۃ پر حکم شرک فی العبادت اسکے حاکم پر کفر کو لاحق کر دیگا۔ بلکہ اسکے منسوخ ثابت ہونیکی صورت میں قیاس یہ ہے کہ اس سجدہ سے استکبار اور انکار بما یستحق کو کھینچ لیجائیگا یعنی جو کلام الٰہی پر انکار و استکبار کا حکم ہے اسی کا وہ مستحق ٹھہرے گا۔ اور اگر تخصیص سجدہ کے ساتھ نیت میں فرق نہ کیا جاویگا تو یہ ہوگا کہ اللہ سبحانہ نے شرک کا حکم فرمایا اور حضرت یعقوب علیہ السلام سے شرک ظاہر ہوا اور یہ شرک نہی و ممانعت سجدۂ عبودیت سے جو غیر کے لیے منہی عنہ ہے اور عصمت نبی سے کیونکہ نبی معصوم شرک وغیرہ سے خدا کی پناہ میں ہے متعارض ہوگا نہ موافق ہوگا اور نہ منسوخ کیونکہ نہ آیات موافق سے رفع تعارض ہو کر توافق ہو سکے گا نہ منسوخ سے اسلیے کہ شرک بالاتفاق تمام ملتوں میں منہی عنہ ہے اور اسکی ممانعت ہر ایک نبی کی ملت میں ثابت ہے۔ اور اگر تخصیص سجدہ کی نیت کے ساتھ فرق کیا جاویگا تو خود ظاہر ہے کہ سجدۂ عبودیت غیر کیلیے شرک ہے نہ اسکے سوا اور سجدہ۔ ولیکن قرآن مجید سے سجدۂ عبودیت کے سوا غیر سجدہ منسوخ قطعی ثابت ہونیکے بعد بھی جیسا کہ علم اصول کا معمول ہے سجدہ غیر کا واقع ہونا کبیرہ ہوگا ورنہ علم اصول کا قاعدہ پر مباح ہوگا جبکہ غیر سجدہ عبودیت کلام مجید سے منسوخ قطعی ثابت نہ ہوگا۔

وازکریمہ وَاَنَّ الْمَسَاجِدَ لِلّٰہِ فَلَا تَدْعُوْا مَعَ اللّٰہِ اَحَدًا ۝ نسخ ونہی سجدہ تحیۃ ثابت نمی شود بسبب وقوع اختلاف درتحقیق لفظ ومعنی مساجد چنانکہ گفتہ شدکہ مساجد جمع مسجد بکسرجیم اسم ظرف بمعنی موضع سجدہ است وایں کریمہ نازل شد تنبیہاً در منع مشابہت بایہود ونصاریٰ کہ عبادت میکنند حضرت عزیر وحضرت عیسیٰ علی نبینا وعلیہما الصلوٰۃ والسلام را بالوہیت درصوامع خودہا ودرمنع مشابہت بامشرکین کہ گردبیت الحرام میگفتند لبیک لا شریک لک الا شریک ھولک وگفتہ شدکہ نازل گردید برای کسانیکہ عرض کردند یارسول اللہ صلعم دریں مسجد حضور نتوانیم بسبب دوری فرمان رسید کہ ہمہ مسجد برای خدای دانا وبینا است ہرجا کہ توانید عبادت باخلاص نمایید۔ وگفتہ شدکہ نازل گشت دراباحۃ آنکہ تمام روی زمین مسجد است برای امۃ آنحضرت صلعم پس عبادت باخلاص کنید وگفتہ شدکہ مراد از مواضع سجود سجدہ است ای سجدہ مخصوص برای خدائے عزوجل است

**ترجمہ** اورآیت کریمہ وَاَنَّ الْمَسَاجِدَ لِلّٰہِ فَلَا تَدْعُوْا مَعَ اللّٰہِ اَحَدًا جو سورۂ جن کے اول رکوع میں ہے یعنی اور بیشک مسجدیں خدا کے ہی لیے ہیں سو تم نہ پکارو اللہ کے ساتھ کسیکو۔ اس کریمہ سے مساجد کے لفظ اور معنی کی تحقیق میں اختلاف واقع ہونیکے سبب سجدہ تحیۃ کا نسخ اور نہی یعنی منسوخ اور منع ہونا نہیں ثابت ہوتا ہے چنانچہ کہا گیا ہی کہ مساجد جمع مسجد بکسر جیم صیغہ اسم ظرف کا ہی جسکے معنی موضع سجدہ کے ہیں۔ حالانکہ یہ آیت کریمہ یہود اور نصاریٰ کے ساتھ مشابہت میں ممانعت کے لیے تنبیہاً نازل ہوئی ہے کہ وہ حضرت عزیر اور حضرت عیسیٰ علی نبینا وعلیہما الصلوٰۃ والسلام کی اپنے اپنے عبادت خانوں میں خدا مانکر عبادت کرتے تھے۔ اوران مشرکین کی مشابہت میں منع کیلیے بھی جو بیت الحرام کے گرد لبیک لا شریک لک الا شریک ھولک کہتے تھے نعوذ باللہ منہا۔ اور یہ بھی کہا گیا کہ یہ آیت ان لوگوں کے لیے نازل ہوئی جنھوں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم اس مسجد میں دوری کے سبب نہیں حاضر ہو سکتے حکم ملا کہ سب مسجدیں خدائے دانا اور بینا کے واسطے ہیں جہاں ہو سکے تم اخلاص سے عبادت کرو۔

اور یہ بھی کہا گیا کہ یہ آیت اس بات کی اباحت میں نازل ہوئی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کے واسطے تمام روئے زمین مسجد ہے پس عبادت اخلاص سے کرو کہ خدا نے تمام روئے زمین کو تمھارے لیے مسجد بنا دیا اور عبادت کو ہر جگہ مباح کردیا جہاں چاہو اخلاص سے عبادت کرو۔ اور مساجد کی نسبت یہ بھی قول ہے کہ مواضع سجود سے مراد سجدہ ہے یعنی مراد ظرف سے مظروف ہے۔ اس صورت میں مطلب آیت یہ کہ سجدہ خدائے عزوجل کے لیے مخصوص ہے۔

تحقیق لفظ و معنی مساجد میں اختلاف ہونیکی وجہ

اور اسی وجہ سے سجدہ تحیۃ منسوخ نہیں ہے

و گفتہ شد کہ مساجد جمع مسجد بفتح جیم مصدر میمی بمعنی سجدہ است جنسا پس تنبیہ بود خصوصیۃ اجناس سجدہ برائے خدائے عزوجل است و در این دو صورت اخیرہ بقرینہ فلا تدعو مع اللہ احدًا خصوصیۃ سجدہ عبودیت مفہوم میشود نہ سجدہ تحیۃ و اگر گرفتہ شود از مساجد اجناس سجدہ این مدلول قطعی الثبوت نیست بسبب اختلاف و قرینہ مذکورہ تا ناسخ بود مر سجدہ تحیۃ را و این اختلاف بمطالعہ تفاسیر متون یافت

اکنون سخن است در تحقیق معانی احادیث طیبہ چنانکہ ذکر کرد صاحب مشکوۃ از شرح امام محی السنۃ

مطلب تفسیر حدیث شریف عن ابی خزیمۃ رضی اللہ عنہ انہ رای فیما یری النائم الخ

عن ابی خزیمۃ رضی اللہ عنہ انہ رای فیما یری النائم انہ سجد علی جبہۃ النبی صلعم فاخبرہ فاضطجع لہ النبی صلعم وقال صدق رؤیاک فسجد علی جبہۃ النبی صلعم از لفظ صدق رؤیاک دلالۃ بر اشارت بجا آوردن این سجدہ است ظاہر است کہ درین حدیث شریف صراحۃ سجدہ عبودیت و تحیۃ نیست پس ظن آنست کہ این سجدہ تحیۃ باشد اگر سجدہ عبودیت بودی حضرت صلعم رخصتش بر پیشانی نورانی و تاویل در کلام نفرمودے واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب ۔

ترجمہ اور یہ بھی قول ہے کہ مساجد جمع مسجد بفتح جیم مصدر میمی ہے جس کے معنے جنس سجدہ ہی پس اجناس سجدہ کی خدائے عزوجل کے لیے خاص ہونیکی تنبیہ ہے ۔ اور ان دو آخری صورتوں میں فلا تدعوا مع اللہ احدًا کے قرینہ سے سجدہ عبودیت کی خصوصیت سمجھی جاتی ہے نہ سجدہ تحیۃ کی ۔ اور اگر مساجد سے اجناس سجدہ ہی مان لی جاویں تب بھی یہ مدلول اختلاف اور قرینہ مذکور کے سبب قطعی الثبوت نہیں ہے کہ اسکا ثابت ہونا قطعی مانا جاسکے تاکہ خاص سجدہ تحیۃ کے لیے ناسخ بنجا دے ۔ اور یہ اختلاف تفاسیر کے مطالعہ سے معلوم ہو سکتا ہے

اب احادیث طیبہ کے معانی کی تحقیق میں گفتگو ہے جیسا صاحب مشکوۃ نے ذکر کیا ہے شرح امام محی السنہ سے

بیان تحقیق معانی احادیث شریف اور انکی تفسیر

تفسیر حدیث شریف ابی خزیمہ کی سجدہ جبین مبارک پر کرنیکے باب میں بنا بر تصدیق رویا

کہ حضرت ابی خزیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انھوں نے روایت کی اس بارہ میں جو سوتا ہوا آدمی خواب میں دیکھتا ہے وہ یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشانی مبارک پر انھوں نے سجدہ کیا خواب میں پھر آپ سے آکر بیان کیا تو ان کے لیے نبی صلی اللہ علیہ وسلم چت لیٹ گئے اور فرمایا آپنے خواب کو سچ کرے پس حضرت خزیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشانی نورانی پر سجدہ کرلیا ۔ اس حدیث شریف میں لفظ صدق رؤیاک سے اس سجدہ کی بجا آوری کی اشارت پر دلالت ہے ۔ ظاہر ہے کہ اس حدیث شریف میں سجدہ عبودیت اور تحیۃ کی صراحت نہیں ہے ۔ پس گمان یہی ہے کہ یہ سجدہ سجدہ تحیت ہووے اگر سجدہ عبودیت ہوتا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم رخصت سجدہ کی پیشانی نورانی پر اور کلام میں تاویل نہ فرماتے واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب ۔

واخرج الامام احمد بن حنبل رض عن عائشة رض ان رسول الله صلعم كان في نفر من المهاجرين والانصار فجاء بعير فسجد له فقال اصحابه يا رسول الله صلعم تسجد لك البهائم والشجر فنحن احق ان نسجد لك فقال رسول الله صلعم اعبدوا ربكم واكرموا اخاكم ولو كنت آمرًا لاحد لامرت المرأة ان تسجد لزوجها +

بدانکہ نظر بتعلق جواب با سوال ضرورتًا جواب از سوال خاص مجمل بضمن عموم عبادت خصوص معبود وعموم اکرام ومکرم مساوی المنزلت تفصیلاً بفصاحت کلام وبلاغت مرام است حاصل آنست کہ ہرچہ از جنس عبادت بدنی ومالی برائے معبود است برائے اکرام مساوی جائز است

**ترجمہ** اور حضرت امام احمد حنبل رضی اللہ عنہ نے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالی عنہا سے یہ حدیث نکالی ہے کہ تحقیق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک گروہ میں مہاجرین اور انصار کے تھے کہ ایک اونٹ آیا اور اسنے آپکو سجدہ کیا تو آپ کے صحابہ نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپکو چوپائے اور درخت سجدہ کرتے ہیں پس ہم آپکو سجدہ کرنیکے زیادہ لائق ہیں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنے رب کی بندگی کرو اور اپنے بھائیوں کی تکریم اور عزت کرو۔ اور اگر میں کسی کو کسی کے واسطے سجدہ کرنیکا حکم کرنیوالا ہوتا تو البتہ میں عورتوں کو ان کے شوہروں کے لیے سجدہ کرنے کا حکم دیتا + یہاں سمجھنا چاہیے کہ جواب کو سوال کے ساتھ جو تعلق ہے اسپر نظر کرنے سے یہ بات ضرور معلوم ہوگی کہ سوال خاص کا جواب مجمل جسکے ضمن میں عموم عبادت اور خصوص معبود اور عموم اکرام اور مکرم مساوی المنزلت بطور تفصیل ہے پوری فصاحت کلام اور بلاغت مرام ہے۔ یعنی سوال وجواب کے تعلق میں جو ان کے درمیان ہے غور کریں کیونکہ مفہوم مطلب کیلیے انکے آپس کے تعلق میں غور ونظر کرنا ضروری ہے اور ضرور کئی امر معلوم ہونگے۔ ایک یہ کہ سوال خصوصیت سجدہ کی بابت ہے۔ دوسرے اسکا جواب مجمل ہے۔ تیسرے اس مجمل جواب کے ضمن میں عموم عبادت کا بیان ہے۔ چوتھے خصوص معبود کا اظہار ہے۔ پانچویں عموم اکرام کا حکم ہے۔ چھٹے ہمرتبہ لوگ بھی جو عموم اکرام میں شامل ہوکر مکرم سمجھے جاتے ہیں انکا بھی عموم ہے ساتویں اس حکم اکرام کی تفصیل مراتب ہے۔ آٹھویں باوجود مجمل کلام کے اسقدر مطالب من التفصیل کہ ہنوز بیان سے باہر ہیں اس کلام کا اپنے مقاصد میں فصیح وبلیغ ہونا بخوبی ظاہر ہے اور فصاحت یہ کہ بیان عام فہم حاوی مطالب ہو۔ اور بلاغت یہ کہ قلیل الفاظ میں کثیر معانی ہوں۔ حاصل یہ کہ جو کچھ بدنی اور مالی عبادت کی جنس سے بہ نیت عبودیت معبود کیواسطے ہو وہی بصورت اکرام بتفاوت نیت برابر شخص کے اکرام کے لیے جائز ہے پس برتر کے لیے زیادہ مناسب ہے اور سجدہ بھی ایک قسم اسی کی ہے مطلب یہ کہ سوال خاص عبادت سجدہ کا جواب عام عبادت میں ہے اور مادہ خصوص معبود کا اظہار کرنا پھر اکرام مساوی کا حکم اسی پر عطف کرکے ظاہر اولویت کا بقیہ ہے۔ [illegible] یا انکا مفہوم یہ کہ جو کچھ بدنی ومالی کہ معبود کیلیے امر ہے بہ نیت عبودیت وہی مساوی کے اکرام کے جائز ہے بہ نیت تحیت وکرامت پس اعلی کے اکرام کیلیے بدرجہ اولی ہے حالانکہ سجدہ بھی عبادت ہے تو ثبوت عبادت خاص عموم عبادت کے لیے کیسے مانع ہوگا +

مطلب تفسیر حدیث شریف اخرج الامام احمد عن عائشة رض ان رسول الله صلعم كان في نفر من المهاجرين - الخ +

تفسیر حدیث دوم مع رد وقدح بتعظیم وادعای حضرت عائشہ رض سے سجدہ شتر میں اور سوال صحابہ اور جواب آنحضرت صلعم مع ثبوت سجدۂ تحیت پر لائق استنباط حدیث +

پس برائے اعلیٰ اولیٰ است وسجدہ ہم نوعی از انست از ینجا است کہ سجدہ وقیام بربطِ یدین و
ذوالخنار و نذرانہ از ہرچہ باشد و ذبیحہ اکراماً روا است وبقطعِ تعلقِ مذکور جواب از سوال تواند
شد و نیز اصلی دیگر برائی استدلال برجوازِ قیام بربطِ یدین ذوالخنار و ذبیحہ اکراماً ثابت حق
چنانکہ فقہاء جواز آنہمہ فرمودہ اند ھم وظاہر است کہ امر ثابت است نہ نہی مگر اشارتاً از عموم
عبادت بغیرِ معبود کہ آں مراد است بجائی خود و مانع نشود سجدۂ تحیۃ ثابت مذکور را و اگر
فرعموم شود سجدۂ تحیۃ معارض شود ثابت مذکور را فکیف الزعم + وخصوص اکرام باخوت حقیقی
معارض نشود عموم ثابت قرآنی وحدیثی را کہ باکرامِ غیر عام واقع است قال سبحانہ واخفض
جناحک للمؤمنین الآیہ وقال صلعم ان من اجلال اللہ اکرام ذی شیبۃِ المسلم
پس عمومِ اکرام باخوت مجازی است ای بمعنی مساوی واخوتِ حقیقی باحضرت سرور انبیاء صلعم ثابت نیست

**ترجمہ** پس یہاں سے یہ مسئلہ حاصل ہو گیا کہ سجدہ- اور ہاتھ باندھ کر کھڑا ہونا- اور سلام کیلیے جھکنا- اور نذر کا کرنا جس
چیز کی ہو- اور قربانی اکرام مکرم کے لیے جائز ہے- اور اگر اس تعلق سے جو سوال وجواب کی نسبت مذکور ہے قطع نظر کیجاوے
تو یہ جواب سوال خاص کا کیسے ہوگا بلکہ نہیں ہو سکتا ہے کہ قطع تعلق مذکور کرنے پر سوال خاص سجدہ کا یہ جواب ہو سکے سوائے
اسکے ایک اصل اور قاعدہ اور بھی اکرم وتعظیم کے لیے ہاتھ باندھ کر کھڑے ہونے- اور جھکنے- اور قربانی کرنیکے جواز پر
دلیل اختیار کرنے کے واسطے ثابت ہے جیسا کہ فقہاء نے ان سبکو جائز فرمایا ہے- اور وہ ظاہر ہے اسطرح کہ حدیث مسطورہ
میں جواب سوال میں جو امر ہے وہ ثابت ہے نہی یعنی کرنیکا حکم ہے ممانعت نہیں ہے مگر عموم عبادت سے اشارتاً غیر معبود
کے لیے بھی ثبوت ہے کہ وہ بجائے خود مراد ہے اور سجدۂ تحیۃ امر ثابت مذکور کا مانع نہیں ہوتا ہے کیونکہ سوال ثابت کا
جواب ثابت میں بغیر نفی نہی واقع ہوا ہے- پس اثبات عبادت معبود مخصوص تعمیم عبادت غیر مخصوص کا نافی ومانع
نہیں- اور حکم ثبوتِ اکرام ہر قسم کی تعظیم ومکرمت کو شامل ہے اور سجدۂ تحیۃ بھی تعظیمی اور اکرامی ہے تو بطور تکریم
مکرم کے لیے جائز ہے اور امر ثابت مذکور کا کسی طرح مانع نہیں کیونکہ عموم عبادت میں تحت اکرام داخل ہے پس
خصوص عبادت کو کسی طرح مانع اور اسکا معارض نہیں ہے- اب یہ زعم کہ سجدۂ تحیۃ امر ثابت مذکور کا معارض ہوتا
ہے کیسا زعم ہے- حالانکہ خصوص اکرام بھی حقیقی اخوت کے ساتھ اس حدیث کے الفاظ اکرموا اخاکم سے ثابت نہیں ہے
اسلیے کہ وہ معارض ہوتا ہے عموم امر کا جسکا ثبوت قرآن اور حدیث سے اکرام غیر کے لیے عام واقع ہوا ہے جیسا فرمایا
تو سبحانہ نے واخفض جناحک للمؤمنین الآیہ کہ سورۂ حجر کے رکوع ششم میں ہے یعنی اور جھکا دیجیے اپنے بازو کو
مومنین کیواسطے یعنی انکا [illegible] عاجزی [illegible] خردوں کے لیے زیبا ہے- اور فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ

ومجازی منہی عنہ بکفر است لقولہ تعالیٰ ولا تجہروا لہ بالقول کجہر بعضکم
لبعض ان تحبط اعمالکم الآیہ واز لو کنت امراً الخ نفی آمریۃ مخصوصہ باین سجدہ بافادۂ
استمرار ش باقتضاء ربط باحدہم ثابت است نہ نفی سجدہ بلکہ ثبوت باستحسان این
سجدہ واولویتش برای والدین واستادین و رسول اللہ صلعم بمقابلہ زن وشو
است چہ ماموریہ نتواند شد مگر سجدہ تحیۃ و نہ نفی آمریۃ عامہ مستمرہ چہ آنحضرت صلعم آمر و
ناہی است عموماً و استمراراً ش بدلالۃ عموم لفظ آمر و ربط باحدہم وفی المواہب اللدنیہ
عن انس بن مالک رضی اللہ عنہ قال دخل رسول اللہ صلعم ومعہ ابوبکر و عمر و رجل

**ترجمہ** اور مجازی اخوت منہی عنہ بکفر ہے یعنی بسبب کفر کے قرآن مجید سے اسکی نہی و ممانعت ثابت لہذا ممنوع ہے
اسلیے کہ فرمایا اللہ تعالیٰ نے سورۂ حجرات کے پہلے رکوع میں ولا تجہروا لہ بالقول کجہر بعضکم لبعض ان تحبط
اعمالکم الآیہ یعنی اور نہ پکارو زور سے آپکو وقت گفتگو جیسا بعض تمہاری بعضکو زور سے پکارتے ہیں کہ تمہاری اعمال
ایسی صورت میں اکارت ہوجاینگے آخر آیۃ تک۔ اور فقرہ حدیث لو کنت امراً الخ سے اسی سجدہ کی آمریت مخصوصہ
کی نفی ثابت ہے جسمیں ربط احد کے اقتضاء سے فائدہ استمرار ہے نہ نفی ہر سجدہ کی بلکہ اس سجدۂ تحیۃ کے مستحسن ہونیکا ثبوت ہے
اور جورو خاوند کے مقابلہ میں والدین اور استاددین اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے اسکی اولویت ثابت ہے
کیونکہ ماموریہ نہیں ہوسکتا ہی سوائے سجدۂ تحیۃ کے۔ اور نہ آمریت عامہ مستمرہ کی نفی ہے کیونکہ آنحضرت صلعم عموماً اور
استمراراً آمر و ناہی ہیں جیسا امر کے لفظ کا عموم اور اسکا احد کے ساتھ ربط دلالۃ کرتا ہے۔ یعنی فقرہ حدیث لو کنت
امراً الخ میں خاوند کے لیے بیوی کو سجدہ کرنیکے ساتھ ہر ایک کو ہر ایک کے لیے سجدہ کی آمریت کی یعنی حکم کرنیکی شرط لگانے
جسمیں استمرار کا فائدہ ہی ہی مخصوص آمریت کی نفی کا ثبوت ہے یعنی اس خاص درجہ میں سجدہ کیلیے خاص حکم کرنیکی نفی ہی۔ نفی سجدہ
کی اور نہ ہمیشہ کے عام امر ہونیکی بلکہ اس سجدہ کے مستحسن ہونیکی نسبت ثبوت ہے اسلیے کہ نفی نزنب انتر ثبوت ذہنی ثابت کی
ہوتی ہی پس ثابت کا نفی سے متقدم ہونا ضروری ہی۔ اور خاوند بی بی کے مقابلہ میں ماں باپ اور [illegible] استاد اور رسول اللہ صلعم
کے لیے اسکی اولویت ہی کیونکہ ثبوت متقدم میں ماموریہ نہیں ہوسکتا ہے مگر سجدۂ تحیۃ پس اسی کا حکم کیا جاسکتا ہی اور یہی مراد
ہوسکتا ہی اور اسی ثبوت کے عوارض میں سے کسی عارض کی نفی ہوسکتی ہے نہ عین ثابت کی لہذا [illegible] صلعم [illegible] ہی نہ عام سجدہ
کی اور نہ ہمیشہ کے عام امر ہونیکی نفی ہے کیونکہ آنحضرت صلعم ہمیشہ کے لیے عام طور پر حکم کرنے [illegible] جیسا لفظ
امر کا عام ہونا اور پھر اسکے ساتھ لفظ احد کا ربط دلالت کرتا ہے۔ اور کتاب مواہب لدنیہ میں حضرت انس بن مالک رضی اللہ
عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا انھوں نے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک انصاری کے احاطہ میں داخل ہوئے [illegible] حضرت ابوبکر اور

من الانصار وفی الحائط غنم فسجدت له صلعم فقال ابوبکر یا رسول الله صلعم نحن احق بالسجود لك من هذه الغنم فقال رسول الله صلعم لا ینبغی لاحد ان یسجد لاحد الا لله تعالیٰ - باید دانست که بر لفظ سجود الف و لام عہد ذہنی تواند شد اعنی سجدہ کہ غنم بجا آوردہ و آں جز تعظیمی نتواند شد ازینجا است از صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نحن احق بالسجود لك من هذه الغنم نہ الف و لام استغراق کہ مشتمل سجدۂ عبودیت تواند شد و آں برائے غیر اللہ تعالیٰ جائز نیست و لفظ ینبغی در محل جواز مستعمل است نہ وجوب پس حاصل ایں است کہ ایں سجدہ ش کہ سخن در آنست م سزاوار نیست کسی را برائے کسے لکن سزاوار است برائے اللہ جل شانہ بجواز نفی ش در مستدرک منہ م و اثبات ش در مستدرک م و دریں صورت الّا بنا بر استدراک است نہ تحصیر ش چہ جواز مانع تحصیر است

**ترجمہ** انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہم تھے اور اس احاطہ میں ایک بکری تھی پس اُسنے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو سجدہ کیا - اسپر حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہم آپ کو اس سجدہ کرنیکے اس بکری سے زیادہ حقدار ہیں اسوقت رسول اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ الہٖ وسلم نے فرمایا کسیکو کسی کا سجدہ کرنا نہیں زیبا ہے لیکن خدائے برتر کے لیئے یہاں یہ سمجھنے کی بات ہے کہ لفظ سجود پر فقرہ نحن احق بالسجود الخ میں الف و لام عہد ذہنی کا ہوسکتا ہے کہ مراد اس سے وہی سجدہ ہے جو بکری نے ادا کیا اور وہ سوائے تعظیمی کے اور نہیں ہوسکتا - اسی بنا پر قول حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ہے نحن احق بالسجود لك من هذه الغنم یعنی بکری کی نسبت دیگر خود کو زیادہ حقدار سجدہ بیان کیا تاکہ معلوم ہو کہ مراد وہی سجدہ ہے جو بکری نے کیا جسمیں غایت تعظیم مقصود تھی - نہ الف و لام استغراق کا لفظ مذکور پر ہے جو سجدۂ عبودیت کو مشتمل ہوسکتا ہے کیونکہ غیر خدا کے لیے ایسا سجدہ جائز نہیں ہے - اور لفظ ینبغی اور لا ینبغی کا استعمال محل جواز میں ہوتا ہے نہ وجوب میں پس فقرہ لا ینبغی لاحد ان یسجد لاحد الا الله تعالےٰ کا حاصل یہ ہوا کہ یہ سجدہ جس میں کلام ہے کسیکو کسی کے واسطے زیبا نہیں ہے لیکن زیبا ہے اللہ جل شانہ کے واسطے مستدرک منہ میں جواز نفی کے ساتھ اور مستدرک میں اثبات کے ساتھ - کیونکہ جملہ مستدرک منہ سے نفی جواز نفی سے مفہوم اثبات مستدرک حاصل ہوا ہے اُسکے لفظ لا ینبغی میں نفی جواز کے اعتبار سے کسیکو کسی کے لیے سجدہ سزاوار نہوا جائز ہے اور جملہ مستدرک الا لله تعالیٰ اس میں اسی اعتبار سے اُسی کا اثبات بوجہ استدراک واجب ہے پس جملہ سابق کا یہ مفہوم حاصل ہے اور اس صورت میں حرف الّا استدراک کے لیے ہے نہ تحصیر کے لیے کیونکہ جواز اثبات و نفی جس کا لا ینبغی مقتضی ہے وہ مانع تحصیر ہے لہذا حرف الّا بمعنے حصر و استثناء یہاں نہیں مراد ہوسکتا بجز جواز اور استدراک کے ❊

بیان لفظ ینبغی و لا ینبغی کا استعمال محل جواز میں ہے وجوب میں نہیں ❊

م ونیز باید دانست کہ آں یسجد ہم عام نتواند شد کہ عموم سجدۂ عبودیت را ہم مشتمل تواند شد و آں در تحت لاینبغی نتواند شد کہ منفی بہ ش برائے غیر اللہ تعالیٰ م و مثبت بہ ش برائے اللہ تعالیٰ م بوجوب است پس سخن در سجدہ جائز تواند شد کہ سجدۂ تعظیم است نہ ش سخن در سجدہ م واجب کہ سجدہ عبودیت است پس ازیں حدیث شریف اولویۃ سجدۂ تعظیم ہم برای خدائے عزوجل کہ شامل عبادت است تواں فہمید نہ نفی سجدۂ تحیۃ کہ معارض شود مر ثابت را و دریں حدیث شریف ای ما رواہ ابو داؤد عن قیس ابن سعد قال اتیت الحیرۃ فرایتہم یسجدون لمرزبان لہم فقلت لرسول اللہ صلعم کل احق ان یسجد لہ فاتیت رسول اللہ صلعم فقلت انی اتیت الحیرۃ فرایتہم یسجدون لمرزبان لہم فانت احق ان نسجد لک فقال لی ارایت لو مررت بقبری اکنت تسجد لہ فقلت لا فقال لا تفعلوا +

ترجمہ اور یہ بھی سمجھنا چاہیے کہ آں یسجد سے سجدہ بھی عام مراد نہیں ہو سکتا کیونکہ عموم سجدۂ عبودیت کو بھی شامل ہو سکے گا۔ اور سجدۂ عبودیت لا ینبغی کے تحت میں نہیں ہو سکتا اسلیے کہ یہ منفی بہ غیر خدا تعالیٰ کے واسطے ہے اور مثبت بہ خدا تعالیٰ کے لیے مرتبہ وجوب میں ہے یعنی سجدہ عبودیت کی نفی غیر خدا کے واسطے اور اسکا اثبات خدا کے لیے واجب ضروری ہے۔ لہذا گفتگو سجدۂ جائز میں ہو سکتی ہے جو سجدۂ تعظیمی ہے نہ سجدۂ واجب میں جو سجدۂ عبودیت ہے کہ اسمیں کلام کی گنجائش نہیں۔ پس اس حدیث شریف سے اولویت سجدۂ تعظیم کی خدائے عزوجل کے لیے بھی کہ شامل عبادت ہے سمجھی جا سکتی ہے نہ نفی سجدۂ تحیۃ کی اس سے مفہوم ہوتی ہے کیونکہ نفی میں خاص ثابت کے ساتھ معارضت پیدا ہو جاوے گی +

اور اس حدیث شریف میں یعنی جسکو ابو داؤد نے حضرت قیس ابن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا کہ کہا حضرت قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہ میں مقام حیرہ میں آیا تو میں نے وہاں کے حاکم کے لیے اُسکے لوگوں کو سجدہ کرتے دیکھا اُس وقت میں نے اپنے دل میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت کہا کہ سب آپ کے لیے سجدہ کرنے کے زیادہ حق دار ہیں پھر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا تو میں نے عرض کیا کہ میں مقام حیرہ میں آیا تو میں نے وہاں کے مرزبان کے لیے اُس کے لوگوں کو سجدہ کرتے دیکھا پس آپ زیادہ مستحق ہیں کہ ہم آپ کو سجدہ کریں تو آپ نے مجھے فرمایا کیا تو نے معلوم کر لیا جبکہ تو میری قبر پر گذر کیا ہے تو کیا اس کا سجدہ کرے اُس پر میں نے عرض کیا نہیں تو آپ نے فرمایا مت کرو +

مطالعہ مبحث حدیث شریف ابو داؤد عن قیس ... قال اتیت الحیرۃ ...

تفسیر حدیث ... حضرت قیس رضی اللہ عنہ ...

پاس ... رسول اللہ صلعم کا آپ ... سجدہ ...

ایں شرط و جزا مبنی بر جوازش است ورنہ در صورت تخالف شرط و جزا **ش** ای قیل بلی بمقابلہ لا وقیل افعلوا بمقابلہ لا تفعلوا **م** مبنی بر عدم جواز ثابت خواہد شد و در صورت صحۃ منع از شرط **ش** بحمل استفہام بمراد منع و باید دانست کہ حمل استفہام بمراد جواز ہم تواند شد **م** صحۃ منع از جزا معارض با ثابت اعنی صدق رؤیاک وغیر آں است و ایں منع تمام **ش** بجمع مخاطب **م** سجدہ تحیۃ مخصوص بتوقفش بر شرط و بتقابلش با ثابت **ش** ای صدق رؤیاک وغیر آں **م** ضعفاً بعموم مفعول نہی بسجدہ **ش** متعلق بعموم **م** مشروط **ش** یعنی تواند شد کہ ایں نہی از سجدہ مشروط باشد پس حاصل چنین است کہ اگر ہستی کہ سجدہ کنی قبر مرا بمعرفت سویت عظمتم در حیات و ممات سجدہ کنی تو وہر کہ عارف باشد و اگر نئی مکن تو وہر کہ نباشد **م**

**ترجمہ** یہ شرط و جزا اسکے جواز پر مبنی یعنی خبر دی رہی ہیں ورنہ شرط و جزا کے مخالف ہونیکی صورت میں جبکہ مقابلہ لا میں بلی کہا جاوے۔ اور لا تفعلوا کے مقابلہ میں افعلوا کہا جاوے۔ تو اس شرط و جزا کا ابنا یعنی آگہی عدم جواز پر ثابت ہوگی۔ یعنی بطور استفہام حاضری مزار کی شرط پر اسمیں سجدہ کی قید لگانا اسکے جواز کی خبر دی رہا ہی۔ ورنہ جملہ شرطیہ میں درصورت خلاف بجائے ناکے ہاں اور بجائے مت کرو کے کرو کہا جائے تو یہ شرط و جزا نہ جائز ہونے پر خبر دینی والے ثابت ہونگے۔ مطلب یہ کہ اسطرح کہنا کہ کیا تو دیکھتا ہے اگر میرے مزار پر گذرے کیا ہی تو کہ اسکا سجدہ کر کر مع اس جواب کے کہ نہیں تو حکم ہو امت کرو۔ اسمیں اگر حاضر مزار ہونے پر سجدہ کرنیکا جواز نہ مانا جائیگا تو اسکے خلاف میں یہ عبارت کہ کیا تو دیکھتا ہے اگر تو میرے مزار پر گذرے کیا ہے تو اسکا سجدہ کرے مع اس جواب کے کہ ہاں تو حکم ہو کہ کرو تو یہ شرط و جزا دونوں نہ جائز ہونے پر آگہی دینے والے ثابت ہونگے۔ حالانکہ یہ سمجھنے کی بات ہے کہ حمل استفہام یعنی کلام کا استعمال استفہام پر جو بطور سوال ہو محمول کرنا مراد کے جائز ہونے پر بھی ہو سکتا ہی۔ اور شرط سے ممانعت کے صحیح ہونیکی صورت میں جبکہ شرط ممانعت کی مراد پر استفہام کے ساتھ محمول ہو حالانکہ حمل استفہام مراد جواز پر بھی ہو سکتا ہے۔ جزا سے صحیح ہونا ممانعت کا ثابت کے ساتھ معارض ہوگا یعنی جبکہ حاضری مزار کے جواز کے منع کو لا تفعلوا فرمانے پر صحیح مان لیا جاوے تو سجدہ کے جواز کی ممانعت کا صحیح ہونا اقوال ثابت کے معارض ہوگا جیسے صدق رؤیاک وغیرہ مذکور ہوئے۔ اور یہ منع عام کا لا تفعلوا جمع مخاطب کے ساتھ سجدہ تحیۃ کا کہ اسکا توقف شرط پر ہونیکے سبب منع مخصوص ہی اور اسکا مقابلہ ثابت کے ساتھ ہونیکے سبب یعنی صدق رؤیاک وغیرہ کے کہ مذکور ہو چکے ہیں مع توقف شرط ضعف کی صورت میں ہی تو یہ منع عام مخصوص ضعیف مفعول نہی کے عام ہونیکے سبب یا نہی سجدہ مشروط سے ہے یعنی ہو سکتا ہی کہ یہ نہی سجدہ مشروط کی ہو۔ پس حاصل اسطرح ہی کہ اگر تو ایسا ہی کہ میری مساوی عظمتہ کی معرفت کے ساتھ حالت زندگی اور موت میں میری قبر کا سجدہ کرے تو تو اور جو عارف ہو کرے اور جبکہ تجھے یہ معرفت نہیں ہی تو تو نہ کر اور جو شخص کہ اسکو یہ معرفت نہ ہو۔

یا نہی مفید اثبات <sub></sub>ش ای توانند شد کہ نہی نفی مفید اثبات باشد پس حاصلش چنین است آنکہ گفتی کہ سجدہ نکنم قبر را چنین مکن تو و ہر کہ با تفرقہ است در عظمتم بحالت حیات و ممات ھ بحذف ش متعلق عموم ھ و جواز ش عام ش بجمع مخاطب ھ در تخالف شرط و جزا ش ای قیل بلٰی بمقابلہ لا و قیل افعلوا بمقابلہ لا تفعلوا ھ و توافقش ثابت ش اے صدق رؤیاک وغیر آں ھ قوتاً ثابت است پس این منع مخصوص بعرض دیگر ش یعنی شرط ھ نہ بذاتش ضعیف معارض نشود مر عموم ثابت قوی را بلکہ از اشارت شرط و مفعول نہی در جانب نفی سجدہ قبر مبارک ہم ثابت پس برائے حضرت اکرم و مکرم صلعم در حالت حیات بالاولویۃ ثابت

**ترجمہ** یا یہ منع عام مخصوص بصورت ضعف ایسی نہی ہی جو مفید اثبات کی ہی بسبب حذف کے مفعول نہی کے عام ہونیکے سبب یعنی ہوسکتا ہی کہ یہ نہی نفی کی ہووے جو اثبات کو مفید ہو پس اسکا حاصل یہ ہی کہ وہ جو تو نے کہا کہ میں سجدہ قبر کا نہ کروں ایسا مت کر تو اور جو کوئی ہووے کیونکہ میری عظمت بحالت حیات و ممات میں تفرقہ ہوتا ہے۔ اور اس سجدۂ تحیۃ کا جواز عام جمع مخاطب کے سبب شرط و جزا کے خلاف ہونیکی صورت میں جبکہ لا کے مقابلہ میں بلٰی اور لا تفعلوا کے مقابلہ میں افعلوا کہا جاوے۔ اور انکے متوافق ہونیمیں امر ثابت کے یعنی صدق رؤیاک وغیرہ کے ساتھ از روئے قوت ثابت ہے۔ پس یہ منع مخصوص جو غیر کے یعنی شرط کے عارض ہونیکے سبب ضعیف ہے نہ اپنی ذات میں خاص عموم ثابت قوی کا معارض نہیں ہوسکتا۔ بلکہ بسبب اشارت شرط اور مفعول نہی کے کہ جو نفی کی جانب میں ہی سجدہ قبر مبارک کا بھی ثابت ہے۔ پس حالت حیات میں حضرت اکرم مکرم صلعم کیلیے اولویت کے ساتھ ثابت ہے۔ حاصل مطلب تقریر مذکور کا جو اس حدیث شریف میں اُسکے آخر شرطیہ فقرہ سجدۂ قبر مبارک کی نسبت ہے یہ ہی کہ اسمیں شرط و جزا سجدۂ تحیۃ کے جواز پر گواہی دیرہی ہی کیونکہ حضور صلعم کا یہ فرمانا کہ کیا تونے معلوم کرلیا کہ اگر تو میری قبر پر گذر کرے کیا تو ایسا ہی کہ اسکا سجدہ کرے جسکے جواب میں کہا گیا نہیں تو فرمایا مت کرو۔ ابتدا میں شرط بصورت استفہام مجہول ہوا ہی۔ اور اس قسم کے سوال سے مراد کا جائز ہونا بھی مقصود ہوتا ہے پس یہاں جواز مقصود میں کلام ہوا ہی۔ اسلیئے اگر محل استفہام مراد منع پر شرط صحت منع سجدۂ تحیۃ کے لیے مان لیا جاوے یعنی شرط زیارت قبر کی صورت میں سجدہ قبر کی ممانعت سوال مذکور سے صحیح سمجھی جاوے تو اسکی جزا سے سجدہ مذکور کی ممانعت کا صحیح ہونا امر ثابت صدق رؤیاک وغیرہ کے معارض واقع ہوگا۔ اور یہ منع جو لا تفعلوا یعنی مت کرو جمع مخاطب ہے اپنی ذات میں عام ہے شرط زیارت قبر پر جو غیر حیثیت ہے متوقف ہونیکے سبب مخصوص ہوگیا ہی مگر بحالت ضعف۔ اور پھر امر ثابت مذکور سے مقابل ہونیکے سبب ضعیف مخصوص ہے پس ممکن ہی کہ یہ منع مخصوص مفعول نہی لا تفعلوا کے عام ہونیکے سبب نہی سجدہ مشروط سے ہووے جسکا ماحصل اسطرح ہی کہ اگر تو ایسا ہی کہ میری ساوی عظمت کی معرفت کے ساتھ حالت حیات و ممات میں میری قبر کا سجدہ کرے تو تو اور جو عارف ہو کرے تو اور جو تجھ جیسی یہ معرفت نہیں ہی تو تو نکر اور جو شخص کہ اسکو یہ معرفت نہو یا ہوسکتا ہی کہ یہ نہی اس نہی سے ہی جو مفید اثبات ہے یعنی نفی کی نہی ہی جسکا حاصل اثبات ہی جو حذف سے مفعول کے عام ہونیکے سبب یہ بھی اسی عموم میں شامل ہے پس حاصل اسکا اسطرح ہی کہ وہ جو تونے کہا کہ میں سجدہ قبر کا نہ کروں ایسا مت کر تو اور جو کوئی ہووے کیونکہ میری عظمت حالت حیات و ممات میں تفرقہ ہوتا ہی۔ اور اگر یہ سبب تسلیم نہ کیا جاوے تو شرط و جزا کے خلاف ہونیکی صورت میں جبکہ بلٰی بمعنے ہاں بمقابلہ لا بمعنے نہیں اور افعلوا بمعنے کرو بمقابلہ لا تفعلوا بمعنے مت کرو کہا جائیگا۔ تو اسوقت شرط و جزا سجدہ تحیۃ کے عدم جواز پر گواہی دیتے ہونگی جسکا حکم امر ثابت سے متوافق ہوجائیگا کیونکہ افعلوا امر ثابت کا مقتضی ہی حالانکہ حکم نامہ صدق رؤیاک وغیرہ میں سجدۂ تحیۃ کا حضرت نبی اکرم صلعم کی حالت حیات کیلیئے ہی۔ اور اس صورت میں جبکہ جمع مخاطب افعلوا سے بذاتہ اسکا جواز عام ثابت ہے اور امر ثابت سے اسکا تواتر ہم نوا عموم قوۃ ثابت ہو ۔۔۔۔۔۔ مخصوص

وعن صہیب ان معاذاً لما قدم من الیمن سجد للنبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال یا معاذ ما ھذا قال الیہود تسجد لعظمائھا وعلمائھا ورایت النصاری تسجد لقسیسیہا وبطارقتہا قلت ما ھذا قالوا تحیۃ الانبیاء فقال علیہ السلام کذبوا علی انبیاءھم۔ تفسیر کبیر۔ ظاہر است کہ سجدہ حضرت معاذ رض تحیۃ بودہ وسکوت حضرت صلعم براں وفرمود کہ دروغ گفتند بر انبیائی خود چہ از کریمہ ما کان لبشر الخ ظاہر است وحکم شرک نفرمود۔ ازانجا کہ آنحضرت صلعم منعوت بہ اوتیت بجوامع الکلم است ایں کلام بلاغت نظام کہ دریں بحث مذکور شد حکمتہ ہست بنا بر موافقت مفہوم کریمہ ما کان لبشر ان یؤتیہ اللہ الکتاب والحکم والنبوۃ ثم یقول للناس کونوا عباداً لی ولکن کونوا ربانیین بما کنتم تعلمون الکتاب وبما کنتم تدرسون ہ

---

ترجمہ اور یہ حدیث پنجم کہ روایت ہی حضرت صہیب رضی اللہ عنہ سے کہ حضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب یمن سے آئے خاص نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو انھوں نے سجدہ کیا۔ تو آپ نے فرمایا ای معاذ یہ کیا ہے عرض کیا یہود اپنے بزرگوں اور عالموں کو سجدہ کرتے ہیں۔ اور میں نے نصاریٰ کو دیکھا ہے کہ اپنے پادریوں اور سرداروں کو سجدہ کرتے ہیں میں نے کہا یہ کیا ہی انھوں نے کہا سنت تحیۃ انبیاء ہے تو آپ نے فرمایا انھوں نے اپنے انبیاء پر جھوٹ کہا۔ یہ حدیث تفسیر کبیر سے نقل کیگئی۔ ظاہر ہے کہ سجدہ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کا تحیۃ کا تھا کہ خود انھوں نے قول یہود و نصاریٰ نقل کرکے حضور سرور عالم صلعم میں عرض کیا۔ اور حضرت صلعم کا اسپر سکوت بھی ظاہر ہے کہ بعد وقوع فعل سوال فرمایا کہ یہ کیا ہے وقت وقوع فعل کچھ نہ فرمایا۔ اور یہ فرمایا کہ اپنے انبیاء پر انھوں نے جھوٹ کہا اسلیے کہ آیت کریمہ ما کان لبشر الخ سے ظاہر ہے۔ کہ عنقریب یعنی اسکے مذکور ہونگے۔ اور اس سجدے کے لیے حکم شرک نہ فرمایا۔ چونکہ آنحضرت صلعم کہ آپ کی نعت و تعریف خود آپ کے فرمانیکے مطابق اوتیت بجوامع الکلم ہے یعنی مجکو کلماتِ جوامع جو جامع سے بھی بڑھ کر ہیں دیے گئے ہیں یہ کلام بلاغت نظام کہ اس بحث سجدہ میں اوپر کی حدیث مذکور ہوا حکمت پر مبنی ہے اس آیت کریمہ کے مفہوم کی موافقت پر کہ سورۂ آل عمران کے آٹھویں رکوع میں ہے مَا كَانَ لِبَشَرٍ اَنْ يُّؤْتِيَهُ اللّٰهُ الْكِتٰبَ وَالْحُكْمَ وَالنُّبُوَّةَ ثُمَّ يَقُوْلَ لِلنَّاسِ كُوْنُوْا عِبَادًا لِّيْ وَلٰكِنْ كُوْنُوْا رَبّٰنِيّٖنَ بِمَا كُنْتُمْ تُعَلِّمُوْنَ الْكِتٰبَ وَبِمَا كُنْتُمْ تَدْرُسُوْنَ ۝ یعنی بشر کو نہیں زیبا ہے جبکہ اللہ اسکو کتاب اور حکم اور نبوۃ عطا کرے پھر وہ لوگوں کو کہے کہ میری بندگی کرنے لگو و لیکن کتاب الٰہی کی تعلیم اور اسکی تلاوت کرکے ربانی اور خدا پرست بنجاؤ +

مع اشارت اباحت سجدۂ تحیۃ و اولویتہ علیٰ تفاوت الدرجات بموافقت کریمہ فقعوا
لہ ساجدین ہ و باید دانست در صورت تفرض باطل ثبوت دعویٰ متخالفین رفع
تعارض با کریمہ و حدیث شریف مشکل تر خواہد بود تم الکلام فی اثبات المرام۔ نیں بعد
سخن است درانچہ فقہاء فرمودند کما فی فتاوی الھندیۃ من سجد السلطان
علی وجہ التحیۃ وقبل الارض بین یدیہ لا یکفر ولکن یاثم لارتکابہ الکبیرۃ
ھو المختار + قال ابو جعفر رحمہ فان سجد السلطان بنیۃ العبادۃ او لم تحضرہ
النیۃ فقد کفر کذا فی جواھر الاخلاطی ولو قال للمسلم اسجد للملک والا
قتلناک قالوا ان امرہ بذلک للعبادۃ فالافضل لہ ان لا یسجد کمن
اکرہ علی ان یکفر وکان الصبر افضل وان امرہ بالسجود للتحیۃ والتعظیم
لا للعبادۃ فالافضل لہ ان یسجد کذا فی فتاوی قاضی خان +

مطلب درانچہ فقہاء رحمہم اللہ فرمودہ اند +

**ترجمہ** ساتھ ہی اس کے حدیث مذکور میں آپ کا کلام بلاغت نظام سجدۂ تحیۃ کے مباح ہونے
کا اشارہ کر رہا ہے اور تفاوت درجوں کی بنا پر اُس کی اَولویت کو اس آیت کریمہ کے موافق بتلا رہا ہے کہ
فقعوا لہ ساجدین ہ جس کے معنے ہی ذکر میں بیان فرق سجدہ عبودیت اور سجدۂ تحیۃ کے تحت میں پوری
آیت کے ساتھ مرقوم ہو چکے ہیں۔ اور یہ بھی معلوم ہو کہ متخالفین کے ثبوت دعوئے باطل کو مان لینے کی
صورت میں جو تعارض آیات کریمہ اور حدیث شریف کے ساتھ ہوگا اُس کا رفع کرنا اور دور کرنا بہت دشوار ہوگا
یہاں اثبات مقصود میں کلام تمام ہو گیا +

اب اس کے بعد گفتگو اس میں ہے جو فقہاء رحمہ اللہ نے فرمایا چنانچہ فتاوے ہندیہ[1] میں ہے جس نے
سلطان کو تحیۃ کی وجہ میں سجدہ کیا یا اُس کے سامنے زمین بوسی کی کافر نہ ہوگا ولیکن گناہ کبیرہ کرنیکے
سبب گنہگار ہوگا۔ اور یہی مختار ہے۔ ابو جعفر[2] رحمہ اللہ نے کہا۔ اور اگر کسی نے سلطان
کو سجدہ عبادت کی نیت سے کیا یا اُس کو نیت یاد نہ آئی تو تحقیق اُس نے کفر کیا۔ جیسا کتاب جواہر
اخلاطی میں ہے۔ اور[3] اگر کہا کسی مسلمان کو کہ بادشاہ کو سجدہ کرو ورنہ ہم تجھکو قتل کرینگے کہا فقہا
نے کہ اگر اُس کو اس سجدہ سے عبادت کے لیے حکم کیا ہے تو اُسکو افضل یہ ہے کہ سجدہ نہ کرے جیسے کوئی
کفر کرنے پر مجبور کیا جاوے اُس حال میں صبر افضل ہے۔ اور اگر تحیۃ و تعظیم کے لیے سجدہ کرنے کا حکم
کیا ہے نہ عبادت کے لیے تو اُسکو سجدہ کرنا افضل ہے جیسا فتاوے قاضی خان میں ہے +

بیان اس کا کہ سجدۂ تحیۃ و مجبوری میں بقول فقہا

رو سے اقوال

وتقبیلُ الارضِ بین یدی العلماء والزهادِ فعل الجهالِ والفاعل والراضی اثمان کذا فی الغرائب تجوز الخدمة لغیر الله تعالیٰ بالقیام واخذ الیدین والانحناءِ ولا یجوز السجود الا لله تعالیٰ کذا فی الغرائب باید دانست مختار ہمین است کہ سجدۂ تحیۃ کفر نیست فلا نزاع فیہ ولکن کبیرہ پس انتظار صحت وثبوت اصلی برآنست وبر قول ابو جعفر رح البتہ سجدہ بہ نیتِ عبادت کفر است نہ بنیت تحیۃ ورنہ معارض شود امر مختار را ولیکن بدون نیت مخالف انما الاعمال بالنیات است پس دلیلی بر کفر بودنش می باید وقرضنا بوسیدن زمین پیش علماء وزہاد از افعال جہال است ولیکن بر گنہگاری فاعل وراضی دلیلے باید چہ بسا است از افعالِ جہال کہ معصیۃ نباشد واستادن وخمیدن ودست بر دست گرفتن کہ اینہم از ارکان عبادت است جائز است باشد کہ بفارق نیت باشد ورنہ بنیتِ عبادت کفر است ولیکن بر استثنار سجدہ از جواز دلیلی باید آورد اکنون منکر سجدہ تحیۃ را مجال تکفیر فاعلش نماندہ

---

**ترجمہ** اور زمین بوسی عالموں اور زاہدوں کے روبرو جاہلوں کا فعل ہے۔ اور اسکا کرنے والا اور پسند کرنیوالا گنہگار ہے چنانچہ کتاب غرائب میں ہی۔ جائز ہے غیر خدا تعالیٰ کی خدمت کھڑے رہکر اور دو نو ہاتھ باندھکر اور جھک کر۔ اور سجدہ بجز خدائے برتر کے نہیں جائز ہے جیسا غرائب میں ہے +

اب سمجھنا چاہیے کہ مختار یہی ہے کہ سجدۂ تحیۃ کفر نہیں ہے پس اسمیں تو جھگڑا نہ رہا ولیکن اسکا گناہ کبیرہ ہونا سو اسکے صحیح ہونے کا اور اسپر کوئی قاعدہ کے ثابت ہونے کا انتظار ہے یعنی صحت گناہ کبیرہ کی اور اسکے کبیرہ ہونے پر کوئی اصل کا ثبوت کہ اسکا انتظار ہے۔ اور ابو جعفر رحمہ اللہ کے قول کی بنا پر البتہ سجدہ عبادت کی نیت سے کفر ہے نہ تحیۃ کی نیت سے۔ ورنہ امر مختار کا معارض ہوگا۔ ولیکن بغیر نیت یہ اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّیَّاتِ کے مخالف ہے کیونکہ اعمال نیت پر مبنی ہیں پس احکام اعمال بھی نیت پر مترتب ہونگے۔ لہذا اسکے کفر ہونے پر کوئی دلیل چاہیے اور ہمنے مانا کہ عالموں اور زاہدوں کے آگے زمین بوسی جاہلوں کا فعل ہے ولیکن اسکے کرنیوالے اور اس سے خوش ہونیوالے کی گنہگاری پر کوئی دلیل چاہیے کیونکہ جاہلوں کے بہت سے افعال ایسے ہیں جو معصیت نہیں ہوتے ہیں۔ اور کھڑا ہونا اور جھکنا اور ہاتھ پر ہاتھ باندھنا کہ یہ بھی ارکان عبادت میں سے ہیں جائز ہیں لیکن لائق ہے کہ فارق نیت کے ساتھ ہوویں ورنہ عبادت کی نیت سے کفر ہیں ولیکن جواز میں سے سجدہ کے استثنار پر کوئی دلیل لانی چاہیے۔ اب سجدۂ تحیۃ کے منکر کو اسکے فاعل کی تکفیر کی مجال نہ رہی +

---

زمین بوسی علماء کے آگے جاہلوں کا فعل ہے اور اسکا فاعل اور اس سے راضی ہونیوالا گنہگار ہے۔ از غرائب

سوائے سجدہ ہر قسم کی تعظیم بطور خدمت غیر کے لیے جائز ہے عبارت غرائب +

حاصل وہ مختار یہ کہ سجدہ تحیۃ کفر نہیں ہے اور اسکے گناہ کبیرہ ثابت ہونے پر کوئی اصل سے دلیل ہونا چاہیے۔

حکم کفر سجدہ پر بغیر نیت کے مقتضی دلیل ہے اور مخالف حدیث انما الاعمال الخ

چوں ارکان عبادت فارق نیت سے غیر کے لیے جائز اور بہ نیت عبادت کفر +

وجانب کبیرہ منظور فیہ ہست تا دلیلی واجب التسلیم موافق اصولِ فقہ نیارد ونیافتنِ
مباحات در افعال صحابہ رض دلیلی بر حرمت نایافتہ نتواند شد بلکہ بسا از مباحات بوقتی
واجب الاداء گردد وبسا واجب الترک پس سخن در نفس امر است نہ در اداء ترک وہرچہ
آوردہ شد بر اثبات کافی است حاصل اینہمہ کہ گفتہ شد ایں ہست کہ امر بسجدہ تحیۃ نیاید
ونہ بر ساجد تکفیر وتفسیق از آنکہ امر ونہی صریحی دراں یافتہ نشد بلکہ جواز یا لاشارت یافتہ
شد پس مباح باشد ونیز باید دانست کہ ابورافع قرظی وسید نجرانی گفتند ای محمد میخواہید
کہ پرستیم شمارا واختیار سازیم شمارا ربِ خود پس فرمود معاذ اللہ آنکہ پرستم غیر خدائے
خدای تعالیٰ را وآنکہ امر کنم بغیر عبادت اللہ سبحانہ پس نہ مبعوث کردمرا اللہ تعالیٰ بایں
ونہ امر فرمود بایں پس نازل شد ایں کریمہ مَا کَانَ لِبَشَرٍ الخ اینچنیں در تفسیر کبیر مذکور است
می تواند شد کہ صحابہ کرام وغیرہم رض سجدہ تحیۃ اعلاناً نیاوردہ باشند تا نگویند کہ حضرت صلعم
می پرستانند خود را باخفاء وآں معلوم نیست

ترجمہ رہی جانب کبیرہ وہ منظور فیہ ہے کہ ہنوز اسمیں عذر وحجت باقی ہے جبتک کوئی دلیل واجب التسلیم اصول فقہ کے مطابق نہ لادیں۔ اور مباحات کا افعال صحابہ رضی اللہ عنہم میں نہ ملنا نایافتہ چیز کے حرام ہونے پر کچھ دلیل نہیں ہوسکتا ہے بلکہ بہت سی مباحات کسی وقت میں واجب الادا ہوجاتے ہیں یعنی ادا کرنا انکا واجب سمجھا جاتا ہے اور بہت سی واجب الترک کہ ان مباحات کا ترک واجب سمجھا جاتا ہے پس کلام نفس امر میں ہے نہ ادا وترک میں۔ اور جسقدر کہ اثبات پر بیان کیا گیا کافی ہے۔ حاصل اس سب کا جو کچھ کہا گیا ہے یہ ہے کہ سجدہ تحیۃ کا حکم نہ دینا چاہیے نہ ایسا سجدہ کرنیوالے پر تکفیر وتفسیق کا حکم جاری کرنا چاہیے یہ کہ اسکو کافر وفاسق بنایا جاوے کیونکہ صریحی اور صاف صاف نہ اسمیں حکم ہے اور نہ ممانعت پائی جاتی ہے بلکہ اشارتاً جواز پایا جاتا ہے پس مباح ہوگا۔ اور بھی سمجھنے کی بات ہے کہ تفسیر کبیر میں مذکور ہے جو ابورافع قرظی اور سید نجرانی نے شان نزول آیت مَا کَانَ لِبَشَرٍ الخ کی نسبت کہا یعنی اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم آپ چاہتے ہیں کہ ہم آپکی پرستش کریں اور آپ کو ہم اپنا رب مان لیں تو فرمایا آپ نے مَعَاذَ اللہ یہ کہ میں غیر خدائے تعالیٰ کی پرستش کروں اور یہ کہ خدائے سبحانہ کی عبادت کا غیر کے لیے حکم کروں پس مجھکو اللہ تعالیٰ نے اسکے لیے پیدا نہیں کیا اور نہ ایسی بات کا حکم کیا پس یہ آیت کریمہ نازل ہوئی مَا کَانَ لِبَشَرٍ الخ ہوسکتا ہے کہ صحابہ کرام وغیرہم رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین اعلان کے طور پر سجدہ تحیۃ نہ ادا کرتے ہوں تا کہ لوگ یہ نہ کہیں کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم خود کو پُجاتے ہیں۔ مگر پوشیدہ طور پر اور یہ نہیں معلوم ہے کہ ایسا ہو +

مباحات کا ثبوت اثر سے نہ ہونا دلیل حرام نہیں بلکہ کسی وقت کبھی واجب الادا ہوجاتی ہیں اور کبھی واجب الترک

واگر در اسرار درائی یابی کہ سجدہ تحیتہ در ضمنِ خود موصل بسجدہ عبادت بہ اللہ تعالیٰ است مر عارف باللہ تعالیٰ را چنانکہ سجدہ تحیتہ ملائکہ برائے حضرت آدم عم بنا بر مقصدے کہ از لِمَا خلقت بیدیَّ و نفخت فیہ من روحی و انی جاعل فی الارض خلیفۃ ط ظاہر است سش موصل الی اللہ تعالیٰ است عم و ابلیس لعین از خودی در استکبار ماندہ محروم از معرفت وسعادت شد نعوذ باللہ تعالیٰ من شرور انفسنا ۔ و سجدہ تحیتہ حضرت یعقوب برائے حضرت یوسف علی نبینا و علیہما الصلوٰۃ والسلام بنا بر مقصدیست کہ در کریمہ انما اشکو بثی و حزنی الی اللہ ط و اعلم من اللہ ما لا تعلمون ۝ ای مالی فی حب یوسف عم مستتر است سش موصل الی اللہ تعالیٰ است عم چنانکہ در ضمن سجدہ طرف قبلہ سجدہ طرف نور حجابی است و در ضمنش سجدہ برائے اللہ سبحانہ است و در ضمن مسح و تقبیل حجر اسود و مصافحہ و تقبیل ید اللہ تعالیٰ پس باید دانست اگر سجدہ تحیتہ موصل الی اللہ تعالیٰ

---

ترجمہ ۔ اگر تو اسرار میں در آئے یعنی انہیں غور و فکر کرے تو پائیگا کہ سجدہ تحیتہ اپنے ضمن میں خاص عارف باللہ تعالیٰ کو کہ معرفت خدا ہیں وہ مخصوص ہو سجدہ عبادت کی طرف جو خالص خدائے برتر کے لیے ہے موصل یعنی ملا نیوالا ہے جیسا کہ حضرت آدم علیہ السلام کیواسطے سجدہ تحیتہ ملائکہ کا ۔ اُس مقصد کی بنا پر جو لِمَا خلقت بیدیّ ۔ اور نفخت فیہ من روحی اور انی جاعل فی الارض خلیفۃ ط سے ظاہر ہے کہ خدا تعالیٰ کی طرف موصل ہے ۔ معنی آیات مذکورہ یہ ہیں یعنی اُسکے لیے جسکو میں نے اپنے ہاتھ سے بنایا سجدہ کا کون مانع ہوا ۔ میں نے اُسمیں میری کچھ روح پھونکدی میں تحقیق زمین میں خلیفہ بنانے والا ہوں ۔ اور ابلیس لعین خودی سے غرور و استکبار میں رہگیا معرفت اور سعادت سے محروم ہوگیا ۔ نعوذ باللہ تعالیٰ من شرور انفسنا یعنی ہمارے نفسوں کی شرارتوں سے ہم خدائے برتر کی پناہ مانگتے ہیں ۔ اور سجدہ تحیتہ حضرت یعقوب کا حضرت یوسف علی نبینا و علیہما الصلوٰۃ والسلام کے واسطے اُسی مراد کی بنا پر ہے کہ اس آیت کریمہ انما اشکو بثی و حزنی الی اللہ ط و اعلم من اللہ ما لا تعلمون ۝ میں کہ سورہ یوسف کے دسویں رکوع میں ہے ۔ پوشیدہ ہے ای مالی فی حب یوسف عم یہ موصل اللہ کیطرف ہے جیسا ترجمہ کریمہ میں ملاحظہ ہو ۔ یعنی میں تو اپنے احوال اور غم کا شکوہ اللہ ہی سے کرتا ہوں نہ غیر سے ۔ مراد یہ جو کچھ حب یوسف میں مجھپر اللہ سے غم و حال وارد ہے اور جس بپتا میں گرفتار ہوں میں ہی جانتا ہوں تمھیں کیا معلوم تم جانتے ہی نہیں ۔ اور یہ موصل اللہ کیطرف اسی طرح ہے جیسا کہ سمت قبلہ سجدہ کرنیکے ضمن میں سجدہ نور حجابی کی طرف ہے اور اُسکے ضمن میں سجدہ اللہ سبحانہ کیواسطے ہے ۔ اور حجر اسود کے چھونے اور چومنے کے ضمن میں خدا ہی تعالیٰ کے ید مبارک کا مصافحہ اور چومنا ہے ۔ پس سمجھنا چاہیے کہ اگر سجدہ تحیتہ موصل خدائے تعالیٰ کی طرف

نباشد اثم است چنانکہ قیام لقولہ صلعم لا تقوموا کما تقوم الاعاجم یعظم بعضہم بعضًا **ش** شرح ایں حدیث شریف در ذکر کیفیۃ زیارت القبور در ذکر قیام مرقوم است **ھم** و تواند شد کہ قول فقہا رح در حرمۃ سجدۂ تحیۃ بریں مراد باشد زیں پس اینکہ با اعتقاد جوازش ترک عملش بوجہ غیر کہ جواز سجدۂ تحیۃ نداند و بر ساجد حکم کفر کند یا گمان سجدۂ عبودیۃ بردہ روا فہمد و نیز اختلاف اولی تر است کما ہو معمول العلماء و حکم کفر و شرک بر عامل بیم کفر بر حاکم بسبب اختلاف مدعا دارد و آنچہ از قول فقہا رح یافتہ می شود شاید کہ برائے حفظ نادان باشد اکنوں سخن است در کیفیۃ طواف قال سبحانہ ولیطوفوا بالبیت العتیق و قال سبحانہ ان الصفا والمروۃ من شعائر اللہ فمن حج البیت او اعتمر فلا جناح علیہ ان یطوف بہما و من تطوع خیرا فان اللہ شاکر علیم الآیۃ

مطلب در کیفیۃ طواف و تفسیر کریمہ ولیطوفوا الخ و ان الصفا والمروۃ الخ

**ترجمہ** نہ ہوگا گناہ ہے جیسا کہ قیام بنا بر فرمانے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے تم مت کھڑے ہو جیسا کہ عجمی لوگ کہ بعض اُنکے بعض کی تعظیم کرتے ہیں۔ اس حدیث شریف کی شرح ذکر کیفیۃ قبور کے ذکر قیام میں مرقوم ہے۔ اور ہو سکتا ہے کہ فقہا رحمہم اللہ کا قول سجدۂ تحیۃ کے حرام ہونے میں یہی مراد پر ہو۔ اس کے بعد یہ بات ہے کہ باوجود اعتقاد سجدۂ تحیۃ کے جائز ہونے کے اسکا ترک عمل اولیٰ تر ہے یعنی بہت مناسب اسوجہسے کہ غیر جو سجدۂ تحیۃ کا جواز نہیں جانتا ہو ایسا نہ ہو کہ اس سجدہ کرنے والے پر وہ حکم کفر لگا دیوے یا وہ اسپر سجدۂ عبودیت کا گمان لیجا کر اسکو غیر کے لیے روا سمجھے۔ اور پھر اس مسئلہ میں اختلاف ہونیکے سبب بھی باوجود اس کے اعتقاد جواز کے اس عمل کا ترک بہت مناسب ہے چنانچہ یہی معمول علماء کا ہے۔ اور اس سجدۂ تحیۃ کے کرنیوالے پر کفر و شرک کا حکم دینا اُسکے حکم کرنیوالے پر مدعا کے اختلاف کے سبب کفر کا اندیشہ رکھتا ہے۔ اور وہ جو کچھ فقہاء رحمہ اللہ کے قول سے معلوم ہوتا ہے شاید وہ نادان کی حفاظت کے لیے ہی ہو۔ اب گفتگو ہے کیفیۃ طواف میں فرمایا حق سبحانہ نے سورہ حج کے رکوع چار میں وَلْیَطَّوَّفُوْا بِالْبَیْتِ الْعَتِیْقِ یعنی چاہیے کہ ذکر اللہ کا طواف بواسطہ بیت عتیق کے کریں۔ اور فرمایا خدائے سبحانہ نے سورۂ بقر کے انیسویں[19] رکوع میں اِنَّ الصَّفَا وَالْمَرْوَۃَ مِنْ شَعَآئِرِ اللّٰہِ فَمَنْ حَجَّ الْبَیْتَ اَوِ اعْتَمَرَ فَلَا جُنَاحَ عَلَیْہِ اَنْ یَّطَّوَّفَ بِہِمَا وَمَنْ تَطَوَّعَ خَیْرًا فَاِنَّ اللّٰہَ شَاکِرٌ عَلِیْمٌ یعنی یہ کہ تحقیق صفا اور مروہ اللہ کے شعائر یعنی نشانیوں میں سے ہیں پس جسنے بیت اللہ کا حج کیا یا عمرہ ادا کیا تو اُسپر گناہ نہیں ہے یہ اُن دونوں کیوسطے سے اللہ کا طواف کرے اور جسنے شوق سے کچھ نیکی کی تو بیشک اللہ شاکر یعنی قدر دان ہے

اِطَّوُّف بروزن اِفْعَلَّ گردگردیدن بخاصیتہ باب مفید تاکید فعل است وبہما شامل مفعولیتہ است نہ مفعول فیہ بمعنی بینہما بدلالتہ شمول بالبیت العتیق بمفعولیتہ نہ مفعول باید دانست لغتہ طواف درینجمل جز بمعنی موضوع **ش** اے گرد گردیدن **م** نتواند شد پس ایں طواف اگر از تعبّد للہ تعالیٰ است برائے غیر اللہ تعالیٰ شرک فی العبادت است پس طواف بیت عتیق **ش** کہ غیر اللہ تعالیٰ است **م** ہم شرک فی العبادت است وحال اینکہ اللہ تعالیٰ امر بشرک نمیفرماید واگر از تعبّد للہ تعالیٰ نیست برائے غیر اللہ تعالیٰ شرک فی العبادت نہ ولیکن امر طواف عبث است وحال آنکہ اللہ تعالیٰ امر بعبث نمیفرماید پس باید دانست **اصل** بار تعدیہ برائے حصول مفعول است **ش** چنانکہ ذَهَبَ اللّٰهُ بِنُوْرِهِمْ **م** وبار تخصیص برائے تخصیص مفعولی از مفعولین **ش** چنانکہ عطیتُ زیدًا بالدرھم **م** پس فعل متعدی بمفعولی بنابر تعدیہ و تخصیص اصلی بار تعدیہ وتخصیص را نخواہد ازیں اصل است کہ لغت طواف **ش** کہ متعدی بمفعولی است

---

**ترجمہ** اس آیت شریف میں لفظ یَطَّوَّف جسکا مصدر اِطَّوُّف بروزن اِفْعَلَّ کہ اسکے معنی گرد پھرنے کے ہیں بسبب خاصیت باب تاکید فعل کو مفید ہے اور لفظ بِهِمَا مفعول فیہ بمعنی بینہما یعنی درمیان دونو کے نہیں ہے۔ بلکہ شامل مفعولیت ہی جیسے حرف با کے سبب بیت العتیق کے ساتھ اسکا مفعولیت کو شامل ہوتا دلالت کرتا ہے نہ خاص مفعول بنجانے کو۔ اور سمجھنا چاہیے کہ لغت طواف کے اس محل میں سوائے معنی موضوع یعنی گرد پھرنے کے اور نہیں ہو سکتے۔ پس اگر یہ طواف خاص اللہ تعالیٰ کے لیے ہی بندگی اور عبادت ہونے میں ہی ہے تو غیر اللہ تعالیٰ کے واسطے اسکا ہونا شرک فی العبادت ہی یعنی یہ طواف اگر خالص خدا کی ہی بندگی ہے تو غیر کے لیے شرک فی العبادت ہی خدا کا ہی طواف ہونا چاہیے نہ غیر کا۔ پس طواف خانہ کعبہ بھی کہ بظاہر غیر اللہ کا، شرک فی العبادت ہی۔ وحالانکہ اللہ تعالیٰ شرک کا حکم نہیں فرماتا ہی۔ اور اگر یہ طواف خالص خدا کی ہی عبادت نہیں ہے تو غیر خدا کے لیے یہ طواف شرک فی العبادت نہیں ہی۔ ولیکن طواف کا حکم عبث ہی۔ اور حال یہ ہی کہ خدائے برتر عبث کا حکم نہیں فرماتا ہی۔ اب ایک قاعدہ سمجھنا چاہیے۔ اصل حرف با تعدیہ کا مفعول کے حاصل ہونیکے لیے ہی جیسا ذَهَبَ اللّٰهُ بِنُوْرِهِمْ خدا انکا نور لے گیا۔ اور حرف با تخصیص کا دو میں سے ایک مفعول کے خاص کرنیکے لیے آتا ہی جیسا کہ عطیتُ زیدًا بالدرھم میں نے زید کو درہم دیے۔ یعنی دینے میں تخصیص درہم کی تھی۔ پس فعل متعدی بیک مفعول چونکہ اصل میں متعدی اور مخصّص ہوتا ہی اپنے اصلی تعدیہ اور تخصیص کی بنا پر بائے تعدیہ اور تخصیص کی غرض نہیں رکھتا اور نہ اسکو اسکی خواہش ہوتی ہی۔ اسی قاعدہ مذکورہ کی بنا پر لغت طواف جو متعدی بیک مفعول ہے،

م بار تعدیہ فعل وتخصیص مفعول را نخواہد اصلاً پس صلۂ علیٰ در یطوفون علیہم وصلۂ با در لیطوفوا بالبیت العتیق معنی متفاوت دارد۔ مدخول صلۂ علیٰ بصحۃ مفعولیتش مفعول غیرش نخواہد وصلۂ با بعدم ضرورت تعدیہ فعل وتخصیص مفعول وعدم صحۃ تبعیض مفعول مقتضیٔ اخراجِ مدخول از مفعولیۃ ومفعول غیرش بضرورت است پس مفعول مقتضا بدلالۃ قرینہ اللہ سبحانہ است وصلۂ با مفید معنی سبب ایقاع فعل بواسطۂ مدخول کہ شامل است مر مفعولیۃ را نہ فاعلیۃ را ش تنبیہ است از اینکہ در ینمعنی مدخولش شامل فاعلیۃ ہم تواند شد چنانکہ کتبتُ بالقلم م نسبۃ بمفعول مقتضیٰ است ش برین تقدیر نظم شریف ولیطوفوا اللہ بالبیتِ العتیق خواہد شد

**ترجمہ** یہ بار تعدیۂ فعل اور بار تخصیص مفعول کو ہرگز نہیں چاہتا ہے کیونکہ اسکے متعدی ومخصص اصلی ہونیکے سبب بار تعدیہ وتخصیص سے بے نیاز ہے۔ پس یطوفون علیہم میں صلہ حرف علیٰ کا اور لیطوفوا بالبیتِ العتیق میں صلہ حرف با کا معنی متفاوت رکھتا ہے۔ کیونکہ صلہ حرف علیٰ کا جسپر داخل ہوتا ہے جبکہ اس مدخول کا مفعول ہونا صحیح ہو تو وہ اپنا غیر مفعول۔ نہیں چاہتا ہے۔ اور صلہ حرف با کا جبکہ فعل کے متعدی کرنے اور مفعول کے خاص کرنیکی اسکو ضرورت نہ ہو۔ اور نہ اسکو صحت تبعیض مفعول کی ضرورت واقع ہو تو وہ اپنے مدخول کو مفعولیت سے خارج کرنے کا اور اپنے غیر مفعول کا بالضرور تقاضا کرتا ہے یعنی جبکہ صلہ حرف با کو نہ فعل کے متعدی کرنے کی ضرورت ہے اور نہ مفعول کے خاص کرنیکی نہ اسکو کسی بعض مفعول کے صحت کی تو وہ اپنے مدخول کا مفعول ہونے سے خارج ہونا پسند کرتا ہے اور بضرورت اپنے غیر مفعول کی خواہش کرتا ہے۔ پس باعتبار دلالت قرینۂ حال شعائر اللہ مفعول مقتضیٰ یعنی وہ مفعول جس کی خواہش اور تقاضا ہے۔ وہ اللہ سبحانہ ہے۔ اور صلۂ با ایسے معنی کو مفید ہے جو فعل کو مفعول کی نسبت واقع کرنے کے سبب کا بواسطۂ مدخول مقتضی ہو وہ مدخول کہ خاص مفعولیت کو شامل ہو نہ فاعلیت کو۔ یہ تنبیہ ہے تاکہ معلوم ہو جاوے کہ اس معنی میں صلہ با کا مدخول شامل فاعلیت بھی ہو سکتا ہے جیسا کتبتُ بالقلم لکھا مینے قلم سے۔ یعنی حرف با بواسطۂ مدخول کہ جو مفعولیت کو ہی شامل ہے اپنے فعل کو جسکا یہ صلہ ہے مفعول کی نسبت واقع کرنے کے لیے سبب کا خواستگار ہے نہ وہ مدخول جو فاعلیت کو شامل ہو جیسا کتبتُ بالقلم کہ اس میں حرف با کا مدخول قلم ہے جو خاص فاعل متکلم ہی کو شامل ہے۔

صلہ بار متعدی بہ مفعول کا مقتضی غیر مفعول بضرورت ہے اور مدخول کو مفعولیت سے خارج کرتا ہے

م پس ایں طواف تعبداً للہ سبحانہ ماموربہ است وہمچنیں س ش بہ تقدیر ان یطوف اللہ بھما م طواف صفا ومروہ تعبداً للہ سبحانہ غیر ماموربہ از مباحات وطواف متغایر سعی است ش کما قیل فی الدلائل الشافعیۃ انہ دفع الجناح عن الطواف بھما لا عن الطواف بینھما وعندنا الاول غیر واجب وانما الثانی ھو الواجب انتہی تفسیر کبیر وایں بتقدیر ان لا یطوف بھما است م پس ایں کریمہ دلالت نمیکند بر سعی میان صفا ومروہ لاکن ایں سعی رسول اللہ تعالیٰ صلعم کما ثبت انہ علیہ السلام سعی لما دنا من الصفا فی حجتہ وقال ان الصفا والمروۃ من شعائر اللہ ابدؤا بما بدأ اللہ بہ فبدأ بالصفا فرقی علیہ حتی راء البیت الحدیث امر من اللہ تعالیٰ باشد کما روی عن النبی صلعم انہ قال ان اللہ کتب السعی فاسعوا الحدیث

**ترجمہ** پس یہ طواف اللہ سبحانہ کی عبادت کے لیے ہی جس کا حکم کیا گیا ہے۔ اسی طرح موافق تقدیر مذکور کے اس نظم شریف ان یطوف اللہ بھما کی تقدیر کی بنا پر۔ یعنی اللہ کا طواف کرنا ان دونوں کے واسطے ہے۔ طواف صفا اور مروہ کا اللہ سبحانہ کی عبادت کے لیے غیر ماموربہ جس کا حکم نہیں کیا گیا مباحات سے ہے۔ اور طواف متغایر ہوتا ہے سعی سے۔ جیسا کہ دلائل شافعیہ میں کہا گیا کہ گناہ اٹھا دیے جاتے ہیں یعنی دور ہوتے ہیں طواف سے بواسطہ ان دونوں کے نہ طواف سے درمیان ان دونوں کے۔ اور ہمارے نزدیک اول غیر واجب ہے۔ اور دوسرا تو واجب ہی ہے۔ تمام ہوئی عبارت تفسیر کبیر کی + اور یہ مضمون تقدیر ان لا یطوف اللہ بھما کی صورت میں ہے۔ پس یہ آیت کریمہ درمیان صفا و مروہ سعی کرنے پر دلالت نہیں کرتی ہے۔ لیکن یہ سعی رسول اللہ تعالیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی جو آپ سے ثابت ہے موافق اس حدیث کے کہ بیشک حضور علیہ السلام نے سعی فرمائی جب قریب ہوئے صفا سے اپنے حج میں اور فرمائی یہ آیت کہ ان الصفا والمروۃ من شعائر اللہ الخ یعنی صفا اور مروہ اللہ کے شعائر سے ہیں۔ شروع کرو تم اس سے جس سے اللہ نے ابتدا کی یعنی کلام الٰہی کی ابتدا لفظ صفا سے ہے۔ پھر اپنی سعی کو شروع کیا مقام صفا سے اور چڑھے اس پر یہاں تک کہ خانہ کعبہ دیکھ لیا۔ آخر حدیث تک۔ پس یہ سعی آپ کی اللہ کے حکم سے ہوگی جیسا یہ حدیث نبی صلعم سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا تحقیق اللہ تعالیٰ نے سعی کو فرض کر دیا پس تم سعی کرو تا آخر حدیث

تسہیلاً وتبرکا برائے امت بنا بر فعل حضرت ہاجر رض کما ھو المشہور **ش** الحکمۃ فی شرع ھذا السعی الحکایۃ المشھورۃ وھی ان ھاجر ام اسمعیل ع حین ضاق بھا الامر فی عطشھا وعطش ابنھا اسمعیل علیہ السلام اغاثھما اللہ تعالی الی ان قال ثم جعل افعالھما طاعۃ لجمیع المکلفین الی یوم القیامۃ واثارھما قدوۃ للخلائق اجمعین انتہی تفسیر کبیر۔ وازینجا تبرک فعل وآثار صلحاء روا ست ونیز اختیار سنتہ صلحاء از تطوع اولی **م** باید دانست مدخول علیہ لاجناح در حکم وجوب وغیرہ ہمچناں تواند شد کہ پیش از دخولش بود واگر ثابت نشود حکمی از پیش مباح باشد پس دخولش تامل فیہ **ف** ازیں اصل اشارت است بآنکہ حکم طواف صفا ومروہ پیش از دخول لاجناح ثابت نیست مگر پس دخول کہ مباح باشد **م** وازمن تطوع خیرا زیادت در عمل ثابت نشود بسبب عدم ثبوت حکم عمل پیش از دخول لا جناح برائے استدلال باثبات

**ترجمہ** پس یہ حکم امت کی آسانی کے لیے ہے اور برکت حاصل کرنے کو حضرت ہاجرہ رضی اللہ عنہا کے فعل کی بنا پر جیسا کہ مشہور ہے کہ صاحب تفسیر کبیر نے اسطرح نقل کیا۔ یعنی جو کچھ حکمت اس سعی کے اجرا میں ہے وہ حکایت مشہورہ ہے۔ اور وہ یہ کہ حضرت ہاجرہ رضی اللہ عنہا ماحضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی جب انکا اپنی اور اپنے صاحبزادہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی پیاس سے حال تنگ ہوا۔ اللہ تعالی نے ان دونوں کی فریادرسی کی۔ یہانتک کہ کہا۔ پھر ان دونوں کے افعال تمام مکلفین کے واسطے قیامت تک طاعت بنا دیے گئے۔ اور ان کے آثار مخلوق کے لیے پیشوا ہو گئے۔ انتہی۔ اور یہیں سے صلحا یعنی نیکوں کے فعل وآثار سے برکت لینا روا ہے۔ اور نیکوں کی سنت کا اختیار کرنا بھی شوق وتطوع کی راہ سے بہ نسبت نوافل اولی ہے۔ سمجھنا چاہیے کہ لا جناح کا مدخول علیہ یعنی جسپر لاجناح کا لفظ داخل ہو کر گناہ کی قید سے اسکو تخفیف ہوئی ہے حکم واجب وغیرہ واجب ہونے میں ویسا ہی اسکو ہونا چاہیے جو قبل دخول اس قید کے اسپر حکم تھا۔ اور اگر کوئی حکم پہلے سے ثابت نہ ہوگا تو اسکے دخول کے بعد مباح رہے گا اسمیں تامل وغور کر۔ اس قاعدہ سے اسبات کا اشارہ کہ حکم طواف صفا ومروہ کا لاجناح داخل ہونے سے پہلے ثابت نہیں ہے مگر بعد لاجناح داخل ہونیکے لہذا یہ طواف مباح ہوگا۔ اور کریمہ مذکورہ کے فقرہ من تطوع خیرا سے یعنی جس نے شوق سے کچھ نیکی کی۔ زیادت عمل میں ثابت نہیں ہوتی ہے بسبب عدم ثبوت عمل کے لاجناح اسپر داخل ہونے سے پہلے۔ کیونکہ جبتک لاجناح کی قید عمل پر عائد نہ ہوگی عمل ثابت نہ ہوگا پس زیادت عمل میں کیسے ثابت ہوگی جبکہ حکم عمل اسپر صادق نہ ہو۔

بیان حکمت سعی کہ اسمٰعیل ع ... ہاجرہ ... سعی

فعل وآثار صلحا سے تبرک جائز ہے اور اختیار انکی سنتہ کا تطوع سے اولی ہے

بیان مدخول علیہ لاجناح کا حکم ... بعض قاعدہ ثابت

سعی باین کریمہ بنا بر فعل وقول رسول اللہ تعالیٰ صلعم باشد چہ بنا فتہ شد طواف گرسعی بجایش و اگر بار تبعیض گرفتہ شود من در بہما بصحۃ مفعولیتش ھم طواف ہم بشمول سعی مودی تواند شد واللہ تعالیٰ اعلم باید دانست شعائر مراد است از چیزیکہ آگہی دہد از مقصود کما قال سبحانہ والبدن جعلنا ھا لکم من شعائر اللہ الآیہ پس انبیاء اللہ تعالیٰ و اولیائہ تعالیٰ خیر الشعائر اند لما قال صلعم اذا رُؤُا ذکر اللہ الحدیث وقال سبحانہ من یعظم شعائر اللہ فانھا من تقوی القلوب الآیہ وقال سبحانہ من یعظم حرمات اللہ فھو خیر لہ عند ربہ الآیۃ پس تعظیم شان علیٰ نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام خیر التقویٰ و خیر است پس تعظیم شعائر غیر اللہ تعالیٰ ایں است چنانچہ تعظیم تابوتِ سکینہ کہ می برد بتعظیم اللہ سبحانہ بہ نیتِ تانی

**ترجمہ** اور سعی کے ثابت کرتے ہیں اس آیۃ کریمہ سے دلیل اختیار کرنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قول و فعل کی بنا پر ہوتا ہے کیونکہ آپکے قول و فعل سے طواف بنایا گیا مگر بجائے طواف سعی کا اثبات ہوا۔ لہذا سعی کا ثبوت اس آیہ کریمہ سے حضور صلعم کے قول و فعل کی بنا پر ہوا کہ آپنے بجائے طواف سعی فرمائی نہ اصل آیت سے کیونکہ بجز طواف اسمیں لفظ سعی مذکور نہیں۔ اور اگر بہما میں اُسکے مفعول ہونیکی صحت پر حرف یا تبعیض کا مانا جاوے تو طواف بھی شمول سعی ہیں ادا کیا جاسکتا ہے واللہ تعالیٰ اعلم۔ معلوم ہو کہ شعائر مراد اُن چیزوں سے ہے جو مقصود کی آگہی یا اطلاع دیتے ہیں چنانچہ فرمایا حق سبحانہ نے وَالْبُدْنَ جَعَلْنَاهَا لَكُمْ مِنْ شَعَائِرِ اللَّهِ الآیہ یعنی اور مکہ کی قربانی کے اونٹوں کو ہمنے تمھارے لیے اللہ کی نشانیوں میں بنا دیا۔ پس انبیاء اللہ تعالیٰ اور اولیاء اللہ تعالیٰ خیر الشعائر یعنی بہتر و عمدہ نشانیاں ہیں۔ کیونکہ فرمایا حضور صلعم نے یعنی جب وہ دیکھے جاویں یا نظر آویں خدا یاد آجاوے تا آخر حدیث۔ اور فرمایا حق سبحانہ نے مَنْ يُعَظِّمْ شَعَائِرَ اللَّهِ فَإِنَّهَا مِنْ تَقْوَى الْقُلُوبِ الآیہ یعنی جو کوئی اللہ کے شعائر کی تعظیم کرے تو یہ تعظیم شعائر تقوی القلوب سے ہے یعنی دلوں کی پرہیزگاری سے ہے یا یہ کہ پرہیزگار دل کہ متقی لوگ ہیں شعائر اللہ ہیں یعنی داخل بیان شعائر اللہ ہیں۔ اور فرمایا حق سبحانہ نے مَنْ يُعَظِّمْ حُرُمَاتِ اللَّهِ فَهُوَ خَيْرٌ لَهُ عِنْدَ رَبِّهِ الآیہ یعنی جو کوئی خدا کی محترم اور حرمت دی ہوئی چیز ونکی تعظیم کریگا تو وہ اُسکے لیے اُسکے رب کے نزدیک اچھی چیز ہے یا وہ اُسکو واسطے بھلائی ہے اُسکے رب کے نزدیک۔ پس انبیاء اللہ تعالیٰ اور اولیاء اللہ تعالیٰ علیٰ نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام کی تعظیم کہ محترم و حرمات خدا اور خیر الشعائر ہیں خیر التقویٰ اور خیر ہے یعنی اچھی پرہیزگاری اور بھلائی ہے۔ پس جو شعائر غیر خدا کے ہیں انکی تعظیم غیر خدا تعالیٰ کے واسطے ہے جیسا تعظیم تابوت سکینہ کہ نیت کرنیوالیکی نیت سے خدا سبحانہ کی تعظیم کو پہنچا دیتی ہے یہ نیت کرنیوالے کی نیت پر ہے۔

ورنہ **س ق** اے اگر نباشد تعظیم غیر اللہ تعالیٰ بہ نیت تعظیم اللہ تعالیٰ **م** تعظیم غیر اللہ تعالیٰ غیر تعظیم مخصوص اللہ تعالیٰ شرک نتواند شد باید دانست کہ بیتِ عتیق مطوّف است بآنکہ از شعائر اللہ تعالیٰ است بنور حجابی ربوبیۃ اللہ تعالیٰ کہ دراوست و صفا و مروہ مطوّف است بآنکہ از شعائر اللہ تعالیٰ است بقدوم حضرت ہاجرہ کہ بروبود و ظاہر است کہ شعائر اللہ تعالیٰ غیر اللہ تعالیٰ ہستند پس طواف غیر اللہ تعالیٰ تعظیماً برائی تعظیم اللہ تعالیٰ از عبادت اللہ تعالیٰ است ماموربہ باشد ہمچو طواف ببیتِ عتیق یا غیر ماموربہا ہمچو طواف صفا و مروہ ازآنجا کہ جسد انبیاء اللہ تعالیٰ و بعض اولیاء اللہ تعالیٰ علیٰ نبینا و علیہم الصلوٰۃ والسلام کہ محل قلب محل انوار حجابی ربوبیۃ اللہ تعالیٰ است اشرف از صفا و مروہ است طوافش ہمچو طواف ببیتِ عتیق است اجراً و طواف قبر شاں کہ محل جسدِ شاں است ہمچو طوافِ صفا و مروہ تطوعاً خیراً +

**ترجمہ** ورنہ تعظیم غیر خدا کی جبکہ خدا کی تعظیم کی نیت سے نہ ہو۔ غیر خدائے تعالیٰ کی تعظیم ایسی جو تعظیم مخصوص خدا کے غیر ہو شرک نہ ہونی چاہیے۔ معلوم ہو کہ آیت کریمہ مرقومہ میں بیتِ عتیق مطوّف ہے یعنی طواف کیا جاتا ہے اس سبب سے کہ نور حجابی ربوبیت خدائے تعالیٰ کے سبب جو اس میں ہے شعائر خدا میں شامل ہے یعنی بیت عتیق چونکہ اس میں خدائے تعالیٰ کی ربوبیت کا نور حجابی ہے اس سبب سے خدا کے شعائر میں داخل ہو کر طواف کیا جاتا ہے لہذا بیتِ عتیق مطوّف ہے۔ اور صفا اور مروہ مطوّف ہیں اس سبب سے کہ خدائے تعالیٰ کے شعائر میں سے ہے اسلیے کہ حضرت ہاجرہ رضی اللہ عنہا کے قدوم اُس پر تھے یعنی صفا و مروہ کا شعائر اللہ میں سے ہونا ببرکت قدوم حضرت ھاجرہ رضی اللہ عنہا کے ہے جو اُس پر تھے لہذا تبرکاً مطوّف ہوا۔ اور ظاہر ہے کہ شعائر خدائے تعالیٰ جو کچھ ہیں وہ غیر خدائے تعالیٰ ہیں۔ پس غیر خدائے تعالیٰ کا طواف تعظیم کے طور پر خدائے تعالیٰ کی تعظیم کی غرض سے خدائے تعالیٰ کی عبادت میں داخل ہے وہ یا ماموربہ ہو گا جسکے کرنیکا حکم ہے جیسے طواف بیت عتیق یا غیر ماموربہ ہو گا جسکے کرنیکا حکم نہیں ہے جیسے صفا و مروہ کا طواف۔ چونکہ جسم شریف انبیائے خدا اور بعض اولیائے اللہ تعالیٰ علیٰ نبینا وعلیہم الصلوٰۃ والسلام کا کہ محل قلب ہی اور قلب محل ہے نور حجابی ربوبیت خدائے تعالیٰ کا پس صفا اور مروہ سے اشرف ہے لہذا طواف جسد شریف مثل طواف بیت عتیق کے اجر میں ہے اور انکا طوافِ قبر بنیت اجر انکا محل جسد ہے مثل طواف صفا و مروہ کے ہے تطوع خیر میں کہ حصول خیر کی غرض سے از راہ شوق

**اصل** باید دانست ثبوت شئ بشئ لزوم نفی ماورایش نکند تا نفی صریحش نباشد ورنہ قیاس کہ از اصول اربعہ اہل سنت وجماعت مجمع علیہ است باطل باشد **مش** و آن باطل نتواند شد باجماع **م** پس اگر نہی صریح واجب التسلیم بریں مدعا آوردہ شود ازاں گزیر نیست ورنہ قیاس اجواز اینچنیں طواف بر مشروعیۃ طواف بیت عتیق است چنانکہ جواز بوسہ ہر معظم از مشروعیۃ بوسہ حجر اسود است **مش** کما فی الدر المنظم فی ذکر کیفیۃ زیارۃ القبور الخ قال الحافظ ابن حجر استنبط بعضھم من مشروعیۃ تقبیل الحجر الاسود جواز تقبیل کل من یستحق التعظیم من ادمی وغیرہ **م** واز ینجا است کہ بعض فقہاء ایں طواف را در آداب زیارت قبور نہادہ اند چنانکہ در فتاوی مجمع البرکات نقلاً از مطالب المؤمنین آوردہ است ویقوم عند وجہ المیت ویضع یدہ الیمنی علی تربتہ ویقول اللھم اغفر لہ فانہ قد افتقر الیک و ان کان قبر عبدٍ صالحٍ ویمکنہ ان یطوف حولہ فعل ذلک ثلث مرات انتہی

---

**ترجمہ قاعدہ** معلوم ہو کہ ایک شئ کا ایک شئ سے ثابت ہونا اُسکے ماورا کی یعنی جو اُسکے سوا ہیں نفی نہیں کرتا ہے جب تک صاف طور پر اُسکی نفی نہ ہو چکی ہو۔ ورنہ قیاس کہ اہل سنت وجماعت کے اصول اربعہ میں سے ہے اور سب کا اسپر اجماع ہی باطل ہو جائیگا۔ حالانکہ قیاس بسبب اجماع باطل نہیں ہو سکتا۔ ہاں اگر ممانعت صریحہ جس کا ماننا واجب ہے اس مدعا پر لائی جائے تو اُس سے چارہ نہ ہوگا ورنہ ایسے طواف کے جائز ہونیکا قیاس بیت عتیق کے طواف کی مشروعیت پر ہی جیسا ہر معظم کے بوسہ کا جائز ہونا حجر اسود کا بوسہ مشروع ہونیکے قیاس پر ہے۔ چنانچہ کتاب در منظم کی کیفیت زیارت قبور الخ کے بیان میں مذکور ہے۔ کہا ہے حافظ ابن حجر نے کہ بعض علماء نے ہر ایک آدمی اور غیر آدمی کے بوسہ کا جواز جو مستحق تعظیم ہے حجر اسود کا بوسہ مشروع ہونے سے لیا ہے۔ اور یہی وجہ ہے کہ بعض فقہا نے اس طواف کو زیارت قبور کے آداب میں رکھا ہے جیسا فتاوی مجمع البرکات میں مطالب المؤمنین سے نقل کرکے بیان کیا ہے یعنی اور میت کے چہرہ کے پاس کھڑا ہووے اور اپنا دہنا ہاتھ اُسکی تربت پر رکھے اور کہے۔ اے میرے اللہ اسکو بخشدے کیونکہ وہ یقینی اب تیری طرف محتاج ہو گیا۔ اور اگر بندۂ نیک بخت کی قبر ہو اور اسکو اُسکے گرد طواف کرنا ممکن ہے یہ تین بار کرے بس ہو گیا +

ازینجا ست کہ طواف برائے احیاء صالحین اولی بود کش فی الدر المنظم فی ذکر کیفیۃ زیارت القبور الخ وبین الافراط والتفریط امور مشتبہات تعارضت فیہا الادلۃ واختلفت فیہا الاقوال کالطواف حول القبر الشریف وتقبیل سدتہ العلیۃ وضع الخد علیہ ومس جدرانہ والتمرغ علی اعتابہ ونحوہا فالمشددون من العلماء حرموہا وکرہوہا سدًا لباب الذرائع لئلا تفضی الی المحرم والمحققون منہم اباحوہا او استحبوہا تبرکًا بجنابہ المعظم انتہی انظر الی اخر ما فیہ فی البحث ھم اللھم صل وسلم علی محمد نبی الرحمۃ وعلی جمالہ کما تحبہ وترضاہ وشفعہ فینا وترحمنا بہ

---

**ترجمہ** یہیں سے ظاہر ہے کہ زندہ نیک بختوں کے لیے طواف اولی ہوگا۔ اور درّ منظم میں کیفیت زیارت قبور الخ کے بیان میں لکھا ہوا ہے۔ یعنی اور افراط اور تفریط میں بہت امور مشتبہ ہیں جس میں دلیلیں متعارض ہیں اور باہم پیش آئی ہیں اور اقوال اس میں مختلف ہیں جیسے طواف قبر شریف کے گرد۔ اور آپ کے آستانہ عالی کا چومنا۔ اور اس پر رخسارہ رکھنا یا ملنا۔ اور آپ کی دیواروں کا مس کرنا۔ اور آپ کی چوکھٹ یا آستانہ پر لوٹنا اور ایسے اور امور۔ پس جو سخت علما ہیں انھوں نے تو اسکو حرام کیا اور مکروہ بتلایا تاکہ ان ذرائع کا سدّباب ہوجائے جو محرمات کو پہنچاتے ہیں۔ اور جو نرم علما ہیں انھوں نے اسکو مباح کیا اور مستحب ٹھہرایا ہے برکت حاصل کرنے کی بنا پر آپ کی جناب معظم سے بس تمام ہوا۔ اب اس بحث کی بابت جو کچھ اس کتاب یعنی درّ منظم کے آخر میں ہے تو خود دیکھ لے۔ اللھم صل وسلم علی محمد نبی الرحمۃ وعلی جمالہ کما تحبہ وترضاہ وشفعہ فینا وترحمنا بہ

بیان اختلاف علماء از مشددون ومحققون کا تحریم وکراہت میں اور اباحت واستحباب میں طواف قبر شریف۔ تقبیل آستانہ علیہ۔ اور اسپر رخسارہ ملنا۔ دیوار کا مس کرنا۔ آستانہ پر لوٹنا وغیرہ اور حکم تحریم وکراہت بغرض احتیاط سدّباب حرمت وکراہت ہے

۲۳
ذکر کیفیت جواز انتساب لغیرہ تعالیٰ لوجہہ تعالیٰ وفضل تخصیص موہوب بہ وموہوب لہ وتخصیص زمانی واصابت نفع عمل لغیر عامل بادیگر منافع +

## ۲۳ ذکر کیفیۃ جواز انتساب لغیرہ تعالیٰ لوجہہ تعالیٰ وفضل تخصیص موہوب بہ وموہوب لہ وتخصیص زمانی واصابت نفع عمل لغیر عامل بادیگر منافع

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمد اللہ ونستعینہ ونصلی علی رسولہ محمد ونستشفعہ وعلی آلہ واصحابہ واتباعہ اجمعین - انتساب لغیرہ تعالیٰ لوجہہ تعالیٰ وتخصیص منتسب بہ جائز است بریں نیت کہ ایں حیوان یا غیر حیوان برائی فلانست انتسابا یا نذرا یا ایں نماز وروزہ برائی فلانست

---

۲۴
ذکر بیان جواز انتساب کا غیر خدا کے لیے لوجہ اللہ اور فضیلت تخصیص موہوب بہ اور موہوب لہ کی اور تخصیص وقت کی - اور نفع عمل غیر عامل کو پہنچانا مع اور فائدوں کے +

## ترجمہ

۲۴ بیان ذکر اس بات کا کہ جائز ہے خدا کی وجہ میں غیر خدا کے واسطے کسی چیز کا منسوب کرنا اور موہوب بہ کی یعنی جو بخشش کریں یا بخشیں اور موہوب لہ کی یعنی جسکو بخشیں تخصیص کی فضیلت اور وقت کی تخصیص اور غیر عامل کو عمل کا نفع پہنچانا مع دیگر فوائد کے +

مطلب یہ کہ نذر ونیاز میں کسی چیز کا کسی کے واسطے لوجہ اللہ نسبت کرنا جائز ہے - اور یہ کہ نذر ونیاز خاص چیز کی کرنا - اور وہ خاص شخص کو دینا - اور اُسکو خاص وقت میں کرنا بھی جائز ہے - اور اس قسم کی نذر ونیاز کی فضیلت بھی ثابت ہے - اور اسی طرح کوئی عمل کرکے کسی غیر کو کہ وہ اُسکا عامل نہ ہو نفع پہنچانا اور بخشنا بھی جائز ہے - اور سوا اس کے اور بھی کئی فائدے اسکے اسی کے متعلق ہیں بحث میں کورہیں -

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمد اللہ ونستعینہ ونصلی علی رسولہ محمد ونستشفعہ وعلی آلہ واصحابہ واتباعہ اجمعین لوجہ اللہ تعالیٰ کسی چیز کا غیر خدا کے واسطے نسبت کرنا - اور منتسب بہ کو بھی یعنی جو چیز نسبت کی - اس طرح نیت کرکے خاص کرنا کہ یہ حیوان یا غیر حیوان یعنی کھانا کپڑا وغیرہ کوئی چیز ہو فلاں کی نذر کا ہے یا فلاں کے واسطے

بیان جواز انتساب کا

انتساباً و ہمچنیں گفتن پس در صورت نبودن ہیچ انتساب و نذر مختص باللہ سبحانہ شرک نیست و نہ منتسب بہ و منذور بہ حرام بقول سعد بن عبادہؓ فانہ قال یا رسول اللہ اِنَّ اُمَّ سعدٍ ماتت فای الصدقۃ افضل قال الماءُ فحفر بیرًا وقال ھذہٖ لِاُمِّ سعدٍ رواہ ابوداؤد والنسائیؒ فی المشکوٰۃ از ینجاست کہ آب ہم با چیزے داشتن بہتر است و روی الطبرانی و دارقطنی اَنَّ رجلاً سال النبیَّ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فقال کان لی اَبَوانِ اَبَرُّھما حال حیوتھما فکیف لی بِبِرِّھما بعد موتھما فقال لہ علیہ الصلوٰۃ والسلام اِنَّ مِنَ البِرِّ اَن تُصَلِّیَ لھما مع صلوٰتِکَ واَنْ تصومَ لھما مع صومک الحدیث فایُّ الصدقۃ افضل قال الماءُ مفیدِ فضل مطلق است و ان تصلّے لھما وان تصوم لھما مفیدِ فضلِ تخصیص منتسب بہ بحسب حال منتسب الیہ است۔

**ترجمہ** منسوب ہی یا یہ نماز و روزہ فلاں کیواسطے منسوب ہے اور اسی قسم کا اور کہنا جائز ہی۔ پس یہ نذر اور نسبت چونکہ اُس نذر و نسبت کی جیسی نہیں ہوتی جو مختص اللہ سبحانہ کی ہوتی ہی لہذا اس صورت میں شرک نہیں ہی۔ اور نہ منتسب بہ اور منذور بہ یعنی جو چیز نسبت پائی اور نذر کی گئی ہی حرام ہی۔ بنا بر قول حضرت سعد ابن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے یہ کہ کہا حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے ای اللہ کے رسول سعد کی ما بیشک مرگئی پس کونسا صدقہ افضل ہے۔ فرمایا آپنے پانی۔ تو حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے کنُواں کھودا اور کہا یہ سعد کی ما کیواسطے ہی۔ اس حدیث کو ابوداؤد اور نسائی رضی اللہ عنہما نے روایت کیا ہی جو مشکوٰۃ میں ہی۔ اور یہیں سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ نیاز کی چیزوں کے ساتھ پانی رکھنا بھی بسبب اُسکی افضلیت کے بہتر ہی۔ اور طبرانی اور دارقطنی نے روایت کیا۔ یہ کہ تحقیق ایک مرد نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا پس کہا میرا باپ تھے کہ اُنکی زندگی میں دونو کے ساتھ نیکی کیا کرتا تھا اب اُنکی موت کے بعد میرے لیے اُن دونو کے ساتھ نیکی کیونکر ہی یعنی میں اُنکے ساتھ نیکی کیونکر کروں۔ تو فرمایا اُسکو حضور نے آپ پر صلوٰۃ وسلام ہو جیو کہ اب نیکی اُنکے ساتھ یہ ہی کہ تو اپنی نماز کے ساتھ اُن دونو کیلیے بھی نماز پڑھی اور اپنے روزہ کے ساتھ اُن دونو کیواسطے بھی روزہ رکھے۔ آخر تک حدیث کے۔ پس حدیث اول کے الفاظ فای الصدقۃ افضل قال الماءُ یعنی کونسا صدقہ افضل ہے فرمایا پانی۔ پانیکی مطلق فضیلت کو مفید ہیں۔ کیونکہ انسے پانیکی فضیلت بلا قید مطلق ثابت ہوئی لہذا ہر قسم کی نیاز کے ساتھ پانی کا رکھنا بہتر ہوگا۔ اسلیے کہ ہر قسم کے صدقات و ہدایہ میں فرمان رسول کریم سے اسکو افضلیت حاصل ہی پس ہر قسم کے صدقات کے ساتھ افضل شے کا ہونا اولیٰ ہوگا۔ اور دوسری حدیث کے الفاظ ان تصلی لھما وان تصوم لھما سے یعنی اُن دونو کے واسطے تیرا نماز پڑھنا اور نیز دونو کیلیے روزہ رکھنا منتسب الیہ کے حال کے موافق منتسب بہ کے خاص کرنیکی فضیلت کا فائدہ بھی حاصل ہے۔ مطلب یہ کہ دوسری حدیث کے الفاظ مذکورہ سے یہ فائدہ حاصل ہوا کہ جو چیز جس کے حال کے مناسب و مرغوب ہو ایسے شخص کے واسطے اُس چیز کا نذر و نیاز و صدقات و ہدایہ میں خاص کرنا فضیلت رکھتا ہے ✽

پانی کے ساتھ صدقات کی فضیلت

نماز و روزہ کا مردوں کو ثواب پہنچانا

واین نیت وکلام در انتساب لغیر الله تعالیٰ که غیر انتساب مختص باسه تعالیٰ است بر محاوره است باختصار مستعمل کلام بنا بر شهرت نسبت مختص باسه تعالیٰ واظهار نسبة مجهوله لغیر اسه تعالیٰ همچو انتساب فی قوله تعالیٰ مَن عمل صالحًا فلنفسه • وبدانکه انتساب نذر لغیر اسه تعالیٰ بر مقصدی لابدّ منه مشروع ومروج است قال الله تعالیٰ یا ایها الذین اٰمنوا اذا ناجیتم الرسول فقدّموا بین یدی نجوٰکم صدقة ذٰلك خیر لکم واطهر فان لم تجدوا فان الله غفورٌ رحیم الآیه وقال سبحانه خُذ من اموالهم صدقةً الآیه اینجا صدقه بمعنی هدیهٔ خاص از بهر تعظیم وتکریم رسول الله تعالیٰ است صلعم چه غیرش برائے حضرت نبی معظم ومکرم صلعم ممنوع است لعظمة صلعم

**ترجمہ** اور اس طرح نیت وکلام کرکے غیر خدا کی طرف اُسکو نسبت کرنا جو بغیر نسبت کیے خدا کے ساتھ خاص ہو جاتا ہے محاورہ کلام ہے کہ اس طرح کے استعمال سے کلام مختصر ہو جاتا ہے کیونکہ خدا کے ساتھ جو نسبت خاص ہے وہ محاورہ کلام میں اختصار کلام کی غرض سے بسبب شہرت اظہار نہیں پاتی ہے نہ اُسکے ظاہر کرنیکی ضرورت ہوتی ہے بخلاف نسبت غیر خدا کے کہ وہ نسبت مجہولہ ہے اُسکے اظہار کی ضرورت ہوتی ہے جیسا خود کلام الٰہی میں کہ نہایت فصیح اور ابلغ الکلام ہے اس قسم کی نسبت کا بخوبی اظہار ہے دیکھو قول اسہ تعالیٰ کا سورہ حٰمٓ سجدہ رکوع چھ میں مَن عَمِلَ صَالِحًا فَلِنَفْسِهٖ یعنی جسنے عمل کیا نیک تو اُسی کے نفس کے واسطے ہے۔ حال آنکہ عمل نیک وہی ہے جو اسہ کیواسطے ہو نہ اپنے نفس کے واسطے پس اسہ سبحانہ کا عامل کیواسطے عمل کا مخصوص فرمانا اور اپنی نسبت خاصہ کا اظہار نفرمانا بسبب شہرت اور اختصار کلام کے ہے اور یہی اصل فصاحت وبلاغت ہے۔ اور یہ بھی سمجھنے کی بات ہے کہ حسب الحکم مضمون آیات ذیل یہ نذر ونسبت کرنا غیر خدا کے واسطے ناچار مراد خاص پر مشروع ہوا ہے اور شرعًا جائز رکھا گیا اور رواج پایا ہے کیونکہ فرمایا اسہ تعالیٰ نے سورہ مجادلہ کے رکوع دوسرے میں یَا اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اِذَا نَاجَیْتُمُ الرَّسُوْلَ فَقَدِّمُوْا بَیْنَ یَدَیْ نَجْوٰکُمْ صَدَقَةً ذٰلِكَ خَیْرٌ لَّکُمْ وَاَطْهَرُ فَاِنَّ اللهَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ الآیہ یعنی اے ایسے لوگو کہ ایمان لائے ہو تم جب سرگوشی یا عرض حاجت ومناجات کرو تم رسول سے تو پہلے تمھارے عرض کرنیکے صدقہ یعنی ہدیہ پیش کش کرو۔ یہی تمھارے لیے بہتر ہے اور بہت پاکیزہ طریق ہے۔ پھر اگر نہ پاؤ ایسی چیز کہ لائق ہدیہ ہو تو بیشک اسہ غفور رحیم ہے۔ اور فرمایا حق سبحانہ نے سورہ توبہ رکوع تیرہ میں خُذْ مِنْ اَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً تُطَهِّرُهُمْ وَتُزَکِّیْهِمْ بِهَا وَصَلِّ عَلَیْهِمْ اِنَّ صَلٰوتَكَ سَکَنٌ لَّهُمْ وَاللهُ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ یعنی لیجیے یا قبول کیجیے اے حبیب اُنکے مال سے جو آپکے لیے بطور ہدیہ خاص کے بوجہ اسکے ہے اور اپنی عالی ہمتی اور بزرگی رتبہ کے خیال سے اُنکی منت ہدیہ کے شرم کے سبب اعراض نہ کیجیے کیونکہ ممکن ہے کہ بعوض اُنکے ہدیہ کے اُنکو ظاہر کو آپ جیسا چاہیے خوب پاک کر دوگے اور جیسا چاہیے اُنکے باطن کو بھی بخوبی پاک کر دوگے اور آپکا احسان اُنپر بڑھیا سے بڑھیا ہوگا اور اُنپر رحمت کیجیے۔ بیشک آپکی رحمت اُنکے لیے آرام ہے بسبب آپکی رافت اور نزول رحمت کے بر اضطرار سے۔ اور حال یہ ہے کہ اسہ تعالیٰ شنوا اور دانا ہے۔ یہاں مراد صدقہ سے خاص ہدیہ ہے بسبب تعظیم وتکریم رسول اللہ صلی اسہ علیہ وسلم کے اسلیے کہ بوجہ عظمت وبزرگی حضور صلعم کے سوائے ہدیہ کے اور قسم کا صدقہ نبی معظم اور مکرم کے لیے ممنوع ہے

واستدامة ہدیہ باستدامة مناجات بجناب رسول اللہ تعالیٰ صلعم بقائی حیات وتصرف دائمش صلعم است **ش** اثبات حیات وتصرف دائمی حضرت حیات النبی صلعم بافضلیت حیات درہمیں مکتوب ازجاہا واضح است اگر ببنی وفہمی میتوانی واللہ یہدی من یشاء الی صراط مستقیم **م** ازینجا است کہ ہدیہ مخصوص برای معظم ومکرم تعظیماً وتکریماً اولی است پس ہرکہ حکم کرد ایں انتساب وندر را بشرک چنان است کہ تقدیم کرد بنفس خود در ترتب کفر وشرک درمقابلہ ہروجہ ثابت **ش** کفر درمقابلہ وجہ ثابت یعنی نصوص قرآن مجید وحدیث شریف چنانکہ مذکور شد بوجہ انکارش وانتسابش بشرک وشرک درمقابلۂ صحۃ انتساب لغیر اللہ تعالیٰ بر مقصدی لابد منہ بآنکہ خود عائل او است ازینجا ردّ آنست گفتند کہ گفتن اینکہ نماز وروزہ برائی فلان است وایں چیز برائی فلان شرک است **م** ونیز فضل تخصیص موہوب وموہوبہ

---

**ترجمہ** اور آپ کی بقائی حیات اور تصرف دائمی کے سبب ہدیہ اور عرض حاجت ومناجات کی ہمیشگی بھی اسی آیت سے ثابت ہے۔ پس بسبب تعمیم مومن اور تعمیم وقت کے ہر مومن ہر وقت وزمانہ میں آپ کی حضور میں ہدیہ پیش کرکے یا حالت عذر میں بغیر ہدیہ مناجات عرض کرسکتا ہے۔ اور آپ بسبب بقائے حیات اور تصرف دائمی اس کے حاجات میں لوجہ اللہ امداد فرماکے اسکے لیے موجب رحمت اور باعث تسکین ہوسکتی ہیں۔ حضرت حیات النبی صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات کا ثبوت مع فضیلت حیات اور آپ کا دائمی تصرف اسی کتاب میں کئی جگہ واضح طور پر ہے اگر دیکھو گے اور سمجھو گے تو ممکن ہی واللہ یھدی من یشاء الی صراط مستقیم یعنی اللہ ہدایت کرتا ہی جسکو چاہتا ہی سیدھے راستہ پر۔ یہ آیت سورہ توبہ کے رکوع چھٹے میں ہی۔ اور اس آیت سی یہ بھی ثابت ہوا کہ معظم ومکرم کی تعظیم وتکریم کیلیو وہ ہدیہ جو انکی لیے خاص ہو اولیٰ ہے پھر جس نے اس نذر اور نسبت کرنیکو شرک کا حکم دیا تو ہر وجہ ثابت کے مقابلہ میں گویا اسنے اپنی ہی نفس پر کفر وشرک کے مترتب ہونیمیں یعنی ثابت کرنے میں تقدیم کی۔ اور کفر مقابلۂ وجہ ثابت سی یہ مطلب ہے کہ جسنے ان آیات قرآن مجید اور حدیث شریف کے مقابلہ میں جو نذر وانتساب کے ثبوت میں مذکور ہوچکی ہیں نذر ونسبت کرنے سی انکار کیا انکو شرک کہا تو بوجہ انکار آیات وحدیث اور اُن کے احکام کو شرک کہنے کے سبب۔ کفر پہلے اُسکی ذات خاص پر مترتب وثابت ہوگا۔ کیونکہ غیر خدا کی طرف نسبت کرنا جب مقصد خاص شرعیہ پر آیات وغیرہ مذکورہ سی صحیح ثابت ہوا تو اس صحت کے مقابلہ کرنے میں شرک لازمی ہوگا کہ اُس سے چارہ نہیں۔ اور طرفہ یہ کہ خود سی ہوگا عائل ہوگا۔ سا ب جنھوں نے کہا کہ اسطرح کہنا کہ یہ نماز وروزہ فلاں کے لیے ہے اور یہ چیز فلاں کیلیے ہی۔ شرک ہے انکی اقوال کا رد بھی یہیں سے ہوگیا۔ اور موہوب لہ اور موہوبہ کہ یعنی جسکے نام بخشا اور جس چیز کو بخشا۔ خاص کرنیکی فضیلت بھی

ازینجا است کہ ذبح میکرد صلعم گوسپند برائی اصابت ثواب بحضرت خدیجہ رض و بزبان احیاء
خدیجہ رض می بخشید اخرج البخاری ومسلم وترمذی عن عائشۃ رضی اللہ تعالی عنہا
الی ان قالت ربما ذبح الشاۃ ثم یقطّعہا اعضاء ثم یبعثہا فی صدائق خدیجۃ
الحدیث پس دریں ورائی ثواب سرور روح حضرت خدیجہ رض ہم ملحوظ بود کہ درحالتِ حیاتِ
خود ہم بایشاں می بخشید و روزی نان باریک گندم از آتش سخت شدہ بر سفرہ حضرت
سیّد عالم صلعم بود فرمودند برائی خدیجہ بخشند کہ او می پسندید و ایتاءِ ذی القربی مقدم و
مفید تر باستحقاق رحم دلیلے دیگر بر فضل تخصیص موہوب لہ است قال سبحانہ اٰتِ
ذا القربی حقہ والمسکین وابن السبیل الآیہ **ش تنبیہ** ازینجا رد آنست کہ
گفتہ شد تخصیص موہوب بہ و موہوب لہ بدعت است وتعیین زمانی سنت مستحبہ است
کما فی التفسیر الکبیر

---

**ترجمہ** کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم خاص حضرت بی بی خدیجہ رضی اللہ عنہا کے ثواب پہنچانے کو بکری ذبح فرماتے
تھے اور بی بی صاحبہ کی سہیلیوں کو خاص بخشش فرمایا کرتے تھے۔ اس حدیث کو بخاری ومسلم اور ترمذی نے حضرت عائشہ
رضی اللہ عنہا سے نقل کیا ہے جسکے بعض الفاظ یہ ہیں یہانتک کہ فرمایا بی بی صدیقہ رض نے ربما ذبح الشاۃ ثم یقطعہا
اعضاء ثم یبعثہا فی صدائق خدیجۃ الحدیث یعنی اکثر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم بکری ذبح فرماتے
تھے پھر جوڑ جوڑ اسکے جدا کرتے اور وے بی بی خدیجہ رض کی چاہنے والیوں کے لیے بھیجتے تا آخر حدیث۔ اسلیے
کہ انہیں علاوہ خوشنودی روح حضرت بی بی خدیجہ رضی اللہ عنہا کے آپ کو اسکا بھی لحاظ رہتا کہ حضرت بی
بی صاحبہ اپنی حالت حیات میں بھی انھیں بخشش کیا کرتی تھیں۔ اور ایک روز گیہوں کی باریک روٹی
آگ سے خوب سکی ہوئی حضرت سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے دسترخوان پر تھی آپ نے فرمایا کہ خدیجہ کیلیے
اسے بخشدیں۔ کیونکہ وہ اس قسم کی روٹی پسند کیا کرتی تھیں۔ اور ذوی القربی کو دینا باعتبار ان کے
استحقاق رحم کے زیادہ مقدم اور مفید ہے۔ پس موہوب لہ کے خاص کرنے کی فضیلت پر یہ ایک اور
دلیل ہے جیسا فرمایا حق سبحانہ نے سورہ بنی اسرائیل کے رکوع تیسرے میں اٰتِ ذا القربی حقہ و
المسکین وابن السبیل الآیہ یعنی آپ اول قرابتی کو اسکا حق دیجیے پھر مسکین کو اور مسافر کو آخر تک
**تنبیہ** یہاں پر اب اس کا بھی رد ہو گیا جو کہا گیا موہوب بہ اور موہوب لہ کا خاص کرنا بدعت ہے
اور تعیین زمانی یعنی نذر و نیاز اور زیارت اور ایصال ثواب مقرر وقت پر کرنا سنت مستحبہ ہے
جیسا تفسیر کبیر میں ہے ✦

انّہ صلعم کان یاتی قبور الشہداء رأس کل حول فیقول سلامٌ علیکم بما صبرتم فنعم عقبی الدار و الخلفاء الاربعۃ ھکذا یفعلون انتہی ازینجا ایصال ثواب سالانہ ہم ظاہر است پس قریب را زیارت قبر اولی است و متعذر زیارت را ایصال ثواب و حاضری سال بسال بر مقابر کہ عرس عبارت از انست ہم ازینجا است و در مشکوۃ شریف است از محمد بن النعمان برفع حدیث قال صلی اللہ علیہ وسلم من زار قبر ابویہ او احدھما فی کل جمعۃ غفر لہ وکتب براً الحدیث وقال اللہ تعالی واذکروا اللہ فی ایام معدودات الآیہ و در روز سوم بخانہ اہل عزا رفتن و دعای خیر کردن وطعام فرستادن سنت است ازانکہ حضرت رحمۃ عالم صلعم بروز سوم بخانۂ آل جعفر رضی ابن ابی طالب تشریف فرمود و فرزندان جعفر را دلداری نمود و دعای خیر کرد مر ایشان را وطعام فرستاد مدارج النبوت و در کتاب فتاوی ازجندی مؤلف ملا علی قاری روایت است۔

**ترجمہ** کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم شہیدوں کے مزارات پر ہر برس کے شروع میں تشریف لے جاتے تھے اور اسطرح انکو مخاطب کر کے فرماتے کہ سلامٌ علیکم بما صبرتم فنعم عقبی الدار یعنی تم پر سلامتی ہو جو بسبب اسکے کہ تمنے صبر کیا اور اچھا ہوا آخرت ٹھکانہ۔ اور چاروں خلیفہ بھی بعد آپ کے ایسا ہی کرتے رہے انتہی یعنی تمام ہوئی عبارت تفسیر کبیر۔ یہیں سے سالانہ ثواب پہنچانا بھی ظاہر ہے۔ پس قریب کیلیے زیارت قبر کی اولی ہے۔ اور جو زیارت کو عذر کے سبب نہ جاسکے اُسکو ثواب پہنچانا۔ اور سال بسال مقابر پر حاضر ہونا کہ یہی مراد عرس سے ہے یہیں سے ثابت ہوتا ہے۔ اور مشکوۃ شریف میں حضرت محمد بن نعمان سے ایک حدیث مرفوع ہے۔ کہ فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جس نے اپنے والدین کی قبر کی یا دونو میں سے ایک کی ہر جمعہ کے دن زیارت کی اُس کے گناہ بخشدیے جاوینگے اور وہ نیکوکار لکھدیا جاویگا آخر حدیث تک۔ اور فرمایا اللہ تعالی نے واذکروا اللہ فی ایام معدودات الآیۃ اور یاد کرو اللہ کو کئی دن میں گنتی کے آخر آیت تک۔ اور تیجہ کے روز اہل میت کے گھر جانا اور دعائے خیر کرنا۔ اور کھانا بھیجنا سنت ہے۔ اسلیے کہ مدارج النبوۃ میں ہے کہ حضرت رحمت عالم صلے اللہ علیہ وسلم تیجہ کے دن آل جعفر بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے گھر تشریف لیگئے اور حضرت جعفر رضی اللہ عنہ کی صاحبزادوں کی دلداری کی اور دعائے خیر خاص اُن کے لیے فرمائی اور کھانا بھیجا۔ اور کتاب فتاوی ازجندی میں جو ملا علی قاری صاحب کی تالیف کی ہوئی روایت ہے؛

كان اليومُ الثالثُ عن وفاتِ ابراهيم بنِ محمدٍ صلى الله عليه وسلّم جاءَ ابو ذرٍّ عندَ النبيّ صلى الله عليه وسلم معه لبنُ الناقة وخبزُ الشعيرِ فوضعها عند النبي صلى الله عليه وسلم فقرءِ النبي عليه السلام الفاتحةُ مرّةً وَ سورةَ الاخلاص ثلاث مراتٍ وقرءِ اللهم صل على محمد انت لها اهل وهو لها اهلٌ فرفع يديه ومسح وجهه فامر بابي ذرٍ ان يقسّمها وقال النبي صلى الله عليه وسلم ثوابُ هذه الاطعمة لابني ابراهيم الحديث

س ق[۲۶] با اختلاف بعض الفاظ در ہدیۃ الحرمین ویرین روایت از اوزجندی بست و شش مہر از اکابر علماء حرم شریف یعنی مکہ معظمہ زادھا اللہ تعالیٰ شرفاً و تعظیماً شمردم ازینجا است کہ روز سوم و فاتحہ خواندن بطعام پیش از خوردن و رفع یدین و مسح یرو و تقسیم و اطعام و ایصال ثواب از عبادت مالی و بدنی ہمہ سُنت است و قال اللہ تعالیٰ وَافْعَلُوا الْخَيْرَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ه الآیہ

---

**ترجمہ** کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام صاحبزادہ حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات سے[۳] تیسرا دن یعنی تیجہ تھا۔ حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے۔ اُنکے ساتھ اونٹنی کا دودھ اور جَو کی روٹی تھی پس اُسکو نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس رکھدیا۔ تو نبی علیہ السلام نے سورۂ فاتحہ ایکبار۔ اور سورۂ اخلاص تین بار پڑھا اور یہ درود شریف اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ اَنْتَ لَھَا اَھْلٌ وَھُوَ لَھَا اَھْلٌ پڑھی۔ یعنی اے اللہ درود بھیج محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ایسی کہ تو جس کے لائق ہے اور وہ جس کے لائق ہے۔ پھر آپ نے اپنے دونو ہاتھ اُٹھائے اور اپنے منہ پر پھیرے اور حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کو حکم کیا کہ اسکو تقسیم کردے۔ اور فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کھانے کا ثواب میرے بیٹے ابراہیم کے لیے ہے تا آخر حدیث۔ اور یہی حدیث ہدیۃ الحرمین میں بعض الفاظ کے اختلاف کے ساتھ مذکور ہے۔ اور اسی روایت اوزجندی پر (حضرت مصنف کتاب ہذا فرماتے ہیں) کہ میں نے چھبیس[۲۶] مہریں بڑے بڑے علمائے حرم شریف یعنی مکہ معظمہ کی اللہ تعالیٰ اسکی شرافت اور عظمت کو زیادہ کرے۔ شمار کی ہیں۔ یہاں سے معلوم ہوا کہ تیجہ کرنا اور کھانے سے پہلے کھانے پر فاتحہ دینا۔ اور دونو ہاتھ اُٹھانا۔ اور اُن کا منہ پر پھیرنا۔ اور کھانے کا تقسیم کرنا۔ اور کھلانا۔ اور ہر قسم کی عبادت مالی و بدنی کا ثواب پہنچانا سب سُنت ہے اور فرمایا اللہ تعالیٰ نے سورۂ حج رکوع دہم میں وافعلوا الخير لعلكم تفلحون الآیہ یعنی اور خیر کرو شاید تمکو فلاح ملے

بعموم زمان و مخیّر و مخیّر لہ و خیر و فلاح مخیّر و مخیّر لہ **ش** باید دانست کہ عموم خیر شامل است عبادت مالی و بدنی و روحی را و عموم مفعول شامل است نفس خود و غیر خود را از احیاء و اموات چہ اصابت خیر بہر دو ثابت **م** پس تعیین روز دہم و بستم وغیرہ برائی خیر کہ شامل عموم است حسن است و آخرج انس بن مالک رض قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اللیلۃ الاولیٰ عسیرۃ علی المیۃ فتصدقوا لہ و ینبغی ان یواظب علی الصدقۃ للمیّت سبعۃ ایام وقیل اربعین فان المیت یتشوّق الیٰ بیتہ الحدیث باید دانست تصدّقوا عام است از روی مخاطب و صدقہ و متصدَّق لہ و زمان بدلالۃ عموم میّت و اربعین اولیٰ است از سبعہ و زیادت برین ممنوع نیست کہ از تطوّع است

**ترجمہ** اس آیت شریف سے عموم زمان اور عموم مخیّر و مخیّر لہ اور عموم خیر و فلاح مخیر و مخیّر لہ یعنی جو کچھ خیرات کریں اور جس کے لیے خیرات کریں اور خیرات کرنیوالے کا عام ہونا ہر وقت میں ثابت ہے۔ اور معلوم ہو کہ عموم خیر عبادت مالی و بدنی اور روحی کو شامل ہے۔ اور مفعول کا عموم شامل ہے اپنے نفس کو اور اپنے غیر کو خواہ زندے ہوں یا خواہ مُردے کیونکہ خیر کا پہنچانا دونوں کے واسطے ثابت ہے۔ مطلب یہ کہ اس آیت شریف میں خیر کیلیے قید وقت نہ ہونے سے بسبب عام ہونے وقت کے ہر وقت و زمانہ میں خیرات کرنا درست ہوا۔ اسی طرح جو چیز خیرات کی جاوے اور خیرات کرنیوالا جسکے لیے خیرات کی جاوے انکی بھی بغیر قید بالعموم ثابت ہونے سے یہ بھی سب عام ہوئی لہذا ہر قسم کی خیرات خواہ مالی ہو یا جسم سے یا روح سے ہر شخص کیواسطے خواہ کوئی ہو آپ ہو یا غیر زندہ ہو یا موتیٰ ہر وقت میں سبکو شامل ہے کیونکہ عموم زمان و مخیِر و مخیَّر لہ اور عموم خیر و فلاح اس سے بخوبی ظاہر ہے۔ اور اس خیر کے ثمرہ اور فلاح میں بھی وہی عموم موجود ہے پس میّت کیواسطے دسویں بیسویں وغیرہ کی تعیین یعنی ان تاریخوں کو مقرر کرکے انمیں خیر کرنا بسبب اسکے کہ اسی عموم میں یہ بھی شامل ہیں حسن ہے اور اچھا فعل ہے اور حدیث کے موافق ہے جیسا حضرت انس ابن مالک رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ پہلی رات میّت پر سخت دشوار ہے پس اُسکے لیے صدقہ دو اور لائق ہے کہ میّت کے لیے صدقہ کی مواظبت کرو یعنی صدقہ برابر جاری رکھو سات دن اور کہا گیا چالیس دن کیونکہ میّت اپنے گھر کیطرف مشتاق ہوتی ہے تا آخر حدیث۔ معلوم ہو کہ اس حدیث شریف میں لفظ تَصَدَّقُوا یعنی صدقہ دو عام ہے اس راہ سے کہ مخاطب عام ہے کیونکہ مفعول اول اسکا بوجہ توسع مذکور نہیں ہوا۔ اور مفعول ثانی یعنی میّت کے عام ہونے کے سبب صدقہ اور جسکے لیے صدقہ دیں اور اُسکا وقت بھی عام ہوا کیونکہ فعل تَصَدَّقُوا کا متعدی بمفاعیل ہے انکا مذکور نہونا بغرض توسع ہر ایک کے عموم پر دلیل ہے۔ پس معلوم ہوا کہ ہر شخص کو ہر میّت کے لیے ہر قسم کا صدقہ ہر وقت دینا درست ہے۔ اور بہ نسبت سات کے چالیس دن تک صدقہ جاری رکھنا اولیٰ ہے۔ اور اسپر زیادہ کرنا ممنوع نہیں ہے کیونکہ یہ بھی ایک قسم کا تطوع ہے یعنی شوق عبادت زائدہ

ہر قسم کی خیرات ہر وقت کرنا درست ہے

تیجا، دسواں، چالیسواں، ششماہی وغیرہ اچھا فعل ہے

**ش** ہے بینی کہ زیادت عبادت نافلہ بر فرض و واجب از تطوع است و قال سبحانہ فمن تطوع خیراً فھو خیر لہ **م** ازینجا است کہ چہل روز متصل تصدق کردہ باشد از ہرچہ تواند **ش** از عبادت مالی و بدنی و روحی ہمانا کہ موافق کریمہ وافعلوا الخیر لعلکم تفلحون است **م** و مواظبت ترک روزی از اربعین نخواہد پس بروز سوم و دہم و بستم و چہلم بازیادت صدقہ نیز کہ در ضمن اربعین است و ششماہی و سالانہ نیز کہ در ضمن عموم تصدق است و نیست درینہا مگر زیادت صدقہ ثواب کہ مراد است و زیادت ممنوع نیست کہ در معنی تطوع خیر است و درین تعیین حکمتی است کہ بمقتضای من جاء بالحسنۃ فلہ عشر امثالہا چلۂ دیگر حاصل میشود و نیز حکمتی دیگر ہم باشد واللہ تعالی اعلم **ش** در ریاض المقاصد ہست کہ در جامع الفقہ از مجموع الروایات است اما اگر کسی از ملک خود طعام مسکین و خلق رامی خوراند بی شبہ حلال است زیراکہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم بروح حمزہ رضی اللہ عنہ سوم روز و دہم روز و بستم روز و چہلم روز و ششماہی و سالانہ طعام دادہ و صحابہ نیز

---

**ترجمہ** کیا تمھیں نہیں معلوم کہ سوائے فرض اور واجب کے نفل عبادت کی زیادتی تطوع میں شامل ہے کیونکہ فرمایا حق سبحانہ نے سورۂ بقر کے تیئسویں رکوع میں فَمَنْ تَطَوَّعَ خَیْرًا فَھُوَ خَیْرٌ لَّہٗ یعنی پھر جو شوق ہی نیکی کرے تو وہ نیکی اسکے لیے بہتر ہے۔ پس شوق خیر کا زیادتی کے ساتھ اولی ہوگا خیر کے کم ہوتے سے کہ ہمیں کرنیوالا کا نفع ہے لہذا صدقہ چالیس دن کا بہ نسبت سات دن کے بہتر اور اولی ہوگا۔ اسی سے یہ بھی معلوم ہوا کہ برابر چالیس روز تک مالی و بدنی و روحی عبادت میں جس چیز سے ہوسکے میت کے لیے تصدق اور خیرات کرتا رہے کہ بعینہ یہ آیت کریمہ وَافْعَلُوا الْخَیْرَ لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ کے حکم کے موافق ہے۔ اور لگاتار چالیس میں سے ایکدن بھی ترک نہ کرے۔ پس تیجہ اور دسواں و بیسواں و چہلم بھی اسی چالیس دن کے ضمن میں ہیں کہ انہیں اور زیادہ صدقہ ہوتا ہے۔ اور ششماہی اور سالانہ کہ یہ بھی عموم تصدق کے ضمن میں آگیا پس ان سب میں بجز ثواب زیادہ ہونیکے کہ اصل مراد یہی ہے اور کیا ہے اور ایسی زیادتی جس کا مطلب تطوع خیر یعنی شوق خیر ہو ممنوع نہیں۔ اور اس تعیین و تخصیص میں ایک حکمت ہے کہ موافق حکم اس آیت کریمہ کے کہ سورۂ انعام کے رکوع بیس میں ہے مَنْ جَاءَ بِالْحَسَنَۃِ فَلَہٗ عَشْرُ اَمْثَالِھَا یعنی جنے ایک نیکی کی تو اسکے لیے اس جیسی دس اور ہونگی۔ ایک چلہ اور حاصل ہوجاتا ہے۔ اور سوائے اسکے اور بھی کوئی حکمت ہو واللہ تعالی اعلم بالصواب۔ اور ریاض المقاصد میں مذکور ہے کہ جامع الفقہ میں مجموع الروایات سے نقل کرکے اسطرح لکھا ہے لیکن اگر کوئی اپنی ملک سے کھانا کرکے اور مخلوق کو کھلائے بے شبہ حلال ہے کیونکہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت حمزہ رضی اللہ تعالی عنہ کی روح پر تیجہ اور دسویں اور بیسویں اور چہلم کے روز اور چھ ماہی اور برسی کا کھانا دیا۔ اور صحابہ رض نے بھی

تیجہ و چہلم وغیرہ کا تطوع میں شامل ہونا — بعض عبادت و خیرات کے ایام کی تعیین و زیادت کا جواز

ہمچنیں کردند وہرکہ ازیں منکر باشد او از رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم و اجماع صحابہ رضی اللہ عنہم منکر باشد انتہیٰ ازینجا است کہ سوم وغیرہ سُنّت است ھ وتخصیص صدقہ برائے اموات لشب جمعہ وعیدین وشب برأت ازینجا است کہ درجامع الروایات فارسی از دستور القضات حدیثاً عنہ صلعم نقل کردہ کہ ارواح مومنان می آیند درشب جمعہ پس استادہ شوند بخانۂ فانی پس ندا میکنند ہریکے بآواز حزیں یا اھلی و اولادی و اقربائی بمہربانی کنید برمن چیزے صدقہ ش فی دستور القضات من الفتاوی النسفیۃ ان ارواح المؤمنین یاتون فی کل لیلۃ الجمعۃ ویوم الجمعۃ فیقومون بفناء بیوتہم ثم ینادی کل واحد منہم بصوت حزین یا اھلی و اولادی و اقربائی اعطفوا علینا بالصدقۃ واذکرونا ولا تنسونا وارحمونا فی غربتنا وقلۃ حیلتنا فی قبر ضیق وسجن وثیق وغم طویل وبغیر شدید وقد کان ھذا المال الذی فی اید یکم فی ایدینا لو ینفق فی طاعۃ اللہ تعالیٰ لم یسئل منہ شیئاً وانتم تاکلون وتشربون ونحن نحاسب ونعذب فان اعطفوا رضوا بالصدقۃ ودعوا لھم بالبرکۃ

**ترجمہ** اسی طرح کیا۔ جو شخص اسکا منکر ہوگا پس وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور اجماع صحابہ رضی اللہ عنہم کا منکر ہوگا۔ یہاں سے ثابت ہوا کہ تیجہ وغیرہ سُنّت ہے۔ اور صدقہ اموات کے واسطے خاص جمعہ کی رات اور عیدین کی راتوں اور شب برات میں کرنا یہاں سے ہے جو کتاب جامع الروایات فارسی میں کتاب دستور القضات سے بطور حدیث حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل کیا ہے کہ مومنین کی روحیں جمعہ کی رات میں آتی ہیں اور فانی گھر میں کھڑی ہوتی ہیں پھر ہر ایک غمگین آواز سے پکارتی ہے اے میری اہل اور اولاد اور میرے قرابتیو مجھپر صدقہ کرو۔ جیسا دستور القضات میں فتاوی نسفیہ سے اسطرح منقول ہے کہ مومنین کی روحیں ہر جمعہ کی رات اور جمعہ کے دن میں آتی ہیں اور اپنے اپنے گھروں کے صحنوں میں کھڑی ہوتی ہیں پھر ہر ایک انمیں سے غمگین آواز سے پکارتی ہے اے میرے اہل یعنی گھر والو اور میری اولاد یعنی بچو اور میرے قرابتیو یعنی رشتہ دارو ہمپر صدقہ سے مہربانی کرو اور ہمکو یاد کرو اور ہمیں نہ بھولو اور ہماری غربت اور حیلہ اور اسباب کی قلت کی حالت میں ہمپر رحم کرو کہ ہم تنگئے قبر اور سخت قید میں اور بڑے غم اور سخت محتاجگی میں ہیں حالانکہ یہ مال جو تمھاری قبضہ میں ہے ہمارے قبضہ میں تھا۔ اگر خدا کی بندگی میں خرچ کیا جاتا تو ہم اسکی بابت کچھ پوچھے نہیں جاتے اور تم کھاتے پیتے ہو اور ہمپر حساب اور عذاب ہے پھر اگر وہ مہربانی کرکے خرچ کرتے ہیں تو صدقہ کرنے سے خوش ہوتے ہیں اور انکے لیے دعائے برکت کرتے ہیں +

والا فیرجعون منھم باکیا حزینا ثم ینادی کل واحد منھم بصوت حزین اللھم اقنطھم من الرحمۃ کما اقنطوا من الدعاء والصدقۃ ٭ وعن ابن عباس رضی اللہ عنھما یقول اذا کان یوم عید او یوم جمعۃ او یوم عاشوراء ولیلۃ نصف من شعبان یاتی ارواح الاموات ویقومون علی ابواب بیوتھم فیقولون ھکذا ام واز شرح امالی حدیثاً عنہ صلعم کہ ارواح مسلمان دہ سال ہر روز و دہ سال در شبہائے جمعہ و دہ سال در شبہائے عیدین می آیند و بروایتی بعد سی سال تا قیامت در شب برأت و ہر شب جمعہ می آیند وھو الصحیح و باید دانست تخصیص امری است کہ اگر گذاشتہ شود تخصیصی دیگر ناگزیر است تا آنکہ عدم تخصیص ہم تخصیص است و در تحرز از تخصیص امر وافعلوا الخیر متروک مطلق شود والبتہ توقف اصابت ثواب در تخصیص و عدم اصابتش در غیرش باطل است و ہمچنیں جائز است مصافحہ و معانقہ بروز جمعہ و عیدین کہ دریں زمان مروج است

**ترجمہ** نہیں تو اُن کے پاس سے غمگین روتے ہوئے لوٹ جاتے ہیں۔ پھر ہر ایک اُنمیں سے غمگین آواز سے پکارتی ہے ای اللہ انکو رحمۃ سے نا اُمید کر جیسا انھوں نے مجھے دعاء اور صدقہ سے نا اُمید کیا۔ اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہی کہ فرماتے تھے جب عید کا دن یا جمعہ کا دن یا عاشورہ کا دن ہوتا ہی یا نصف شعبان کی رات یعنی شب برات ہوتی ہے تو مردونکی روحیں آتی ہیں اور اپنے گھروں کے دروازوں پر کھڑی ہوتی ہیں اور کہتی ہیں ایسا ایسا یعنی جیسا اوپر کی حدیث میں بیان ہوا۔
اور جامع الروایات میں ایک اور حدیث حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ہے جو شرح امالی سے نقل کی ہے کہ مسلمان روحیں دس برس تک ہر روز اور دس برس جمعہ کی راتوں میں اور دس برس عیدین کی راتوں میں آتی ہیں اور ایک روایت میں ہی کہ تیس برس کے بعد قیامت تک شب برات میں اور ہر جمعہ کی رات میں آتی رہتی ہیں اور یہ حدیث صحیح ہے۔ اور سمجھنا چاہیے کہ تخصیص ایسی بات ہی کہ اگر چھوڑ دی جاوی تو ایک دوسری تخصیص سے چارہ نہ ہوگا یہاں تک کہ عدم تخصیص بھی تخصیص ہے۔ اور تخصیص سے بچنے میں وَافْعَلُوا الْخَیْرَ یعنی خیر کرنے کا حکم بالکل چھوٹ جاتا ہے۔ اور یہ بات کہ ثواب کا پہنچانا صرف تخصیص میں موقوف ہو اور غیر تخصیص میں ثواب نہ پہنچا سکتے ہوں البتہ باطل ہی اور ایسی ہی مصافحہ اور معانقہ یعنی ہاتھ ملانا اور گلے ملنا جمعہ اور عیدین کے دن جیسا اسوقت میں رواج ہے جائز ہے ٭

نہ توقف نیل ثواب بہ تخصیص جمعہ و عیدین بہ نفی جوازش بروزِ دیگر و نیز آمدن اقربا و احبا بخانہ اہل ماتم بنا بر ادائی حق العبد لازم اجتماع ناگزیر است و سبب زیادت اسباب مغفرت بکلمہ و کلام شریف و اطعام و اطعمہ لطیف خصوصًا بروز سوم کہ روز اتمام ماتم است و نفس اجتماع غیر ممنوع و لوجہہ تعالیٰ عین مشروع و نفی این ثابت نتواند شد پس اجتماع موجب خیر در حق زندہ و مردہ تواند شد **تنبیہ** ازینجا رد آنست کہ گفتہ شد تخصیص زمانی و اجتماع بدعت است **ہم** پس تخصیص تاریخ رحلت صلحا برائے ایصال ثواب بایشاں اولیٰ است چہ آں روز رحمۃ در حق ایشان است وہم در حق متعلقات شاں چنانکہ وقت ولادت سعید سعد است لنفسہ وہم لغیرہ چہ نمیدانی کہ وقت ولادت باسعادت و کرامۃ و رحمۃ حضرت رحمۃ للعالمین مکرم ترین اوقات بکرامۃ کلی بوجہ سببیت وجود خیرات کلہا است و ہمچنین وقت مواصلت بحکم آنکہ فرمود صلعم

**ترجمہ** نہ یہ کہ اُسکا ثواب پانا جمعہ اور عیدین کی تخصیص پر موقوف ہو اور دوسرے دنوں میں اُسکے جواز کی نفی ہو یعنی اور دنوں میں مصافحہ اور معانقہ کرنے سے ثواب نہ ملتا ہو سو ایسا نہیں ہے۔ اور قرابتیوں اور دوستوں کا پُرسا کے لیے اہل ماتم اور میت والوں کے گھر حق العبد کے ادا کرنیکی غرض سے آنا بھی ناچار لازمی جمع ہونا ہے۔ اور اس اجتماع سے اور بھی اسباب مغفرت کے پیدا ہو جاتے ہیں بسبب ذکر کلمہ اور کلام شریف کے اور لطیف کھانوں کے کھلانے سے خصوصًا تیجہ کے دن کہ اتمام ماتم یعنی ماتم کے ختم کرنیکا دن ہے۔ اور نفس اجتماع یعنی جس کا نام جمع ہونا ہو کوئی منع نہیں کہ اُسکو ممنوع قرار دیں بلکہ غیر ممنوع ہے جب نفس اجتماع غیر ممنوع ہے تو لوجہ اللہ یعنی خدا کی وجہ میں عین مشروع ہوگا یعنی بالکل موافق شرع کے کہا جائیگا۔ اور اس ثابت کی نفی نہیں ہو سکتی۔ پس اجتماع زندہ و مردہ دونوں کے حق میں خیر کا سبب ہو سکتا ہے **تنبیہ** یہیں سے اسکا بھی رد ہو گیا جو کہا گیا کہ وقت کی تخصیص اور اجتماع بدعۃ ہے۔ پس صلحاء کی تاریخ رحلت کو اُن کے ایصال ثواب کے واسطے خاص کرنا اولیٰ ہے کیونکہ وہ روز انکے حق میں رحمت ہے اور اُن کے متعلقات کے حق میں بھی جیسا نیکبخت کے پیدا ہونے کا دن خاص اُسکے نفس کے لیے بھی اچھا ہے اور اُسکے غیر کے لیے بھی اچھا اسلیے کہ ولادت سعید سعد ہے۔ کیا تجھے معلوم نہیں کہ حضرت رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت شریف کا وقت سعادت اور کرامت اور رحمت میں کرامتہ کے سبب تمام وقتوں سے مکرم ترین ہے کیونکہ وجود مبارک صلی اللہ علیہ وسلم سراسر سبب خیرات ہے اسی طرح وقت وصال شریف بھی ہمہ وجوہ خیر و بہتر ہے موافق حکم اس حدیث شریف کے کہ فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے

جواز اجتماع ... (حاشیہ) [illegible]

حیاتی خیر لکم و مماتی خیر لکم ۔ و الموت جسر یوصل الحبیب الی الحبیب

پس نسبتہ بخواص منفی از عموم ش اے منع عام م یا نسبتہ بعوام منفی از خصوص ش

ای منع مخصوص برائے عوام م دریں تخصیص اگر پیش آرند فہو المقبول و الّا لامحذور

فی المراد ش در مجموع الروایات ست اذا اراد ان یتخذ الولیمۃ یتجہد بادراک

یوم موتہ و یحتاط فی الساعۃ التی نقل روحہ فیہا لان الارواح الاموات

یاتون فی کل عام فی ذلک الموضع فی تلک الساعۃ ینبغی ان یطعم الطعام

و یشرب الشراب فی تلک الساعۃ فانہ بذلک یفرح روحہ و ان فیہ

تاثیرا بلیغا ھکذا فی خزانۃ الجلالی و جمع الجوامع عن جلال الدین السیوطی

و قد ذکر بعض المتاخرین من المشائخ المغرب الیوم الذی وصلوا فیہ الی جناب

العزۃ و حظائر القدس یرجی فیہ من الخیر و البرکۃ و الکرامۃ و النورانیۃ

اکثر و اوفر من سائر الایام

ترجمہ حیاتی خیر لکم و مماتی خیر لکم یعنی جیسی میری حیات تمھارے لیے خیر ہے ایسی میری موت بھی تمھارے حق میں بہتر ہے

اور فرمایا الموت جسر یوصل الحبیب الی الحبیب یعنی موت ایک پل ہے جو حبیب کو حبیب کی طرف پہنچا دیتا ہے

پس اسی تخصیص میں خواص کی نسبت کہ کوئی خاص منع کہ منع عام سے ہو۔ یا عوام کی نسبت کہ اسی خصوص سے کوئی منع ایسا ہو

کہ وہ عوام کے لیے مخصوص ہو اگر پیش کریں جس سے معلوم ہو کہ فلاں وجہ میں خواص کے لیے تو منع نہیں آیا بلکہ عام کے لیے منع

آیا ہے تاکہ منع عموم سے منع خاص خواص کے لیے ثابت ہو۔ یا یہ کہ عوام کے لیے تو اسی خصوص سے منع مخصوص ہے اور خواص

کے لیے نہیں ہے تاکہ خصوص سے منع مخصوص عوام کے لیے ثابت ہو۔ تو وہی مقبول ہے حالانکہ یہ ہے نہ وہ ہے بلکہ جیسا خواص کے

لیے منع تخصیص خاص نہیں عوام کے لیے بھی کوئی منع مخصوص نہیں اگر بیان کریں گے تو وہ مان لیا جائے گا نہیں تو اصل مراد کی اقبال

میں کیا اندیشہ ہے۔ جیسا مجموع الروایات میں ہے کہ۔ جب کوئی آدمی موتی کے ولیمہ مہیا کرنے کا ارادہ کرے تو اُسکی موت کا دن

پانیکی کوشش کرے اور جسوقت میں اُسکی روح نے نقل کی ہے اُس گھڑی کے لیے احتیاط کی جاوے کیونکہ اموات کی روحیں ہر برس

اُسی ساعت میں اُسی جگہ آتی ہیں۔ چاہیے کہ اُسی ساعت میں کھانا کھلائے اور اُسی ساعت میں پانی پلائے اسلیے کہ اس سے میّت کی روح

کو فرحت ہوتی ہے اور بیشک سہیں میت کے حسب حال پوری پوری تاثیر ہوتی ہے۔ اسی طرح کتاب خزانۂ جلالی میں ہے اور کتاب جمع الجوامع

میں جو حضرت جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ سے ہے۔ اور تحقیق ملک مغرب کے بعض متاخرین مشائخ سے مذکور ہے

کہ وہ دن جس میں اولیاء اللہ اور صالحین کی روحیں جناب عزت اور حظائر قدس کی طرف واصل ہوئی ہیں اور پہنچگئی ہیں اسی

خاص دن میں اور تمام دنوں سے زیادہ کثرت اور بہت ہی بہتایت سے خیر و برکت اور انورانیت کی اُمید کی جاتی ہے *

وھکذا فی سراج الہدایۃ لمولٰنا سید جلال الدین البخاری وفی حاشیۃ المظہری من ہدایۃ الحرمین ھ پس سفر برائی حضورِ مجالس اعراس حضرات اولیاء اللہ تعالیٰ بنابر منافعِ زیارتِ قبر و تبرک تاریخ رحلت و لقاءِ دیگر صلحاء احسن خواہد شد بجوازِ عمومِ وقت ثابت صحف۔ پس منعِ وقتِ مخصوص مستلزم جوازِ وقت مخصوص است فکیف المنع۔ ونہی فی قولہ صلعم لا تشدوا الرحال الا الی ثلثۃ مساجد ترجمہ نہ بندید کجاوہائے شتران مگر سوئے سہ مسجد یعنی مسجد حرام و مسجد نبی صلعم و مسجد اقصیٰ + مفید تاکید و تخصیص سفر دراز بہ نیل ثواب مخصوص ایں سہ باستثناء انہی از مساجد غیر ایں سہ است زیرا کہ دریں استثناء مفرغ دلالتی بر منقطع نتواند شد مگر بر متصل از نفسِ مستثنیٰ +

**ترجمہ** اور اسی طرح کتاب سراج الہدایہ میں ہے جو حضرت مولانا سید جلال الدین بخاری رحمہ اللہ کی ہے۔ اور حاشیہ مظہری میں بھی ہدیۃ الحرمین سے اسطرح مذکور ہے۔ پس حضرات اولیاء اللہ تعالیٰ کی مجالس عرسوں میں حاضر ہونیکے واسطے سفر کرنا اس غرض سے کہ انکی قبر کی زیارت اور تاریخ رحلت کی برکت حاصل ہو اور وہاں اور صلحاء اور نیک بخت لوگوں کی ملاقات اور زیارت کی منافع اور فائدے حاصل ہوں بسبب جواز عموم وقت کے کہ یہ جواز ثابت ہے اچھا اور نیک فعل ہوگا کیونکہ عموم وقت کا جواز جواز ثابت میں ہے اور اس جواز کا ثبوت مذکور ہو چکا ہے کہ ہر وقت میں خیر کرنا اور خیر سے فائدہ اٹھانا جائز اور درست ہے تو اس عموم وقت کا جواز ثابت ہوتے ہوئے منع وقت مخصوص مستلزم جواز وقتِ مخصوص ہوتا ہے یعنی جس وقت مخصوص کی ممانعت کی جائیگی بسبب جواز عموم وقت کے وہی وقت مخصوص جواز کو لازم ہوگا پس ایک ہی خاص وقت میں منع و جواز دونوں مجتمع ہوں یہ اجتماع ضدین کیسے ہو سکتا ہے لہذا عموم وقت کے جواز کے ساتھ جو ثابت ہو چکا ہے منع وقت مخصوص کا کیسے ممکن ہے پس منع کیونکر ہے۔ اب ممانعت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حضور کے اس قول میں لا تشدوا الرحال الا الی ثلثۃ مساجد یعنی نہ باندھو اونٹو کے کجاوے مگر تین مسجد وں کی طرف یعنی مسجد حرام مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم اور مسجد اقصیٰ۔ یہ ممانعت خاص ان تین مساجد کے سوا غیر مساجد کی طرف کو ثواب پانیکی غرض سے سفر دراز کرنیکی ہے۔ کیونکہ یہ ممانعت بطور استثناء کے تاکید وحصر کا فائدہ دیتی ہے جو استثناء کا اصلی مقصود ہے اسلیے کہ اس استثناء میں بسبب مذکور نہ ہونے مستثنیٰ منہ کے کہ مفرغ ہے یعنی ذکر سے فارغ ہے کوئی دلالت اسکے منقطع ہونے پر نہیں ہو سکتی تا ہر قسم کے سفر کی نہی واقع ہو بجز متصل ہونیکے نفس مستثنیٰ سے کہ موجود ہے اسلیے کہ حصر و تحقق موجود و اثبات میں ہوتا ہے نفی میں جو ثابت ہے بالکل منقطع و غیر موجود ہو پس مساجد کہ مستثنیٰ متصل و موجود ہی اسی کا تین میں حصر ہو کر اسی تین کے سفر کی بغرض حصول ثواب تاکید اور باقی مساجد کے سفر کی ان تین کے سوا بسبب حصر نہی و ممانعت ہوئی اور یہی اتصال کی شرط ہے کہ طرفین یعنی مستثنیٰ و مستثنیٰ منہ ایک جنس کے ہوں

لہ متعلقہ صد ۱۳۷ ۳۱ حدیث شریف میں سوا تین مساجد مذکورہ کے اور مسجدوں کے لیے بغرض نیل ثواب سفر دراز کرنیکی ممانعت ہے نہ ہر سفر کی +

مطلب تفسیر حدیث شریف لا تشدوا الرحال الخ

جواز زیارت قبور اولیاء کا و ماہ وی ... اور اس ... سفر ...

ثبوت جواز عموم اور منع مخصوص ... اجتماع ضدین لا حق +

بیان تفسیر حدیث شریف لا تشدوا الرحال الا الی ثلثۃ مساجد +

ازانجا کہ سفر بضرورتِ حج وزیارتِ نبی صلعم وتحصیل علم دین ظاہر وباطن وجہاد وزیارت استاد ومرشد طریقت ووالدین گو در عالمِ برزخ باشند ودیگر مصالح عادیہ بتفاوتِ مراتب ثابت ومحمود ہست کما قال سبحانہ اَلسَّآئِحُوْنَ الآیہ بعموم السیاحۃ بالخیر س تفسیر معنی سائحون واطمینان از مشوشاتِ اختلاف از تفسیر کبیر تواں یافت م پس نہی باستثناءِ منقطع راست نیاید فیا ربِّ مَالِھٰٓؤُلَآءِ الْقَوْمِ لَا یَکَادُوْنَ اَنْ یَفْقَھُوْ حَدِیْثًا س فی العینی من احسن محامل ھذا الحدیث بان یکون المراد منہ حکم المساجد فقط وانہ لا تشد الرحال الی مسجد من المساجد غیر ھذہ الثلثۃ واما قصد غیر المساجد من الرحلۃ فی طلب العلم وفی التجارۃ وزیارۃ الصالحین والمشاھدۃ وزیارت الاخوان ونحو ذلک فلیس فی النہی انتہی من ھدیۃ الحرمین م ونیز ایصال نفع اعمال از فرض وواجب وسنت مالی وبدنی ودعائی برای غیر عامل اگرچہ از گزشتہ باشد

ترجمہ کیونکہ ضرورت حج اور زیارتِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور تحصیل علم دین ظاہر وباطن اور جہاد اور زیارت استاد اور مرشد طریقت اور والدین اگرچہ عالم برزخ یعنی قبروں میں ہوں اور اور مصالح عادیہ یعنی ضروری کاموں کی غرض سے سفر کرنا حسب ترتیب تفاوتِ مراتب ثابت اور محمود ہے جیسا فرمایا حق سبحانہ نے سورہ توبہ کے رکوع چودہ میں اَلسَّآئِحُوْنَ الآیہ ای السائرون یعنی سیاحت کرنیوالے مراد یہ کہ عام طور پر سیر وسفر کرنیوالے کہ خیر کے لیے ہوں کیونکہ یہاں سیاحت عام ہے جبکہ خیر کی وجہ میں ہو۔ اور معنی سائحون کی تفسیر اور اسکے اختلافی جھگڑوں سے اطمینان حاصل کرنا ہو تو تفسیر کبیر دیکھیے۔ پس حدیث مذکورہ میں استثناءِ منقطع سے نہی وممانعت صحیح نہیں آتی فیا ربِّ مَالِھٰٓؤُلَآءِ الْقَوْمِ لَا یَکَادُوْنَ اَنْ یَفْقَھُوْ حَدِیْثًا یعنی پس اے میرے رب اس قوم کو کیا ہوگیا ہے کہ حدیث سمجھنے کی بھی فہم نہیں رکھتی۔ چنانچہ شرح عینی میں اس حدیث کو بہت عمدہ معنی پر محمول کیا ہے کہ ہدیۃ الحرمین سے منقول ہے یہ کہ مراد حدیث سے فقط حکم مساجد ہی اور وہ یہ ہے کہ تم اونٹوں کے کجاوے مسجد ہیں سے کسی مسجد کی طرف نہ باندھو سوائے ان تین کے۔ ولیکن مسجدوں کی علاوہ دوسرے مقاصد کے لیے کجاوے اونٹوں کے کس کر سفر کرنا طلب علم میں اور تجارت میں اور زیارت صالحین اور مشاہد یعنی زیارت قبور کے لیے اور زیارت برادرانِ دین اور ایسے ہی اور کاموں کی غرض سے پس یہ مقاصد اس نہی میں نہیں ہیں جسکی حدیث میں ممانعت ہی۔ اور ایسی ہی نفع اعمال کا کہ فرض وواجب اور سنت ونفل مالی وبدنی کسی قسم کے ہوں ایسی غیر عامل کو پہنچانا کہ جاہے وہ گذرا ہوا ہو

یا موجود یا آیندہ می شود کما فی قولہ تعالیٰ حکایتا عن نوح علی نبینا وعلیہ السلام رَبِّ اغْفِرْ لِی وَلِوَالِدَیَّ وَلِمَنْ دَخَلَ بَیْتِیَ مُؤْمِنًا وَّلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ ط از مومنین و مومنات امتہ مرحومہ مراد است وَامَرَ اِلٰی حَبِیْبِہٖ مُحَمَّدٍ رَسُوْلِہٖ صلعم مع اشتراک مع غیرہ صلعم وَاسْتَغْفِرْ لِذَنْبِكَ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ ثابت است وبفعل آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم عن جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال صلیت مع رسول اللہ صلعم عید الاضحیٰ فلما انصرف اُتی بکبش فذبحہ فقال بسم اللہ اللہ اکبر اللھم ھذا عنی وعمن لم یضح من امتی رواہ احمد وابوداؤد والترمذی ش مِنْ اُمَّتِی عام است از گزشتہ و موجود و آیندہ کہ از امتش ہستند صلعم

**ترجمہ** یا موجود ہو یا ہنوز موجود نہ ہوا ہو بلکہ آیندہ آنیوالا ہو پہنچتا ہے اور ایصال دعا بھی کہ وہ غیر عامل کے لیے غیر عامل کو پہنچتی ہے یعنی ہر قسم کی عبادت مشروعہ کا ثواب کسی ایسے کو کہ اُس نے نہ کی ہو مردہ زندہ آیندہ ہر ایک کے لیے پہنچانے سے پہنچتا ہے۔ اور دعا بھی کہ ایسے شخص کے متعلق ہو پہنچتی ہے۔ جیسا خدائے تعالیٰ نے اپنے کلام پاک میں حضرت نوح علی نبینا وعلیہ السلام کی نسبت سورۂ نوح کے آخر میں حکایت کر کے کہ رَبِّ اغْفِرْ لِی وَلِوَالِدَیَّ وَلِمَنْ دَخَلَ بَیْتِیَ مُؤْمِنًا وَّلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ ط یعنی اے رب مجھکو اور میرے ماباپ کو اور جو کوئی مومن میرے گھر میں داخل ہو اُسکو اور سب مومن مرد اور مومنہ عورتوں کو بخشدے۔ مومنین اور مومنات سے یہاں امتہ مرحومہ محمدیہ کے مومن مرد اور عورتیں مراد ہیں۔ اور سورۂ محمد کے دوسرے رکوع میں اپنے حبیب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت حکم کر کے اور آپکی ہمراہ آپ کے سوا اوروں کو شریک کر کے اس قسم کی دعا کرنیکو ایصال غیر عامل کے لیے حکمًا ثابت کر دیا خواہ وہ مردہ ہو یا زندہ یا آیندہ چنانچہ فرمایا وَاسْتَغْفِرْ لِذَنْبِكَ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ یعنی اے حبیب ہمارے آپ مغفرت طلب کیجیے خاص اپنے ذنب کیواسطے اور مومنین اور مومنات کے گناہ کے لیے۔ اور خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے فعل سے بھی ثابت ہے کہ روایت ہے حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ فرمایا حضرت جابر رضؓ نے میں نے نماز پڑھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ عید الضحیٰ کی پھر جب لوٹے نماز سے رسول کریمؐ۔ ایک مینڈھا لایا گیا تو آپ نے اُسکو ذبح کیا اور کہا بِسْمِ اللّٰہِ اللّٰہُ اَکْبَرُ اے میرے اللہ یہ میری طرف سے اور اس شخص کی طرف سے ہے جسنے میری اُمۃ میں سے قربانی نہیں کی۔ اس حدیث کو احمد اور ابوداؤد اور ترمذی نے روایت کیا۔ اور اس حدیث میں مِنْ اُمَّتِی کا لفظ تمام اُمت کو شامل ہے اسلیے کہ عام ہے یعنی میری اُمۃ سے آپکی اُمۃ گذشتہ اور موجود اور آیندہ سب مراد ہے

وآز احیاء باموات بہ نماز جنازہ کہ فرض کفایہ است و آز اموات باحیاء بہمہ گر لقولہ علیہ السلام من دخل المقابر ثم قرء فاتحۃ الکتاب وقل ھو اللہ احد والھکم التکاثر ثم قال انی جعلت ثواب ماقرءت من کلامک لاھل المقابر من المؤمنین والمؤمنات کانوا شفعاء الی اللہ تعالیٰ ؞ لفظ کانوا دلالت میکند بر تحقق فعل در زمان حال و مستقبل از شفعاء والا شفاعت در زمان ماضی لامعنی لہا است وآیں اشفاع عام الوجوہ مخصص بالوجہ دلالۃ لفظی از حدیث شریف نتواند شد بل نظر بتائیدات مثبت مدعا اشفاع عام الوجوہ را توسع از اہل عالم روح وشہود وبرزخ وآخرت بہمہ گر باخلاف عالم تواند شد

**ترجمہ** اور زندوں سے مُردوں کو اعمال کا نفع حاصل کرنا جیسا نماز جنازہ میں کہ فرض کفایہ ہے جس میں عامل کا عمل غیر عامل کے لیے کفایت کرتا ہے ظاہر ہے اور مُردوں سے زندوں کو اُن کے آپس میں حضور علیہ السلام کے فرمانیکے سبب سے یعنی جو کوئی گورستان میں داخل ہوا پھر اُسنے سورۂ فاتحہ پڑھی اور قل ہو اللہ احد اور سورۂ الھکم التکاثر پھر کہا تحقیق میںنے جو کچھ تیرے کلام سے پڑھا اسکا ثواب میں نے اس گورستان کے تمام مومنین اور مومنات کے لیے کردیا تو وہ سب اہل مقابر اللہ تعالیٰ کی طرف اُس پڑھنے والے کے لیے شفیع ہو جاتے ہیں۔ اس حدیث شریف میں لفظ کانُوا جو ماضی ہے تحقق فعل پر دلالت کرتا ہے اور لفظ شفعاء سے وقوع اس فعل کا زمانۂ حال و استقبال دونوں کے لیے دلیل ہے ورنہ شفاعت زمانہ ماضی میں ایسی بات ہے جسکے لیے کچھ معنیٰ نہیں یعنی ایک بےمعنی بات ہے۔ اور یہ شفاعت کرنا کہ ہر وجہ میں عام ہے اس حدیث شریف کے کسی لفظ کی دلالت سے کسی وجہ میں خاص نہیں کیا جا سکتا بلکہ اُن تائیدوں پر نظر کرکے جو مدعا ثابت کر رہی ہیں اس اشفاع عام الوجوہ کو توسع ہو سکتا ہے ہر ایک کے لیے آپس میں عالم روح اور عالم شہود اور عالم برزخ اور عالم آخرت کے رہنے والوں سے باوصف ان کے خلاف عالم ہونے کے۔ خلاصہ یہ کہ اس حدیث شریف کے الفاظ کانُوا شُفَعَاء سے یعنی شفیع ہوں گے ایک تو تحقق شفاعت پر زمانہ موجود کے لوگوں اور آنے والوں کے لیے دلالت ہوتی ہے۔ دوسرے جبکہ اس سے ہر طرح کی عام شفاعت کرنا پایا جا رہا ہے تو اس کا کسی خاص وجہ کی شفاعت کے لیے بغیر دلیل مخصوص کرنا نہیں ہو سکتا کیونکہ حدیث کا کوئی لفظ اسپر دلالت نہیں کرتا۔ بلکہ جب ہم ہماری مدعا کی ثابت کرنیوالی تائیدات کو دیکھتے ہیں تو ہمکو ہر عالم والوں کے لیے کہ عالم روح ہو یا شہود عالم برزخ ہو یا آخرۃ انہیں ہر ہر ایک کو ہر ایک کیلیے آپس میں باوصف خلاف ہونے عالم کے شفاعۃ کا توسع ثابت ہو سکتا ہے

تنبیہ از ینجا است جواز خواندنِ قرآن مجید بر قبور و شعور مقبور بزائر و باید دانست کہ انفاع و انتفاع ہمدگر از عالمِ شہود و آخرت و برزخ کہ مشترک بعالم شہود و آخرت است مصرح مذکور است و انتفاع عالم شہود از عالمِ روح از روح مبارک صلعم و بعض اولیاء اللہ تعالیٰ رض بملاحظۂ کتب سیر انبیاء و اولیاء عیاں خواہد شد چنانکہ استعانت و توسلِ انبیاء علیٰ نبینا وعلیہم الصلوٰۃ والسلام بروح مبارک صلعم و توسلِ حضرت آدم عم بروح مبارک صلعم و دلیلی بر نفیِ افادتِ اختیاری حاصل نتواند شد مگر بر اثباتِ افادتِ اختیاری و اضطراری و اگر باشد فلا عذر فیہ واللہُ تعالیٰ اعلمُ و از اموات باموات لقولہ علیہ السلام اذا مات لاحدکم المیتُ فاحسِنوا کفنہ و عجّلوا انجازَ وصیتہ واعمقوا لہ فی قبرہ وجنّبوہ جارَ السوء قیل یا رسول اللہ ھل ینفع الجارُ الصالحُ فی الاٰخرۃ قال ھل ینفع فی الدنیا

ترجمہ تنبیہ یہاں سے یہ بھی ثابت ہوا کہ قبروں پر قرآن مجید پڑھنا جائز ہے۔ اور صاحب قبر کا اسکی زیارت کرنے والے سے آگاہ ہونے کا جواز بھی ثابت ہے۔ اور سمجھنا چاہیے کہ نفع پہنچانا اور نفع اٹھانا آپس میں عالم شہود و آخرت سے اور عالم برزخ سے جو عالم شہود و آخرت دونوں سے مشترک ہے یہ تو صراحتہ سے مذکور ہے۔ رہا نفع پانا عالم شہود کا عالم روح سے خاصکر روح مبارک حضور صلے اللہ علیہ وسلم سے اور بعض اولیاء اللہ تعالیٰ رضی اللہ عنہم سے یہ کتب سیر انبیا اور اولیاء اللہ کے ملاحظہ کرنے سے ظاہر ہوگا۔ جیسا کہ مدد لینا اور وسیلہ کرنا انبیاء علی نبینا وعلیہم الصلوٰۃ والسلام کا روح مبارک حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے۔ اور وسیلہ اختیار کرنا آدم علیہ السلام کا روح مبارک حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اور اس اختیاری فائدہ پہنچانے کی نفی پر کوئی دلیل نہیں حاصل ہوسکتی یعنی یہ کہ کوئی کسیکو اپنے اختیار سے فائدہ نہیں پہنچا سکتا ہو اسپر کوئی دلیل نہیں بلکہ اسکے اختیاری اور اضطراری فائدہ پہنچانے کے اثبات پر دلائل مل سکتی ہیں۔ اور اگر کوئی دلیل ہو تو اس میں عذر نہیں ہے واللہ تعالیٰ اعلم اور خدائے برتر ہی بہتر جانتا ہے۔ اور اعمال کا نفع مردوں سے مردوں کو پہنچنا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی اس حدیث سے ثابت ہے کہ فرمایا جب تم میں سے کوئی جاوے تو اسکو کفن اچھا دو اور اسکی وصیت پوری کرنے میں جلدی کرو اور اسکی قبر گہری کھود دو اور برے پڑوسی سے اسے بچاؤ عرض کیا گیا یا رسول اللہ کیا پڑوسی نیکبخت آخرۃ میں نفع دیتا ہے فرمایا کیا دنیا میں نفع دیتا ہے

تفسیر کریمہ کل نفس بما کسبت رہینۃ وان لیس للانسان الا ما سعی

قالوا نعم قال کذلک ینفع فی الاخرۃ ۔ و مفہوم کل نفس بما کسبت رہینۃ و
وان لیس للانسان الا ما سعی ۔ و ما مثل ہذا در حالت تعمیم نسبتہ بمومن و کافر معارضتہ
بآں **ش** ای بآنچہ مذکور شد از اصابۃ ثواب بعمل غیر **ھ** نمیکند چہ این سخن در وجہ استحقاق
جزا لعمل سیئہ است عدلاً کہ نفی عفو و مغفرت و جزای بہتر از عمل حسنہ مثبت بہ فضلا بدلالۃ
یغفر لمن یشاء و من جاء بالحسنۃ فلہ خیر منہا نتواند کرد نہ لعمل غیر **ش** ای
سخن نہ لعمل غیر است **ھ** و نفی بعض منع ثبوت بعض نمیکند ہمچو عکس این **ش** اے
چنانکہ اثبات بعض نفی بعض نمیاند و عطف این جملہ بر جملہ است بطور دلیل دعوی ہم

علہ دلیل اول یعنی کہ نفی عفو و مغفرت مثبت بہ الخ **ھ**

بیان تفسیر کریمہ کل نفس بما کسبت رہینۃ وان لیس للانسان الا ما سعی

**ترجمہ** صحابہ نے عرض کیا ہاں فرمایا ایسا ہی آخرۃ میں نفع دیتا ہے ۔ اور مفہوم آیات کُلُّ نَفْسٍ بِمَا کَسَبَتْ
رَہِیْنَۃٌ جو سورۂ مدثر کے رکوع دوسرے میں ہے ۔ یعنی ہر نفس بسبب اُس چیز کے جو اُسنے کسب کیا گرو ہے ۔ اور کریمہ
اَنْ لَیْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰی جو سورۂ نجم کے آخر رکوع میں ہے ۔ یعنی ۔ یہ کہ نہیں ہے انسان کے واسطے مگر
وہی جو اُس نے سعی کی ۔ اور ایسی ہی اور آیتیں جنکا مفہوم حالت تعمیم میں مومن اور کافر کی نسبت ہوتا ہو وہ
اُن ثبوتوں کی معارضت نہیں کرتا ہے جو غیر کے عمل سے ثواب پہنچانیکے بارہ میں مذکور ہو چکے ہیں ۔ پس یہ اور اسی
قسم کی آیات اُن ثبوتوں کی عارض اور مانع اور حارج نہیں ۔ اسلیے کہ یہ کلام یعنی مفہوم آیات مذکورہ اس استحقاق جزا کی وجہ میں
ہے جو بُرے عمل کی نسبت براہ عدل ہے پس یہ وجہ استحقاق کہ عامل کے عمل بد کی جزا بنا بر عدل ہے یہ اُس عفو و مغفرت اور
جزائے بہتر نیک عمل کی جو مثبت بہ بنا بر فضل ہے نفی نہیں کر سکتی ہے کیونکہ عمل بد کا بدلہ جیسا عدل پر ہے اسی طرح عفو و مغفرت
اور بدلہ نیک عمل کا بہتر ملنا بہ خدا کے فضل سے ہے اور یہ ثابت ہو چکا ہے اور اسپر یہ آیتیں دلالت کر رہی ہیں یَغْفِرُ لِمَنْ یَّشَاءُ
کہ سورۂ بقر کے آخر میں ہے یعنی جسے چاہتا ہے وہ بخشتا ہے ۔ اور سورۂ قصص کے آخر رکوع میں یہ کریمہ مَنْ جَاءَ بِالْحَسَنَۃِ
فَلَہٗ خَیْرٌ مِّنْہَا یعنی جو کوئی نیکی لایا پس اُس نیکی کا عوض اسکے لیے اُس سے بہتر ہے ۔ اور یہ کلام یعنی مفہوم آیات کسب و سعی
عمل غیر کی وجہ میں نہیں ہے جو اصابت ثواب کی نسبت مانع و معارض ہو حالانکہ مفہوم آیات مذکورہ بنا بر عدل ہی عمل بد کی استحقاق
جزا میں ۔ اور ثواب کا ملنا اور عفو و مغفرت وغیرہ از راہ فضل ہے پس جو کلام بنا بر عدل استحقاق جزائے بد میں ہو وہ عمل غیر کے
اصابت ثواب وغیرہ کے جو فضل حق کی وجہ میں ہے کیسے نفی کر سکتا ہے ۔ اور نفی بعض کی بعض کے ثبوت کا منع نہیں کرتی اسی طرح
اسکا عکس یعنی اثبات بعض کا بعض کی نفی نہیں کرتا ہے ۔ حاصل یہ کہ وجہ استحقاق سزا کہ عمل بد کے سبب براہ عدل آیات مذکورہ کسب و سعی
سے ثابت ہے اسمیں اسی بعض وجہ استحقاق سزا کا ثبوت ہے ۔ یہ ثبوت بعض اُس عفو و مغفرت وغیرہ ثواب عمل غیر کی نفی نہیں کر سکتا کہ اسکا اثبات
براہ فضل دوسری آیات مابعد سے ہو رہا ہے جیسا مصنف کتاب رحمہ اللہ کا اسکے دلیل دعوی کو بطور عطف جملہ بر جملہ کرکے بیان کرنا ظاہر کر رہا ہے اور نیز یہ کاف

بدانکہ مَا سَعٰی و مَا کَسَبَتْ بمعنی مَا عَمِلَ مع نیت صحۃ نفس عمل است و تحقق در نیت صحتی است کہ موقوف جزای اُخروی بآنست و آں مقصود ما موصولہ است کہ متغایر و متاخر نیت صحۃ نفس عمل است بدلالۃ مفعولیۃ ما موصولہ مر فعل بعد خویش را یعنی لوجہ اللہ تعالیٰ یا لغیرہ تعالیٰ پس ہر عمل رجوع میکند بنفس عامل در وجہ استحقاق جزای اُخروی نہ استحقاق بایراد غیر جزای مذکور کہ خارج از بحث مقصود است۔ اکنوں کریمہ مَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِنَفْسِهٖ را در تفسیر کریمہ كُلُّ امْرِئٍۭ بِمَا كَسَبَ رَهِيْنٌ الآیہ مخصوص مومنین بسوق کلام سابق و لاحق وَمَنْ اَسَآءَ فَعَلَيْهَا را در تفسیر کریمہ اَنْ لَّيْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰى وَكُلُّ نَفْسٍۭ بِمَا كَسَبَتْ رَهِيْنَةٌ

بیان نیت صحیحہ ۱۲

بیان نیت صحیحہ مع متعلقاتش ۱۲

**ترجمہ** اور معلوم ہو کہ آیات مذکورہ میں لفظ مَا سَعٰی اور مَا کَسَبَتْ بمعنی مَا عَمِلَ مع نیت صحت نفس عمل ہے یعنی مراد سعی و کسب سے وہ عمل ہے جو نفس عمل کی صحت کی نیت کے ساتھ ہو یعنی ایسی نیت سے عمل کیا ہو کہ اُس سے عمل کی صحت ہوتی ہو۔ اور کلام جس نیت میں واقع ہوا ہے اُس سے نفس عمل کی صحت مراد نہیں ہے بلکہ وہ صحت مراد ہے جس پر آخرت کا بدلہ موقوف ہو۔ اور یہی مَا موصولہ کا مقصود ہے جو مَا کَسَبَتْ اور مَا سَعٰی میں آیا ہے۔ اور یہ نیت صحت جزائے اُخروی اُس نیت سے متغایر اور متاخر ہے جو نیت صحت عمل کی ہے اس دلیل سے کہ مَا موصولہ خاص اپنے مابعد فعل کا مفعول ہوتا ہے خواہ وہ فعل خدا کی وجہ میں ہو یا غیر خدا کی وجہ میں۔ پس ہر عمل عامل کے نفس کی طرف رجوع کرتا ہے اسی وجہ میں استحقاق جزائے اُخروی ہے نہ اُس استحقاق میں جو جزائے مذکور کے غیر مراد ہو کہ یہ امر بحث مقصود سے خارج ہے کیونکہ آیات کسب وسعی میں عامل کے اُسی عمل کا بیان ہے جسمیں استحقاق جزائے اُخروی ہے پس یہی عمل عامل کے نفس کی طرف رجوع کرے گا نہ وہ جو اس جزائے مذکور کے علاوہ کہ غیر ارادہ کیا جاتا ہے حالانکہ باعتبار شانِ نزول یہ آیات مخصوص کفار کے لیے ہیں جیسا عنقریب بیان ہوگا۔ اب آیت کریمہ مَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِنَفْسِهٖ جو سورہ حم سجدہ کے دوسرے رکوع میں ہے۔ آیت کریمہ كُلُّ امْرِئٍۭ بِمَا كَسَبَ رَهِيْنٌ الآیہ کی تفسیر میں جو سورہ طور کے اول رکوع میں ہے کہنا چاہیے کہ باعتبار سوق کلام سابق ولاحق مخصوص مومنین کے لیے ہے اور آیۃ کریمہ وَمَنْ اَسَآءَ فَعَلَيْهَا کو جو سورہ حم سجدہ کے دوسرے رکوع میں ہے۔ آیۃ کریمہ اَنْ لَّيْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰى کہ سورہ نجم کے دوم رکوع میں ہے اور كُلُّ نَفْسٍۭ بِمَا كَسَبَتْ رَهِيْنَةٌ کہ سورہ مدثر کے دوم رکوع میں ہے

مخصوص کا قرین نظم عبارت سابق و لاحق تواں گفت نہ اینکہ ش این نفی در مقابلۂ ثبوت معنی ما عمل است م جزائے عملی بغیر عامل نہ تواند رسید کہ دلالۃ لفظی ازینہا ندارد و حالانکہ جزاء امری متاخر از عمل بفعل معطی ذو القوۃ المتین است کہ اورا مانع حقیقی تخصیصاً بانتقال جزائے اعمال مطلق از حسنات و سیئات در صورت حقوق عباد کہ بقولہ علیہ السلام مصرح است فی المشکوٰۃ عن ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الی ان قال ان کان لہ عمل صالح اخذ منہ بقدر مظلمتہ وان لم تکن لہ حسنات اخذ من سیئات صاحبہ فحمل علیہ رواہ البخاری یا ش تردید است بر حقوق عباد م بقصد عامل بغیر ش ش از غیر خود یعنی غیر عامل م در حسنات اگرچہ از فرض عین باشد تا مستحب از مالی باشد تا بدنی نتواند شد ش فاعلش مانع حقیقی م

**ترجمہ** ان دونوں کی تفسیر میں کہ مخصوص کا قرینہ کے لیے باعتبار اُسکی نظم عبارت سابق و لاحق کے یہ کہنا چاہیے۔ نہ یہ کہ ما سعیٰ و ما کسبت فقط بمعنی ما عمل ہے یعنی جو کچھ ما عمل کے معنی سے ثابت ہو اُسپر خیال کرکے بدلا کسی عمل کا غیر عامل کو پہنچتا ہی نہیں سو ایسا نہیں ہو کیونکہ ان آیات کے کسی لفظ سے اس مطلب پر دلالت نہیں حاصل ہوتی۔ اور حال آنکہ ہر کام کا بدلہ کہ عمل سے متاخر ہوتا ہے یہ خدائے معطی ذو القوۃ المتین کے فعل سے ہو کہ عامل سے غیر عامل کی طرف جزائے اعمال پہنچانے میں اُسکے لیے کوئی حقیقی مانع نہیں ہو سکتا جسپر بطور تخصیص جزائے اعمال مطلق کے منتقل ہونے سے دلالت ہو رہی ہے کہ حقوق عباد کی صورت میں وہ اعمال روز جزا خواہ نیکیوں سے ہوں یا بدیوں سے باہم منتقل ہونگے کہ حضور علیہ السلام کے اس قول سے بصراحت معلوم ہو رہا ہے چنانچہ مشکوٰۃ میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہے کہ کہا حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہاں تک کہ فرمایا۔ اگر اُسکے لیے عمل نیک ہونگے تو لے لیے جاوینگے اُس ہی اُسکے مظلمہ یعنی ظلم کے بدلہ کی مقدار پر۔ اور اگر نہیں ہیں اُسکی نیکیاں تو اُسکے ساتھی کی بدیوں سے لیکر وہ اُسپر لادہ دیجاوینگی۔ اس حدیث کو بخاری نے روایت کیا ہے۔ یا عامل کے قصد کی صورت میں اپنے غیر کے ساتھ جو عامل نہ ہو فقط حسنات میں جزائے اعمال کے منتقل ہونے سے اگرچہ وہ عمل فرض عین سے لیکر مستحب تک ہو کہ وہی مالی سے لیکر بدنی تک ہو بطور تخصیص دلالت ہو رہی ہے۔ پس اس تخصیصی انتقال جزائے اعمال کے لیے کوئی مانع حقیقی نہیں ہو سکتا ہے کیونکہ جزا ہر کام کی متاخر عمل سے بفعل خدائے معطی صاحب قوت متین ہے

نوٹ: (حاشیہ) [illegible]

